جنرل آفیسر کمانڈنگ 4 ائر ڈیفنس ڈویژن میجر جنرل ظفر اقبال،
ہلال امتیاز (ملٹری) اور کمانڈانٹ ملٹری کالج جہلم بریگیڈیئر محمد سعید انور کی
ذاتی دلچسپی اور ایما پر عالمگیرین اور پاکستان کی نوجوان نسل کی رہنمائی کے لیے
سعید راشد علیگ عظیم استاد پروفیسر کی اس کتاب کو دوبارہ شائع کیا گیا ہے






ملٹری کالج جہلم
سرائے عالمگیر

# تعارفِ مصنف

نام: محمد سعید راشد

تعلیم: ادبیاتِ اُردو، انگریزی اور فنِ تعلیم

درس گاہیں: اسلامیہ انٹر کالج بریلی/ بریلی کالج بریلی/ مسلم یونیورسٹی علی گڑھ

مربّی اساتذہ: جناب مبارک حسین، مولانا محمد محسن،
ڈاکٹر شوکت سبزواری، ڈاکٹر داس گپتا،
ڈاکٹر عشرت حسین، پروفیسر رشید احمد صدیقی، ڈاکٹر ذاکر حسین

پیشہ: اُستاد ملٹری کالج جہلم، سرائے عالمگیر از 1950ء تا 1988ء
پرنسپل آرمی پبلک سکول، جہلم کینٹ

ذہنی پس منظر: تحریکِ پاکستان کا دور

مشغلہ: تصنیف و تالیف

مشن: پاکستانیت کا فروغ

اُردو کتب:

- حیاتِ قائداعظم
- گفتار و کردار قائداعظم
- تذکرۂ اقبال (حالاتِ زندگی)
- مکالماتِ اقبال (سنہرے واقعات)
- میجر محمد اکرم شہید (نشانِ حیدر)
- شاد باد منزلِ مراد (تقاریر و مباحثے)
- کردار کی کرنیں (سبق آموز سچے واقعات)
- کرنل حق نواز کیانی شہید (ستارۂ جرأت)
- کیپٹن معظم علی بلوچ (شہید سیاچن)
- جرأتوں کے نشان (پاک و ہند کے 42 جنگی اعزاز یافتہ غازیوں کا تذکرہ)
- تذکرہ شہدا (جنگ ستمبر و دسمبر کے 15 شہیدوں کا تذکرہ)
- گفتار و کردار سرسید
- پاکستانیت اور کیریکٹر بلڈنگ
- کیریکٹر بلڈنگ اور پبلک سپیکنگ
- روشن راہیں
- آدمی میں انسان کی تلاش
- دیئے سے دیئے کو جلاتے چلو
- دانائی کی تلاش
- کردار ساز (حالات بریگیڈیئر محمد رفیق)
- داستانِ علم و عمل (2 جلدیں) تاریخ ملٹری کالج، جہلم
- چراغوں کی قطار (ملٹری کالج کے اساتذہ کا تذکرہ)

**English Books:**

* Character and Conduct of Quaid-e-Azam
* Living with Leadership
* Learning to Lead
* In Search of Maturity
* From School to College
* A Lasting Light House
* In Search of Character
* Character Building Exercise
* Teacher Education Programme
* Character Building & Public Speaking
* Pakistan and Character Building
* Recognition
* Teacher Guide

# پروفیسر سعیدؒ راشد علیگ



۱۹۵۱ء



۱۹۷۱ء



۱۹۸۸ء



۱۹۹۵ء

# ضابطہ

ایڈیشن: جولائی 2020ء

نام کتاب: روشن راہیں

مصنف: پروفیسر سعید راشد علیگ

مقصد: تخلیقی ذہن اور تخلیقی تعلیم کا فروغ

اہتمام: ملٹری کالج جہلم، سرائے عالمگیر

سرورق: ابو اِمامہ

مطبع: زاہد بشیر پرنٹرز، لاہور

ناشر: بک کارنر، جہلم (پاکستان)



بُک کارنر

شورُوم: اقبال لائبریری روڈ، بک سٹریٹ، جہلم (پاکستان)
Ph: +92 (544) 614977, 621953 Email: info@bookcorner.com.pk
WhatsApp # 0314-4440882 Facebook: book corner showroom

WWW.BOOKCORNER.COM.PK

# انتساب

ہر اس استاد کے نام

جو

سوچتا ہے

Who Thinks

جو

زندگی

اور تعلیم کا

ایک

Vision رکھتا ہے۔

(سعید راشد)

# کتاب کا پیغام

علم کی کمی
خلوص سے
پوری ہو جاتی ہے
لیکن
خلوص کی کمی
کسی چیز سے
پوری
نہیں ہوتی

# فہرست

# تعارف

سلطانہ فاؤنڈیشن کے شعبہ کریکٹر بلڈنگ اور ٹیچر ایجوکیشن کی یہ پانچویں کتاب ہے۔ اس سے پہلے طلبا کی کردارسازی اور رہنمائی کے لیے دو کتابیں ''آدمی میں انسان کی تلاش'' اور ''دیئے سے دیئے کو جلاتے چلو'' اردو میں اور In Search of Character اور Exercises in Character building انگریزی میں شائع ہو چکی ہیں۔ اساتذہ کی اقداری تربیت اور آگہی کے لیے ''روشن راہیں'' شعبہ کی پہلی کتاب ہے۔ اسی سلسلہ کی دوسری کتاب 101 Teacher Education Programmes زیر طباعت ہے۔ اس سے پہلے کہ یہ مجموعہ آپ کے ہاتھوں میں پہنچے، وہ کتاب بھی چھپ چکی ہو گی۔ اہل قلم سے گزارش ہے کہ ان دونوں مجموعوں کو سامنے رکھ کر اپنے تاثرات سے ہمیں مستفید فرمائیں۔

ٹیچر ایجوکیشن یعنی اساتذہ کی تعلیم کے دو پہلو ہیں۔ ایک پیشہ ورانہ مہارت کا، دوسرا رویوں اور اقدار کا۔ جب کوئی استاد کلاس میں پڑھاتا ہے تو اس کی پیشہ وارانہ مہارت ہی بروئے کار نہیں آتی، اس کی شخصیت بھی مسلسل اس عمل میں کارفرما رہتی ہے۔ اگر غور سے دیکھا جائے تو تدریس بھی اس استاد کی موثر ہو جاتی ہے جس کی شخصیت پڑھانے کے عمل میں بجلی کی رو کی طرح جاری و ساری ہو۔ تدریس ہو یا کوئی اور پیشہ، اصل فرق شخصیت ہی سے پڑتا ہے۔ لیکن تعلیم و تدریس میں یہ فرق بنیادی حیثیت رکھتا ہے۔ ٹیچر ایجوکیشن کے ہر پروگرام میں استاد کی شخصیت کی نشو ونما کو بنیادی حیثیت حاصل ہونی چاہیے۔

مجھے خوشی ہے کہ سلطانہ فاؤنڈیشن کے ٹیچر ایجوکیشن کے شعبے کی یہ کتاب ''روشن راہیں'' خاص طور پر ٹیچر ایجوکیشن کے اس نظر انداز شدہ پہلو پر خصوصی توجہ دیتی ہے۔ اس کا

موضوع ہی استاد کی آ گہی، اس کی شخصیت، رویے اور قدریں ہیں۔ اس لحاظ سے یہ کتاب اپنے موضوع پر ایک نئی سوچ اور تحقیق کے دریچے کھولتی ہے۔

ٹیچر ایجوکیشن کی تاریخ میں یہ کتاب ایک قیمتی اضافے کی حیثیت رکھتی ہے۔ کیونکہ یہ کتاب اس نظریہ پر مبنی ہے کہ ٹیچر کی شخصیت تدریس اور تعلیم کے عمل میں دوسرے عناصر سے زیادہ اہمیت رکھتی ہے۔ مجھے امید ہے کہ یہ کاوش وہ ضروری مقصد پورا کر سکے گی جس کے لیے یہ لکھی گئی ہے۔

ایک بار پھر میرا یہ خوشگوار فرض ہے کہ میں کردار سازی کے شعبہ کے سربراہ پروفیسر سعید راشد کو مبارک باد دوں۔ بے لوث خدمت کا کوئی مول نہیں ہوتا، میری دُعا ہے کہ پروفیسر صاحب کا عزم وحوصلہ جواں رہے اور اس طرح کی تخلیقی کاوشوں کے سوتے بھی خشک نہ ہوں۔ یہ اللہ کی دین ہے۔ وہ شخص خوش نصیب ہے جسے کسی کارخیر کا موقع ملتا ہے اور وہ اس کا حق ادا کرتا ہے۔

(ڈاکٹر) نعیم غنی

چیئرمین سلطانہ فاؤنڈیشن، اسلام آباد

# پیش لفظ



تعلیم و تربیت کے عمل میں استاد کی شخصیت اور Awareness کی اتنی زیادہ اہمیت ہے کہ ٹیچر ایجوکیشن کے ہر پروگرام میں اس کو بنیادی حیثیت حاصل ہونی چاہیے۔ گو اب تک ٹیچر ایجوکیشن Pre-service اور In-Service تربیتی پروگراموں میں اس پہلو کو بڑی حد تک نظر انداز کیا جاتا رہا ہے۔ تخلیقی تعلیم Creative Education اور Character-building کے Process میں تو ٹیچر کے Vision کی اہمیت اور بھی بڑھ جاتی ہے۔ چنانچہ اس حقیقت کو ملحوظ رکھتے ہوئے سلطانہ فاؤنڈیشن کے کالج آف ایجوکیشن اینڈ ریسرچ نے ٹیچر ایجوکیشن کا جو Comprehensive پروگرام شروع کیا ہے۔ اس کے لیے ایک ایسے سلسلہ وار کری کیولم کی ضرورت تھی جو نہ صرف ٹیچرز کی Professional آگہی کو فروغ دے بلکہ ان کے Vision اور Values کو بھی پروان چڑھائے۔

یہ مجموعہ ''روشن راہیں'' اس نوعیت کی ایک کوشش ہے۔ اس کری کیولم کے تین باب ہیں اور ہر باب کے کئی کئی حصے ہیں۔ باب اوّل کا عنوان ہے۔ ''روشنی کی تلاش''۔ اس کا پہلا حصہ ''تعلیم و تربیت'' پُر مغز تجربات و مشاہدات پر مبنی ہے۔ دوسرا حصہ مختار مسعود کی کلاسیکی کتاب ''آواز دوست'' کے چند اقتباسات کے لیے مختص ہے۔ تیسرا حصہ جس کا عنوان ہے ''روشنی کے رخ کے دریچے'' آٹھ دس فکر انگیز مذاکروں پر مشتمل ہے۔ (یہ کتاب کا بہت قیمتی حصہ ہے) چوتھا حصہ سوچنے سمجھنے کی مشقوں Exercises in Thinking پر محیط ہے۔ پانچویں حصے میں زندگی کی چند سچائیاں بیان کی گئی ہیں۔ چھٹا حصہ ''درس زندگی'' کے عنوان کے تحت دانائی کی باتوں کا خزینہ ہے۔ باب دوم کے تین حصے ہیں۔ پہلے کا عنوان پاکستانیات

ہے۔ دوسرا قائداعظم کی شخصیت اور کردار کا ایک جائزہ پیش کرتا ہے۔ تیسرے حصے کا موضوع ''اقبالیات'' ہے۔ باب سوم کا مرکز ٹیچر ایجوکیشن ہے۔ اس کے پہلے حصے میں جس کا عنوان ''مٹی کا دیا اور دسمبر کا گلاب'' ہے، ٹیچر کے رول کو موضوع بنایا گیا ہے۔ دوسرا حصہ آٹھ بڑے ماہرین کے تذکرے پر مشتمل ہے اور تیسرے حصے میں ٹیچرز کی مارننگ اسمبلی کے چھ ماڈل پروگرام دیئے گئے ہیں۔

اس مجموعہ ''روشن راہیں'' کی ایک Complemantary Volume بھی ہے جس کا نام ہے Beacon Light اور ذیلی عنوان ہے 101 Teacher Education Programme توقع کی جاتی ہے کہ ان دونوں مجموعوں کو ساتھ ساتھ پڑھا جائے گا اور ٹیچر ایجوکیشن کے اس کری کیولم سے بھرپور استفادہ کیا جائے گا۔ یہی مواد ٹیچر اسمبلی، پبلک سپیکنگ اور Personal Skills Development کے لیے استعمال کیا جا سکتا ہے۔

کوئی کتاب بھی اپنے موضوع پر حرف آخر نہیں ہوتی۔ یہ تو قطعی طور پر ایک تجرباتی چیز ہے۔ اس کے مواد اور Format اور مسائل کے بارے Feed-back کی ضرورت ہے تا کہ خوب سے خوب کی جستجو کا سفر جاری رہے۔

اس مسودہ کی پروف ریڈنگ اور ترتیب کے لیے عزیزم ہارون رشید اور طاہرہ رشید کا ممنون ہوں۔ اس کتاب کا سرورق ملک کے نامور خطاط اور مصور جناب اسلم کمال کی نظر کرم کا ثمر ہے۔ اس حسین کاوش کے لیے میں جناب اسلم کمال کا شکر گزار ہوں۔ جزاک اللہ!!

یہ کتاب سلطانہ فاؤنڈیشن کے ٹیچر ایجوکیشن کے پروگرام کی دوسری کڑی ہے۔ اس سے پہلے طلبا کی کردار سازی کے لیے دو کتابیں ''دیئے سے دیئے کو جلاتے چلو'' اور Light a Candale کے نام سے شائع ہو چکی ہیں۔ اس سلسلے کے لیے فاؤنڈیشن کے چیئرمین جناب ڈاکٹر نعیم غنی اور بورڈ آف ڈائریکٹرز کا ممنون ہوں کہ ان کی توجہ، دلچسپی اور حوصلہ افزائی سے کتابوں کی تخلیق اور طباعت بروئے کار آسکی۔

سعید راشد

# شروع کرتا ہوں نام لے کر خدا کا

(منظوم ترجمہ سورۃ فاتحہ)

پناہ مانگتا ہوں میں اپنے خدا کی
لعین اور مردود شیطاں سے تیری

شروع کرتا ہوں نام لے کر خدا کا
جو ہے مہرباں درگزر کرنے والا

کہ تعریف سب اس خدا کے لیے ہے
جو ہے پالنے والا کل عالموں کا

وہی مہرباں درگزر کرنے والا
خداوند ہے جو کہ روز جزا کا

عبادت کیا کرتے ہیں صرف تیری
تجھی سے مدد مانگتے ہیں خدایا

دکھا سیدھا رستہ ہمیں بھی انہی کا
جنہیں تو نے انعام سے ہے نوازا

نہ ہرگز چلا ان کے نقش قدم پر
کہ نازل ہوا ہے غضب جن پہ تیرا

نہ وہ جو کہ گمراہیوں کے سبب سے
رہِ راست سے کر چکے ہیں کنارا

دُعا کرنا مقبول میری خدایا
یہی التجا ہے دوبارہ سہ بارہ



# کانٹا ہے ہر اک جگر میں اٹکا تیرا

## (حمد)

کانٹا ہے ہر اک جگر میں اٹکا تیرا
حلقہ ہے ہر اک گوش میں لٹکا تیرا
مانا نہیں جس نے اسے جانا ہے ضرور
بھٹکے ہوئے دل میں بھی ہے کھٹکا تیرا

(حالؔی)





# لوح بھی تو، قلم بھی تو

(نعت)



لوح بھی تو، قلم بھی تو، تیرا وجود الکتاب
گنبدِ آبگینہ رنگ تیرے محیط میں حباب
عالمِ آب و خاک میں تیرے ظہور سے فروغ
ذرۂ ریگ کو دیا تو نے طلوع آفتاب
شوکت سنجر و سلیم تیرے جلال کی نمود
فقر جنیدؒ و بایزیدؒ تیرا جمال بے نقاب
شوق ترا اگر نہ ہو میری نماز کا امام
میرا قیام بھی حجاب، میرا سجود بھی حجاب

(اقبالؔ)



# نیکی سے بدی ہے نہیں کچھ دور بہت

(آج کا خیال)

جو لوگ نیکیوں میں ہیں مشغول بہت
ہوں نیکیوں پہ اپنی نہ مغرور بہت
نیکی بھی اک بدی ہے اگر ہو نہ خلوص
نیکی سے بدی ہے نہیں کچھ دور بہت

ہے جان کے ساتھ کام ہر انساں کے لیے
بنتی نہیں ہے زندگی بے کام کیے
جیتے ہو تو کچھ کیجیے زندوں کی طرح
مُردوں کی طرح جیے تو کیا خاک جیے

(حالؔی)



# علم خیر کثیر

قرآن حکیم میں حکمت کو خیر کثیر کہا گیا ہے۔ یعنی علم و حکمت سے بھلائی اور بہتری کے بہت سے پہلو نکلتے ہیں۔

اس میں کیا شک ہے کہ حکمت خیر کثیر ہے۔ قرآن حکیم ہی میں خود اللہ تعالیٰ جل شانہ نے رسول کریم ﷺ کو جو دعائیں مانگنے کو کہا ان میں ایک یہ بھی ہے کہ

رَبِّ زِدْنِیْ عِلْمًا.

(سورۃ طٰہٰ، آیت:114)

اس سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ تحصیل علم ایک مسلسل عمل ہے۔ اس لیے اس میں ہر دم اضافے کی دُعا کرنے کی تلقین کی گئی ہے۔ علم وحکمت کی کوئی حد اور انتہا نہیں ہے۔

وَ فَوْقَ کُلِّ ذِیْ عِلْمٍ عَلِیْمٌ.

''ہر علم والے سے بڑھ کر ایک علم والا ہے۔''

(سورۃ یوسف، آیت:76)

علم اور تعلیم کے شرف و عظمت کی اس سے بڑھ کر کیا دلیل ہو سکتی ہے کہ خود رسول کریم ﷺ نے اپنی بعثت کا ایک مقصد تعلیم دینا بھی ٹھہرایا اور اپنے آپ کو معلم کہا۔ حدیث نبوی ﷺ ہے:

اِنَّمَا بُعِثْتُ مُعلّماً.

''میں معلم بنا کر بھیجا گیا ہوں۔''

(سنن ابن ماجہ، حدیث:229)

اسلام روشنی کا داعی، روشنی کا پیامبر ہے۔ طلب علم کو اسلام میں ایک مذہبی فریضے کی حیثیت حاصل ہے۔ مشہور حدیث ہے:

طَلَبُ الْعِلْمُ فَرِيْضَةٌ عَلٰى كُلِّ مُسْلِمٍ.

''یعنی علم حاصل کرنا ہر مسلمان مرد و عورت پر فرض ہے۔''

(سنن ابن ماجہ، حدیث:224)

اور اس میں عمر کی بھی قید نہیں۔ ایک نہیں بہت سی احادیث ایسی ہیں جن سے علم کی اور حصول علم کی فضیلت ثابت ہوتی ہے۔ ایک مرتبہ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

''جو شخص علم کی تلاش میں کسی راستے پر چلتا ہے۔ اللہ تعالیٰ اس کے لیے جنت کا راستہ آسان کر دیتا ہے۔''

(سنن ترمذی، حدیث:2682۔ ابن ماجہ، حدیث:223)

ایک اور موقع پر رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''جو شخص علم کی طلب میں نکلتا ہے تو وہ لوٹتے وقت تک اللہ کے راستے میں ہوتا ہے۔''

ایک اور حدیث میں عابد و زاہد پر عالم کو ترجیح دی گئی ہے۔

اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ علم میں صرف دینی علوم شامل ہیں یا فنی اور سائنسی علوم بھی؟ اسلام میں دین و دنیا، مادہ اور روح کی تفریق نہیں۔ قرآن میں سِيْرُوْا فِي الْاَرْضِ اور اللہ کی آیات یعنی نشانیوں کے مطالعے و مشاہدے اور تحقیق و تدبر کی تلقین کی گئی ہے۔ اَفَلَا تَتَفَكَّرُوْنَ اور اَفَلَا يَتَدَبَّرُوْنَ کے فقرے بار بار آتے ہیں۔ اسلام کے اسی تعلیمی و تحقیقی نقطہ نظر سے تحصیل علم و حکمت کی وہ عظیم اور ہمہ گیر تحریک اٹھی جس نے گیارہویں صدی اور بارہویں صدی میں بغداد اور اُندلس کو دنیا کا روشن ترین خطہ بنا دیا تھا۔ جدید مغرب کی علمی و تحقیقی سرگرمیوں کے سوتے مسلم سپین ہی سے پھوٹے۔ یہ ساری دنیا کو معلوم ہے کہ دنیا کا سب سے پہلا انسائیکلو پیڈیا مسلمانوں ہی نے دسویں صدی عیسوی میں ''اخوان الصفا'' کے نام سے مرتب کیا تھا۔

آخر میں ایک معروف حدیث کی طرف اشارہ کروں گا، یعنی:

''علم حاصل کرو، چاہے تمہیں چین تک جانا پڑے۔''

(''المدخل''، للامام البیہقی، ''جامع بیان العلم'' از امام ابن البر، ''اخبار اصبہان'' از امام ابونعیم الاصبہانی)

اس حدیث کے بغور مطالعہ میں تین نکتے ہیں۔ اوّل یہ کہ حصول علم کے لیے جتنی زحمت و مشقت اٹھانی پڑے، اٹھانا چاہیے۔ چین اس زمانے کی معلوم دنیا کا بعید ترین ملک

تھا۔ جہاں تک پہنچنا مشکل ترین تھا۔اس کے باوجود چین تک جانے کی ہدایت کی گئی۔

دوسرے یہ کہ اس میں غیر مذہبی، سائنسی اور فنی علوم کے حصول کو اتنی اہمیت دی گئی ہے۔ ظاہر ہے کہ قرآن و حدیث کا مرکز تو مکہ مدینہ تھے۔ اگر حصول علم کے لیے چین تک جانے کا کہا گیا تھا تو یقیناً یہ علم محض دینی علم نہیں ہوسکتا۔غور فرمائیے۔چین اس وقت تک اسلام کی روشنی سے فیض یاب نہیں تھا۔ وہاں کی زبان بھی عربی نہیں تھی۔ وہاں کے استاد بھی مسلمان نہیں ہو سکتے تھے۔ اس سے کیا ظاہر ہوتا ہے؟ یہی کہ سائنسی وفنی علوم کا مطالعہ کرنا، غیر ملکی زبان سیکھنا، غیر مسلم استادوں سے پڑھنا اور غیر مسلموں کی لکھی ہوئی کتابیں پڑھنا، سب جائز ہے بلکہ نہایت ضروری ہے۔

آج اس مبارک تقریب کے موقع پر اس حدیث پر غور کرنا ضروری ہے تا کہ تحصیل علم کو ہم ایک عبادت سمجھیں۔ ہمارا اسکول ہی ہمارا چین ہے۔



# سخت جان بیج

بُرائی ہی نہیں پھیلتی
نیکی بھی پھیلتی ہے
کبھی کبھی رواروی میں کی ہوئی
ایک معمولی سی نیکی بھی
بہت بڑی نیکیوں کی بنیاد بن جاتی ہے
کبھی کبھی
چلتے پھرتے
بے خیالی میں کی ہوئی
ایک چھوٹی بات
کسی کے دل میں اُتر جاتی ہے
اور بھلائے نہیں بھولتی
کبھی محبت اور شفقت کی ایک
نظر سے
زندگی بدل جاتی ہے
ذرا سی ہمدردی سے
ٹوٹے ہوئے دل جُڑ جاتے ہیں
اور دُکھی دلوں کو
آرام آجاتا ہے
لہٰذا ایک چھوٹی سی نیکی کو،
معمولی سی بھلائی کو،
تھوڑی سی ہمدردی کو
تھوڑا نہ سمجھو،
اندھیرے میں ایک کرن
اور پیاسے کے لیے ایک بوند
بھی
بہت ہوتی ہے
لیکن بھلائی کے کاموں میں
بے صبری سے نہیں،
صبر سے چوکھا رنگ آتا ہے
انسان جو کچھ ہوتا ہے،
وہ ایک روز میں نہیں بنا ہوتا
اس لیے ایک روز میں اس کا
بدلنا بھی مشکل ہوتا ہے
اسی وجہ سے
اچھے کاموں کی
ظاہری بے اثری سے
مایوس نہ ہونا چاہیے
یہ ضروری نہیں کہ
آج کا بُرا آدمی ہمیشہ بُرا رہے
انسان کی فطرت میں بُرائی نہیں
نیکی کی طرف لوٹنا
اس کی مٹی میں ہے
اس لیے ہر وہ شخص جو
نیکی سے محبت کرتا ہے،
کسی بُرے آدمی سے مایوس نہ
ہوگا

اور نہ اس سے نفرت کرے گا
پتہ نہیں کب گم کردہ راہ دل
ایمان کی روشنی سے روشن
ہو جائے
چونکہ نیکی وہ بیج ہے
جو ذرا دیر سے پھوٹتا ہے
اور نہ بھی پھوٹے تو
بڑا سخت جان ہوتا ہے
مدتوں کیچڑ میں،
ریت میں،
بنجر زمین میں،
پتھروں میں،
سنگلاخ تہوں میں
پڑا
بارش کے دو قطروں کا
انتظار کرتا رہتا ہے
انسان اچھا نہیں بنتا،
نہ بنے
لیکن اچھائی کے احساس کو
دل سے نوچ پھینکنے پر
اسے قدرت حاصل نہیں
بھٹکے ہوئے دل میں بھی
کھٹک برابر رہتی ہے
بُرے سے بُرا آدمی بھی
پہلے بُرائی کرنے کا
کوئی جواز ڈھونڈتا ہے،
پھر بُرائی کرتا ہے
آخر کیوں؟
اس لیے کہ
بُرائی کو بُرائی سمجھ کے کرنا
انسان کے لیے ممکن ہی نہیں
انسان سب چوٹیں سہہ لیتا ہے
لیکن ضمیر کی چوٹ
اس سے نہیں سہی جاتی
دل میں کس نے جھانکا ہے
ضمیر کو کون دیکھ سکتا ہے،
کیا خبر کہ اندر سے
کوئی کیسا ہے
اس لیے کیا یہ بہتر نہیں کہ
ہر ایک سے پُر امید رہا جائے
اس وقت بھی اُمید کے
ٹمٹماتے دیئے سے
آس لگائے رہا جائے
جب دوسرے اندھیرے سے
ہار کر
دل چھوڑ بیٹھے ہوں
بیج ڈالتے رہنا
اپنے کام سے کام رکھنا
ہماری ذمہ داری ہے
نتیجہ
ہماری ذمہ داری نہیں

# گمنام محسنوں کو سلام



قائد اعظم رحمہ اللہ کے دست راست اور تحریک پاکستان کے پرجوش کارکن نواب بہادر یار جنگ نے ایک بار کہا تھا:

’’ہمیں ان لوگوں کی ضرورت ہے جو کھاد بن کر زمین میں جذب ہوتے ہیں اور جو مٹی اور پانی میں مل کر رنگین پھول اور میٹھے پھل پیدا کرتے ہیں۔ ہم بنیاد کے ان پتھروں کو چاہتے ہیں جو ہمیشہ کے لیے زمین میں دفن ہو کر اور مٹی کے نیچے رہ کر اوپر عمارت کی مضبوطی کی ضمانت قبول کرتے ہیں۔‘‘

میں ایسے گمنام محسنوں کو سلام کرتا ہوں۔ قومیں ایسے ہی خاموش مجاہدوں سے بنتی ہیں۔ ایسے خاموش مجاہد جو خوشی سے گمنامی کی زندگی اور گمنامی کی موت قبول کر لیتے ہیں۔ ایسے جاں نثار جو شہرت طلبی کے جال میں نہیں پھنستے۔ ایسے خدمت گزار جو اپنے نفس کے ناروا مطالبوں سے بلند ہوتے ہیں۔ قوم کے ان محسنوں کے نام سے دنیا واقف نہیں ہوتی۔ ان کے نام تاریخ میں نہیں لکھے جاتے۔ طاقت کا نشہ انہیں نہیں ہوتا۔ دھن، دولت کی مستی کا مزہ وہ نہیں جانتے۔ بس اپنی دُھن میں مست اپنا کام کیے جاتے ہیں۔

میں قوم کے ان محسنوں کو سلام کرتا ہوں۔



# حرکت میں ہوتی ہے برکت خدا کی

(آج کا شعر)

تعصب کہ ہے دشمن نوعِ انساں
بھرے گھر کیے سیکڑوں جس نے ویراں

یونہی کام دنیا کا چلتا رہا ہے
دیئے سے دیا یونہی جلتا رہا ہے

وہ بھولے ہوئے ہیں یہ عادت خدا کی
کہ حرکت میں ہوتی ہے برکت خدا کی

جفا کش بنو گر ہو عزت کے خواہاں
کہ عزت کا ہے بھید ذلت میں پنہاں
حلال آدمی پر ہے کھانا نہ پینا
نہ ہو ایک جب تک لہو اور پسینہ

بشر کو ہے لازم کہ ہمت نہ ہارے
جہاں تک ہو کام آپ اپنے سنوارے

خدا کے سوا چھوڑ دے سب سہارے
کہ ہیں عارضی زور کمزور سارے

کڑے وقت میں دائیں بائیں نہ جھانکو
سدا اپنی گاڑی کو تم آپ ہانکو

زمانہ اگر ہم سے زور آزما ہے
تو وقت اے عزیزو یہی زور کا ہے

(حالؔی)

کسی کے پاس دولت یہ رہتی نہیں
سدا ناؤ کاغذ کی بہتی نہیں

سدا عیش دوراں دکھاتا نہیں
گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں

(میر حسن)

غنیمت سمجھ زندگی کی بہار
کہ آنا نہیں ہے یہاں بار بار
تو اس طرح کر باغِ ہستی کی سیر
کہ انجام اس سیر کا ہو بخیر

(خواجہ دل محمد)



# دُنیا میں بادشاہ ہے سو ہے وہ بھی آدمی
(آج کی نظم)



دُنیا میں بادشاہ ہے سو ہے وہ بھی آدمی
اور مفلس و گدا ہے سو ہے وہ بھی آدمی
زردار بے نوا ہے سو ہے وہ بھی آدمی
نعمت جو کھا رہا ہے سو ہے وہ بھی آدمی
ٹکڑے چبا رہا ہے سو ہے وہ بھی آدمی

(آدمی نامہ، نظیر اکبرآبادی)





# کردار کی چار قسمیں

ماہرینِ نفسیات نے کردار کی چار قسمیں بیان کی ہیں۔ دو اقداری یا اَخلاقی لحاظ سے اور دو نفسیاتی اعتبار سے۔ کسی کا کردار اقداری لحاظ سے اچھا یا بُرا اور نفسیاتی اعتبار سے مضبوط یا کمزور ہوتا ہے۔ یوں کردار کے چار Combination ہوئے۔

اچھا+ مضبوط اچھا+ کمزور

بُرا+ مضبوط بُرا+ کمزور

سب سے اچھا کمبی نیشن ہے ''اچھا+ مضبوط''۔ بدترین ہے ''بُرا+ کمزور''۔ عام طور پر بہت سے اچھے لوگ اقداری لحاظ سے اچھے لیکن نفسیاتی اعتبار سے یعنی ارادے کی سختی، عزم، قوت برداشت اور جوش و ولولے کے لحاظ سے کمزور ہوتے ہیں اور بہت سے بُرے لوگ اقداری لحاظ سے بُرے لیکن نفسیاتی اعتبار سے مضبوط ہوتے ہیں۔ لیڈر شپ کے موثر یا غیر موثر ہونے کا تعلق بڑی حد تک نفسیاتی اعتبار سے کمزور یا مضبوط ہونے سے ہے۔

بہت سے اچھے لوگ قیادت نہیں کر پاتے چونکہ وہ نفسیاتی اعتبار سے کمزور ہوتے ہیں اور بہت سے اقداری لحاظ سے بُرے لوگ عملاً موثر لیڈر ثابت ہوتے ہیں۔ چونکہ وہ نفسیاتی اعتبار سے یعنی ارادے کی سختی، عزم، ولولے، آگے بڑھنے، مقابلہ کرنے اور قیادت کرنے کی امنگ سے لب ریز ہوتے ہیں۔ اسی لیے دنیا میں زیادہ فساد بھی انہی لوگوں کی وجہ سے ہے۔ پاکستان کو ایسے جواں مردوں کی ضرورت ہے جو اقداری لحاظ سے اچھے اور نفسیاتی اعتبار سے مضبوط ہوں۔



# خواہشیں اور ضرورتیں

**سوال** کیا خواہشوں (Wants) اور ضرورتوں (Needs) میں کوئی فرق ہے؟

**جواب** جی ہاں! بہت بنیادی فرق ہے۔

**سوال** کیا؟

**جواب** خواہشوں (Wants) کا تعلق زیادہ تر جسمانی وجود سے اور ضرورتوں (Needs) کا تعلق انسان کے تہذیبی وجود سے ہوتا ہے۔ خواہشیں انسان کے اندر سے پھوٹتی ہیں۔ چھوٹا ہو یا بڑا، وحشی انسان ہو یا مہذب، سب کو اندرونی خواہشیں ہر دم بے چین رکھتی ہیں۔ انسان کو اپنی ضرورتوں کا ادراک بتدریج تہذیبی شعور کی ترقی کے ساتھ ہوتا ہے۔

**سوال** خواہشوں اور ضرورتوں کا فرق مثالوں سے واضح کیجیے؟

**جواب** ایک بچے کو دیکھیں، اس کی خواہش ہوتی ہے کہ اسے جس کی جو چیز پسند آئے لے لے۔ لیکن اس کی کسی چیز کو کوئی ہاتھ نہ لگائے۔ پھر اس کی خواہش ہوتی ہے کہ ماں صرف اس کی ہو، کسی اور بہن بھائی کی نہ ہو۔ ایک لڑکے کو دیکھیں۔ اس کی ساری دلچسپی کھیلنے، سیر و تفریح کرنے میں یا بے مقصد گھومنے پھرنے میں ہوتی ہے لیکن اسے تعلیم، ڈسپلن، کیریئر جیسی ضرورتوں کا اتنا اور اس طرح شعور نہیں ہوتا جتنا اس کے والدین کو ہوتا ہے۔ اس طرح بعض نوجوان انہی فطری خواہشوں کے جال میں اس طرح پھنس جاتے ہیں کہ انہیں اپنے کیریئر کی ضرورتوں کا خیال نہیں رہتا۔ خواہشوں اور ضرورتوں میں تمیز کرنا اور دونوں کا حق ادا کرنا تہذیبی زندگی کا اہم تقاضا ہے۔



# اخلاقی جرأت

جرأت تین قسم کی ہوتی ہے۔ جسمانی، ذہنی اور اخلاقی۔

**سوال** جسمانی جرأت سے کیا مراد ہے؟

**جواب** جب بندہ جسمانی تکلیف یا خطرہ کو حوصلہ سے برداشت کرے تو یہ جسمانی جرأت (یا فزیکل کریج) ہے۔

**سوال** ذہنی جرأت کیا ہوتی ہے؟

**جواب** اگر کوئی اپنی رائے یا فیصلہ کی غلطی کو تسلیم کرے اور اسے اپنی انا کا مسئلہ نہ بنائے۔ اپنی رائے یا طریق کار کو تبدیل کرنے میں ہچکچاہٹ محسوس نہ کرے تو یہ ذہنی جرأت ہو گی۔

**سوال** اخلاقی جرأت کا مطلب کیا ہے؟

**جواب** اپنی غلطی ماننا، اپنے جرم کا اعتراف کرنا، اور اس کی سزا بھگتنے کے لیے از خود تیار ہو جانا، اپنے وعدے یا عہد کو ہر قیمت پر نبھانا، سچ بولنا، صحیح گواہی دینا خواہ اس سے فائدہ ہو یا نقصان، اخلاقی جرأت کی مثالیں ہیں۔ اخلاقی جرأت کریکٹر کی جان ہے۔ جس میں اخلاقی جرأت (مارل کریج) نہ ہو وہ کیریکٹر سے بھی عاری ہوتا ہے۔



# غیبت

پیٹھ پیچھے کسی کی بُرائی کرنے کو غیبت کہتے ہیں۔ غیبت کرنا کردار کی کمزوری بھی ہے اور حماقت بھی۔

**سوال** وضاحت کیجیے کہ غیبت کردار کی کمزوری کس طرح ہے اور حماقت کس طرح؟

**جواب** غیبت کردار کی کمزوری اس طرح ہے کہ اگر کسی میں آپ کو کوئی بُرائی نظر آتی ہے تو اس کی اصلاح کی صورت نکالیے۔ اگر آپ میں ایسا کرنے کی اخلاقی جرأت نہیں ہے تو یہ آپ کے اپنے کردار کی کمزوری ہے۔ احساس کمتری کا شکار آدمی سب سے زیادہ غیبت کرتا ہے۔ چونکہ وہ سامنے آ کر مقابلہ کرنے یا وار کرنے کا حوصلہ نہیں رکھتا اس لیے چھپ کر وار کرتا ہے اور یوں اپنی دشمنی یا نفرت کا بزدلانہ اظہار کرتا ہے۔ غیبت کی بدترین صورت یہ ہے کہ سامنے خوشامد، پیچھے بُرائی۔ لاحول ولا قوۃ، یہ کمینگی کی انتہا ہے۔ ایسے شخص کی قسمت میں عزت کی زندگی ہی نہیں ہوتی۔

**سوال** غیبت حماقت کس طرح ہے؟

**جواب** وہ اس طرح کہ جس کی غیبت کی جائے، اس کو اس سے کچھ فرق نہیں پڑتا۔ بیشتر صورتوں میں تو اسے خبر ہی نہیں ہوتی کہ کون کہاں اس کے خلاف زہر اُگل رہا ہے۔ وہ چین کی نیند سوتا ہے اور اپنے معمول کے کام جاری رکھتا ہے لیکن جو غیبت کرتا ہے وقت تو اس سے ضائع ہوتا ہے، توانائی تو اس کی صرف ہوتی ہے۔ بجائے اس کے کہ وہ کوئی تعمیری کام کرے وہ اپنے آپ کو الجھائے رکھتا ہے اور اپنا اعتبار اور سکون، دونوں کھو دیتا ہے۔ یہ حماقت نہیں تو کیا ہے؟ غیبت کرنے والا عموماً جھوٹا، نالائق، ناکام اور بُزدل ہوتا ہے۔

**سوال** پھر اس مسئلہ کا کیا حل ہے؟

**جواب** یہ کہ جتنی جلدی ہو سکے انسان یہ عہد کرے، یہ اصول بنائے کہ جو ہو سو ہو، مجھے غیبت کرنے کی ذلالت اور حماقت نہیں کرنی۔ حضرت علی المرتضٰی رضی اللہ عنہ کا قول ہے کہ ’’تکلیف اٹھانا ذلت اٹھانے سے بہتر ہے۔‘‘

# ضمیر کی چبھن

انسان اچھا نہیں بنتا نہ بنے۔ لیکن اچھائی کے احساس کو دل سے نوچ پھینکنے پر بھی اسے قدرت حاصل نہیں۔ بھٹکے ہوئے دل میں کھٹک باقی رہتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ بُرے سے بُرا آدمی بھی پہلے بُرائی کا جواز ڈھونڈتا ہے، پھر بُرائی کا ارتکاب کرتا ہے۔ آخر کیوں؟ اس لیے کہ بُرائی کو بُرائی سمجھ کر کرنا انسان کے لیے ممکن ہی نہیں۔ انسان سب چوٹیں سہہ سکتا ہے لیکن ضمیر کی چبھن اس سے نہیں سہی جاتی۔



## دل میں کس نے جھانکا ہے

دل میں کس نے جھانکا ہے۔ ضمیر کو کس نے دیکھا ہے۔ تمہیں کیا خبر ہے کہ اندر سے کوئی کیا ہے۔ چپکے چپکے آہستہ آہستہ اس کے دروں میں کون سی تبدیلی آ رہی ہے۔ جو تمہیں باہر سے نظر نہیں آتی۔ اس لیے کیا یہ بہتر نہیں کہ تم ہر ایک سے پُر امید رہو۔ اس وقت بھی امید کے ٹمٹماتے ہوئے دیئے سے آس لگائے رکھو جب دوسرے اندھیرے سے ہار کر دل چھوڑ بیٹھتے ہیں۔ تم بیج ڈالتے رہو، جس راہ سے گزرو۔ تم اپنے کام سے کام رکھو۔ نتیجے کی فکر نہ کرو۔ وہ تمہاری ذمہ داری نہیں۔

## خیر جاریہ اور شر جاریہ

اچھے بُرے لوگ مر جاتے ہیں لیکن ان کے اچھے بُرے کام نہیں مرتے۔ دونوں کے اچھے بُرے اثرات باقی رہتے ہیں۔ جس طرح خیر جاریہ ہوتا ہے اسی طرح شر جاریہ بھی

ہوتا ہے۔ اللہ جل شانہٗ ہمیں خاص طور پر ایسی بُرائیوں سے بچائے جن کے اثرات دیر تک باقی رہ سکتے ہوں۔

## جسمانی توانائی

وقت کی طرح انسان کی جسمانی اور ذہنی توانائی بھی از خود خرچ ہوتی ہے۔ آپ جسم سے، دماغ سے، صحیح کام لیں، غلط کام لیں یا کوئی کام نہ لیں، یعنی سستی اور کاہلی ہی میں وقت گزار دیں، جسمانی و ذہنی توانائی کو از خود خرچ ہوتے ہی رہنا ہے۔ اس لیے وقت کی طرح توانائی کی بھی قدر کرنا چاہیے۔ قدر کرنے کا مطلب یہ ہے کہ جسمانی و ذہنی توانائی کو بہت احتیاط سے اپنی زندگی کی ترجیحات کے مطابق صرف کیا جائے۔ زمانہ طالب علمی میں اپنے وقت اور توانائی کو غیر ترقیاتی مشغلوں کی بھینٹ چڑھا دینا اپنے مستقبل کی تباہی کو خود دعوت دینا ہے۔ بعض بڑے ذہین، ہوشیار باصلاحیت لوگ زندگی کی دوڑ میں محض اس لیے پیچھے رہ جاتے ہیں کہ وہ تعلیم و ترقی کے ان بہترین مواقع سے جو انہیں میسر تھے اور اپنی جسمانی و ذہنی توانائیوں سے بروقت کام نہ لے سکے۔ کام کرنے، محنت کرنے، ترقی کرنے کا زمانہ انہوں نے سستی، کاہلی، لاپرواہی، غلط ترجیحات یا والدین کی دولت یا عہدہ پر اکڑنے میں ضائع کر دیا۔



# صحت و تندرستی



**سوال** صحت کی کیا اہمیت ہے؟

**جواب** صحت یا تندرستی کامیاب زندگی کی شرط ہے۔صحت کے بغیر لکھنا پڑھنا ممکن ہے نہ کھیلنا۔اگر صحت خراب ہوتو ذہن بھی صحیح طور پر کام نہیں کرتا۔

**سوال** صحت کی کتنی قسمیں ہیں؟

**جواب** صحت کی تین قسمیں ہیں۔

**سوال** کون کون سی؟

**جواب** جسمانی صحت، ذہنی صحت اور روحانی صحت، اور تینوں کا آپس میں گہرا تعلق ہے۔

**سوال** جسمانی صحت یا تندرستی کے بنیادی اصول کیا ہیں؟

**جواب** جسمانی صحت کے تین اصول ہیں۔

**سوال** کون سے؟

**جواب** پاکی (Purity) یا صفائی، تواتر (Regularity) اور اعتدال (Moderation)۔

**سوال** پاکی یا صفائی کا مطلب کیا ہے؟

**جواب** پاکی یا صفائی کا مطلب ہے کہ ہر چیز پاک و صاف ہو، جسم پاک و صاف ہو، ذہن پاک و صاف ہو، کپڑے، لباس، جگہ پاک و صاف ہو، ہوا جس میں ہم سانس لیں، پانی جو ہم پئیں، غذا جو ہم کھائیں غرض ہر چیز پاک و صاف ہو۔ پاکی اور صفائی تندرستی کا پہلا بنیادی اصول ہے۔

**سوال** تواتر سے کیا مراد ہے؟

**جواب** تواتر (Regularity) کا مطلب ہے کہ جو کام بھی کیا جائے اپنے وقت پر تسلسل سے کیا جائے۔

**سوال** یعنی؟

**جواب** یعنی یہ کہ کھانے پینے، کام کرنے، سونے، کھیلنے یا پڑھنے لکھنے کا جو مناسب وقت ہے، ہر روز اس کی پابندی کی جائے۔ وقت بے وقت کھانا پینا، کھیلنا، سونا حتیٰ کہ وقت بے وقت پڑھنا بھی صحت کے لیے اچھا نہیں ہوتا۔

**سوال** صحت کا تیسرا اُصول کیا ہے؟

**جواب** صحت کو قائم رکھنے کا تیسرا اصول وہی ہے جس کا حکم رسولِ پاک صاحبِ لولاک ﷺ نے دیا۔ یعنی **خیر الامور اوسطھا** یعنی ہر کام میں توازن، اعتدال سے کام لیا جائے۔ بہت کم نہ بہت زیادہ۔ ایک انتہا نہ دوسری۔

**سوال** مثلاً؟

**جواب** مثلاً یہ نہیں کہ ہر وقت پڑھنا ہی پڑھنا ہے، آرام نہ تفریح، کھیل نہ ڈھنگ سے کھانا پینا۔ دوسری انتہا یہ ہے کہ دن رات کھیل ہی کھیل، ٹی وی ہی ٹی وی، سونا یا کھانا ہی کھانا، Living habit میں بھی اعتدال ہونا چاہیے۔

Moderation is the Law.





# مزہ تو جب ہے کہ گرتوں کو تھام لے ساقی

بانگ درا میں جواب شکوہ کے بعد تین شعروں کا ایک قطعہ درج ہے، بعنوان ''ساقی'' زیر بحث موضوع اس قطعہ کے پہلے شعر کا دوسرا مصرعہ ہے۔

؎ نشہ پلا کے گرانا تو سب کو آتا ہے
مزہ تو جب ہے کہ گرتوں کو تھام لے ساقی

ساقی کا لفظ یہاں ایک علامت کے طور پر استعمال ہوا ہے۔ جس کسی کے ہاتھ میں جس صورت میں بھی اقتدار ہے، اختیار ہے، لیڈر شپ ہے، قیادت ہے، وہ ساقی ہی ہے۔ استاد علم کے پیاسوں کی پیاس بجھاتا ہے۔ وہ معلم ہونے کے ساتھ ساتھ مربی بھی ہوتا ہے۔ اس کا ایک کام تربیت کرنا بھی ہے۔ اس لحاظ سے استعارہ میں اسے ساقی بھی کہا جا سکتا ہے۔ اب کسی لیڈر، کسی صاحب اختیار، کسی ساقی کی ایک کمزوری یہ بھی ہوسکتی ہے کہ وہ انسان کام کر کے اپنی دکان چمکائے۔ بڑھے ہوؤں کو آگے بڑھائے۔ جن کاموں میں محنت کی ضرورت کم لیکن نمود کی گنجائش زیادہ ہو وہ ان پر زیادہ توجہ دے۔ اس رویے کو شاعر نے، ''نشہ پلا کے گرانا تو سب کو آتا ہے''، کہا ہے۔ کبھی کبھی بعض استاد بھی دانستہ یا نادانستہ طور پر اس کمزوری کا شکار ہو جاتے ہیں اور چند فطری طور پر تیز ذہن اور پُر اُمنگ طلبا کو اپنی توجہ کا مرکز بنا لیتے ہیں۔ وہ ان معدودے چند طلبا کی ذاتی ذہانت و کارکردگی سے جس کو چمکانے میں ان کا اپنا حصہ زیادہ نہیں ہوتا، سکول کی اور اپنی دکان چمکانے کا کام لیتے ہیں۔ یہی نشہ پلا کے گرانا ہے لیکن:

ع مزہ تو جب ہے کہ گرتوں کو تھام لے ساقی

یعنی استاد گرتے ہوؤں کو، جھجک، احساس محرومی اور احساس کمتری کے مارے ہوؤں کو اٹھائے اور جن کی صلاحیتیں بے توجہی کی منوں مٹی کے نیچے دبی پڑی ہیں، آگے بڑھ کر سہارا دے۔ انہیں اپنی توجہ و تربیت کا مرکز بنائے اور اپنی محبت و محنت سے ان کے چھپے ہوئے جوہروں کو ابھارے۔ خدمت تو یہ ہے۔ اصل کام تو یہ ہے۔ ورنہ نشہ پلا کے گرانا تو سب کو آتا ہے۔

# جی خوش ہوا ہے راہ کو پُر خار دیکھ کر

راہ کے کانٹوں کو چار و ناچار برداشت کرنا ایک بات ہے اور ان کو دیکھ کر خوش ہونا اور بات ہے اور بڑے حوصلے کی بات ہے۔

ع جی خوش ہوا ہے راہ کو پُرخار دیکھ کر

وہی کہہ سکتا ہے جسے اپنے زورِ بازو پر، اپنی قوت برداشت پر، اپنے عزمِ سفر پر اعتماد ہو اور بھرپور اعتماد ہو اور یہ خطر پسندی اور یہ ذوقِ سخت کوشی ہی زندگی میں کامیابی کی ضمانت ہے۔

ے چلا جاتا ہوں ہنستا کھیلتا موجِ حوادث سے
اگر آسانیاں ہوں زندگی دشوار ہو جائے



# قتلِ حُسین رضی اللہ عنہ اصل میں مرگِ یزید ہے



یہ مولانا محمد علی جوہر کے ایک شعر کا پہلا مصرعہ ہے۔ دوسرا مصرعہ بھی کم معروف نہیں۔

ع اسلام زندہ ہوتا ہے ہر کربلا کے بعد

اس شعر میں حسین رضی اللہ عنہ اور قتلِ حسین رضی اللہ عنہ یہ دونوں الفاظ علامت کے طور پر استعمال ہوئے ہیں۔ جس طرح تلوار علامت ہے جنگ کی۔ قلم علامت ہے علم کی، شمع علامت ہے روشنی کی، مینار علامت ہے مسجد کی، اور مسجد علامت ہے اسلام کی۔ اسی طرح حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ علامت ہیں مزاحمت کی۔ ظلم سے ٹکر لینے کی، حق و صداقت سے ہر قیمت پر وفاداری کی۔ ایک عظیم مقصد سے مکمل وابستگی کی اور قتلِ حسین رضی اللہ عنہ علامت ہے اس بات کی کہ ایک مقصد کے لیے اپنی مرضی سے، حوصلے سے جان بھی دینا پڑتی ہے۔ اپنا سب کچھ لٹانا پڑتا ہے۔ مال و دولت دنیا اور رشتہ و پیوند سے اونچا بھی اٹھنا پڑتا ہے۔

قتلِ حسین رضی اللہ عنہ اس بات کا اشارہ بھی ہے کہ حق و صداقت کی بظاہر ہار بھی ہوتی ہے۔ اسے ظاہری مظلومی و بے بسی سے دو چار بھی ہونا پڑتا ہے لیکن یہ سب ظاہری تماشا ہوتا ہے، عارضی۔ اصل میں ''یزید'' مرتا ہے، ہار ظالم کی ہوتی ہے۔ جابر ہی آخر میں خوار ہوتا ہے۔ یہ زندگی کی بہت بڑی حقیقت ہے۔ یزید اور اس کے حواریوں کا عبرت ناک انجام تاریخ کے اوراق میں محفوظ ہے۔

ع مٹے نامیوں کے نشاں کیسے کیسے

قتلِ حسین رضی اللہ عنہ کے کچھ عرصے بعد ہی بنی اُمیہ کو بنو عباس نے کس طرح بیخ و بن

سے اکھیڑا۔ وہ داستان کسے یادنہیں۔ وہ انجام تو جان و مال کے اعتبار سے تھا۔ جو ذلت یزید کا مقدر ہوئی وہ بھی قابلِ غور ہے۔ شاعر نے دوسرے مصرعہ

ع اسلام زندہ ہوتا ہے ہر کربلا کے بعد

میں پہلے مصرعہ کے تصور کو آگے بڑھایا ہے۔ اس مصرعہ میں ہر کربلا کا لفظ توجہ چاہتا ہے۔ یہاں کربلا بھی علامت ہے آزمائش کی، ابتلا کی، شدید ترین امتحان کی، سخت ترین دباؤ کی۔ تو مطلب یہ ہوا کہ کربلا سے ڈرنا نہیں چاہیے، پیچھے نہیں ہٹنا چاہیے۔ کربلا کی ظاہری بربادی، ظاہری نقصان سے بد دل یا مایوس نہیں ہونا چاہیے۔ حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کی طرح بڑی سے بڑی قربانی دینے سے ہچکچانا نہیں چاہیے۔ حق وصداقت کی راہ میں بظاہر جو ہار ہوتی ہے وہی آخرکار جیت اور کامیابی کی نشانی بن جاتی ہے۔

آخر میں عرض کروں گا کہ ہر آدمی کی اپنی کربلا ہوتی ہے۔ زندگی میں کبھی نہ کبھی اندر کے یا باہر کے کسی نہ کسی یزید کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ ہر آدمی کے سامنے کسی نہ کسی شکل میں وہ سوال، وہ مسئلہ آن کھڑا ہوتا ہے جو یزید کی شکل میں حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کے سامنے تھا۔





# زہر کا پیالہ

## (تلاشِ حق کی آزمائش)

اچھے بُرے لوگ مر جاتے ہیں لیکن ان کے اچھے بُرے کام نہیں مرتے۔ دونوں کے اچھے بُرے اثرات باقی رہتے ہیں۔ جس طرح خیر جاریہ ہوتا ہے اسی طرح شر جاریہ بھی ہوتا ہے۔ اللہ جل شانہٗ ہمیں خاص طور پر ایسی بُرائیوں سے بچائے جن کے اثرات دیر تک باقی رہ سکتے ہوں۔

ایسا اچھا کام جو مثال بن جائے، جس سے دوسروں کی راہیں روشن ہوں، بہت بڑی سعادت ہے، جو کسی کسی کے حصے میں آتی ہے۔ تاریخ میں ایسا روشن نام سقراط کا ہے۔ قدیم یونان کے اس درویش صفت فلسفی نے اپنی ساری زندگی سچائی کی تلاش اور سچائی کی ترویج میں گزار دی اور آخر میں سچائی ہی کی خاطر زہر کا پیالہ پی لیا اور خوشی خوشی پی لیا۔

اس کو اس جرم میں زہر کا پیالہ پینے کی سزا سنائی گئی تھی کہ وہ نوجوانوں کو دیوتاؤں سے برگشتہ کرتا ہے اور تفکر و تدبر کی تعلیم دیتا ہے۔ وہ چاہتا تو جیل خانہ سے بھاگ بھی سکتا تھا۔ اس کے دوستوں اور عقیدت مندوں نے اس کے فرار کا منصوبہ تیار کر لیا تھا لیکن اس نے کہا:

''میں اپنی ریاست کے قانون کا احترام کرنا چاہتا ہوں، سچائی کے لیے جان دینا، سچائی کے لیے بھاگ جانے سے بہتر ہے۔''

زہر کا پیالہ اب علامت ہے اس تکلیف کی، اس قربانی کی، اس ایثار کی، جو سچائی کے لیے، بھلائی کے لیے، دیانت کے لیے ہر بھلے اور اچھے آدمی کو دینی پڑتی ہے۔ ہر دور میں، ہر عہد میں، ہر جگہ کسی نہ کسی کو سقراط بننا پڑتا ہے اور زہر کا پیالہ پینا پڑتا ہے۔ یہ کام مشکل ہے اور بہت مشکل ہے لیکن جو زہر کا پیالہ پی لیتا ہے، وہ امر بھی ہو جاتا ہے۔ جو شخص ہنسی خوشی ایک اچھے کام کے لیے مشقتیں اٹھا لیتا ہے، اذیتیں برداشت کر لیتا ہے، دُکھ جھیل لیتا ہے، وہ کندن بن جاتا ہے۔ بلکہ پارس ہو جاتا ہے۔ ایسا کہ جو اس سے مس ہو جائے وہ بھی سونا بن جائے۔

مولانا محمد علی جوہر کا شعر ہے:

؎ قتلِ حسین رضی اللہ عنہ اصل میں مرگِ یزید ہے

اسلام زندہ ہوتا ہے ہر کربلا کے بعد

ہر کربلا کے لفظ سے ہی ظاہر ہوتا ہے کہ کربلا بھی ایک علامت ہے۔ کربلا سچائی کے لیے سب کچھ قربان کر دینے کی علامت ہے۔ ہر انسان کی اپنی کربلا ہوتی ہے۔ اپنا زہر کا پیالہ ہوتا ہے۔ ایک وقت آتا ہے جب اسے سچائی کے لیے، روشنی کے لیے ایک کٹھن اور پُرخطر راستہ اختیار کرنا پڑتا ہے۔ جو شخص اس کربلا میں اُترنے، یہ زہر کا پیالہ پینے کا حوصلہ رکھتا ہے وہی نوجوان قبیلہ کی آنکھ کا تارا ہوتا ہے۔



# عدل



**سوال** عدل کس زبان کا لفظ ہے؟

**جواب** عدل عربی زبان کا لفظ ہے۔

**سوال** عدل کے لیے اُردو لفظ کیا ہے؟

**جواب** انصاف۔

**سوال** کیا دونوں لفظوں کے معنی ایک ہی ہیں؟

**جواب** جی نہیں۔

**سوال** پھر کیا فرق ہے؟

**جواب** عدل کا لفظ عربی میں بہت وسیع معنوں میں استعمال ہوتا ہے۔

**سوال** مثلاً؟

**جواب** عربی میں عدل چار معنوں میں استعمال ہوتا ہے۔ توازن، انصاف، برابری اور بدلہ۔

**سوال** کیا عدل کا لفظ قرآن حکیم میں استعمال ہوا ہے؟

**جواب** جی ہاں! عدل کا لفظ قرآن حکیم میں ان چار معنوں میں استعمال ہوا ہے۔

**سوال** کیا قرآن حکیم میں عدل کے لیے کوئی اور لفظ بھی استعمال ہوا؟

**جواب** قرآن حکیم میں عدل کے معنوں میں دو اور الفاظ بھی استعمال ہوئے ہیں۔

**سوال** وہ دو لفظ کیا ہیں؟

**جواب** قرآن میں ''میزان'' اور ''قسط'' کے الفاظ بھی عدل ہی کے مفہوم میں استعمال

ہوئے ہیں۔

**سوال** میزان کے کیا معنی ہیں؟

**جواب** میزان کے معنی ہیں ترازو، تولنا، برابر، توازن۔

**سوال** قرآن کریم میں وہ کون سی آیات ہیں جن میں عدل کا ذکر ہے؟

**جواب** قرآن حکیم میں عدل کا ذکر بہت سی آیات میں آیا ہے۔

**سوال** مثلاً؟

**جواب** مثلاً ایک آیت ہے:

**وَاُمِرْتُ لِاَعْدِلَ بَیْنَکُمْ.**

ترجمہ: ''اور مجھے حکم دیا گیا ہے کہ میں تمہارے درمیان عدل کروں۔''

**سوال** مجھے، سے کون مراد ہے؟

**جواب** مجھے، رسول اللہ ﷺ کے لیے آیا ہے۔

**سوال** تو اس آیت کا کیا مطلب ہوا؟

**جواب** اس آیت میں اللہ جل شانہٗ نے رسول ﷺ سے فرمایا کہ آپ ﷺ لوگوں میں عدل کریں۔

**سوال** یہ آیت کس سورۂ مبارکہ کی ہے؟

**جواب** یہ آیت سورۂ شوریٰ کی ہے۔

**سوال** کون سی؟

**جواب** دسویں۔

**سوال** اس آیت کا مطلب کیا ہے؟

**جواب** اس آیت کا مطلب ہے جس کسی کو جس پوزیشن میں جو فیصلہ کرنے کا جتنا اختیار ہے وہ انصاف کے ساتھ کرے۔

**سوال** عدل کے بارے میں کوئی اور آیت ہے؟

**جواب** عدل کے بارے میں ایک اور آیت ہے۔

**وَاِذَا قُلْتُمْ فَاعْدِلُوْا.**

ترجمہ: ''اور جب تم بولو تو عدل کی بات بولو۔''

**سوال** یہ آیت کس سورۂ مبارکہ کی ہے؟

**جواب** سورۂ انعام کی۔

**سوال** کون سی؟

**جواب** سورۂ انعام کی آیت نمبر 152 ہے۔

**سوال** اس آیت کا مطلب کیا ہے؟

**جواب** اس کا مطلب یہ ہے کہ جو بات بھی منہ سے نکلے وہ سچی اور صحیح ہو۔ The whole truth۔ خاص طور پر جب کوئی گواہی دی جا رہی ہو۔ اس آیت کا دوسرا ٹکڑا ہے:

**وَ لَوْ کَانَ ذَا قُرْبٰی.**

**سوال** تو پوری آیت کا کیا مطلب ہے؟

**جواب** جو کہو سچ کہو، دوستی، دشمنی اپنے غیر کا لحاظ کیے بغیر۔

**سوال** عدل کا احسان سے کیا تعلق ہے؟

**جواب** بہت گہرا تعلق ہے۔ عدل سماجی زندگی کی بنیادی شرط ہے۔ عدل کے بغیر نہ آپس کے تعلقات قائم رہ سکتے ہیں نہ سماجی ادارے موثر طریقے سے کام کر سکتے ہیں۔ لیکن صرف عدل ہی کافی نہیں، عدل معاشرے کی بنیاد ہے تو احسان اس کا جمال و کمال۔ اس لیے اللہ جل شانہٗ نے عدل کے ساتھ ساتھ احسان کرنے کا بھی حکم دیا ہے۔

**سوال** وہ آیت کون سی ہے؟

**جواب** وہ آیت ہے:

**اِنَّ اللّٰہَ یَاْمُرُ بِالْعَدْلِ وَالْاِحْسَانِ.**

ترجمہ: ''بے شک اللہ عدل و احسان کا حکم دیتا ہے۔''

**سوال** یہ آیت کس سورۂ مبارکہ کی ہے؟

**جواب** سورۂ النحل کی۔

**سوال** کون سی؟

**جواب** آیت نمبر 90۔

**سوال** عدل کا ترازو سے کیا تعلق ہے؟

**جواب** قرآن حکیم میں عدل اور میزان یعنی توازن ایک ہی معنوں میں استعمال ہوئے ہیں۔

**سوال** مثلاً؟

**جواب** وَالسَّمَآءَ رَفَعَهَا وَوَضَعَ الْمِيْزَانِ ، اَلَّا تَطْغَوْا فِی الْمِيْزَانِ.

**سوال** اس کا ترجمہ؟

**جواب** ''اس نے آسمان کو بلند کیا اور میزان قائم کر دی۔ اس کا تقاضا ہے کہ تم میزان میں خلل نہ ڈالو۔''

**سوال** یہ آیت کس سورۂ مبارکہ میں ہے؟

**جواب** یہ آیت سورۂ رحمٰن میں ہے۔

**سوال** کون سی؟

**جواب** آیت نمبر 8۔

**سوال** اس آیت:

وَالسَّمَآءَ رَفَعَهَا وَوَضَعَ الْمِيْزَانِ ، اَلَّا تَطْغَوْا فِی الْمِيْزَانِ.

کا مطلب کیا ہے؟

**جواب** اس آیت کے دو حصے ہیں:

وَالسَّمَآءَ رَفَعَهَا وَوَضَعَ الْمِيْزَانِ.

اس کا مطلب ہے کہ اس نے یعنی اللہ جل شانہٗ نے آسمان کو بلند کیا اور میزان قائم کر دی۔ دوسرے حصے میں:

اَلَّا تَطْغَوْا فِی الْمِيْزَانِ.

کے معنی ہیں کہ تم اس میزان میں خلل نہ ڈالو۔

**سوال** پوری آیت کا اصل مقصد کیا ہے؟

**جواب** اس آیت کا مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اس کائنات کا نظام میزان و عدل یعنی توازن پر قائم کیا ہے اور چاہتا ہے کہ اس میزان و عدل کو انسانی زندگی میں ملحوظ رکھا جائے۔

**سوال** ہماری روزانہ کی زندگی میں اس آیت کا اطلاق کیسے ہوگا؟

**جواب** اپنے ساتھ انصاف اور دوسروں کے ساتھ انصاف کرنے سے۔

**سوال** اپنے ساتھ انصاف سے کیا مراد ہے؟

**جواب** اپنے ساتھ انصاف سے مراد ہے کہ خدا نے ہمیں جو صلاحیتیں عطا کی ہیں ان کو بروئے کار لائیں۔ اپنی توانائی اور وقت کا ضیاع نہ کریں۔ کھانے، پینے، کھیلنے، آرام کرنے اور پڑھنے لکھنے میں اعتدال سے کام لیں۔ ہر کام میں افراط وتفریط دونوں انتہاؤں سے بچیں۔

**سوال** دوسروں سے انصاف سے کیا مراد ہے؟

**جواب** جو حق جس کا ہے اس کو دیں۔ کسی کے ساتھ بھی کسی موقع پر زیادتی نہ کریں۔ عدل کے بغیر کوئی رشتہ، کوئی تعلق، کوئی ادارہ، کوئی نظام قائم نہیں رہ سکتا۔



# احسان

**سوال** احسان کا کیا مطلب ہے؟

**جواب** احسان کا مطلب ہے کسی کے ساتھ ایسی بھلائی کرنا جو اس کا حق نہ ہو اور کرنے والے کا فرض نہ ہو۔

**سوال** کیا فرض اور احسان میں فرق ہے؟

**جواب** جی ہاں، بہت واضح فرق ہے۔

**سوال** کیا؟

**جواب** جو کام قانونی طور پر یا اخلاقی طور پر ضروری ہے وہ فرض ہے لیکن جو بھلائی، جو خدمت اپنی مرضی سے اختیاری طور پر بغیر کسی Obligation کے کی جائے وہ احسان ہے۔

**سوال** کیا خدمت اور احسان میں فرق ہے؟

**جواب** جی ہاں، خدمت اور احسان میں بھی باریک سا فرق ہے۔

**سوال** کیا؟

**جواب** ہوسکتا ہے کہ کوئی خدمت فرض بھی ہو۔ اس صورت میں جہاں فرض کی خدمت کی حد ختم ہوتی ہو اس سے آگے اپنی مرضی سے جو خدمت کی جائے وہ احسان ہے۔
احسان کرنا بہت بڑی بات ہے۔

**سوال** جو احسان کرے اسے کیا کہتے ہیں؟

**جواب** جو احسان کرتا ہے اسے محسن کہتے ہیں۔ سب سے بڑا محسن خود اللہ تعالیٰ ہے، جو رحمان اور رحیم ہے۔ اللہ جل شانہٗ نے قرآن مجید میں بار بار احسان کرنے کی

تاکید کی ہے۔

**سوال** مثلاً؟

**جواب** مثلاً:

اِنَّ اللّٰہَ یُحِبُّ الْمُحْسِنِیْنَ ۔ (سورۃ البقرۃ، آیت:195)

وَ اللّٰہُ یُحِبُّ الْمُحْسِنِیْنَ ۔ (سورۃ آل عمران، آیت:134)

اِنَّ اللّٰہَ لَا یُضِیْعُ اَجْرَ الْمُحْسِنِیْنَ ۔ (سورۃ التوبہ، آیت:120)

**سوال** ترجمہ؟

**جواب** ترجمہ:

''بے شک اللہ احسان کرنے والوں کو پسند کرتا ہے۔ یقیناً اللہ احسان کرنے والوں کے اجر کو ضائع نہیں کرتا۔''

**سوال** احسان کے موضوع پر کوئی حدیث مبارکہ؟

**جواب** رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ

''مخلوق خدا کا کنبہ ہے۔ خدا کے نزدیک بہترین انسان وہ ہے جو خدا کے کنبے کے ساتھ احسان کرتا ہے۔''

**سوال** احسان کا احسان کرنے والے پر کیا اثر پڑتا ہے؟

**جواب** بہت اچھا اثر پڑتا ہے۔

**سوال** کیسے؟

**جواب** جو خوشی احسان کرتے وقت ہوتی ہے وہ خوشی اس خوشی سے بدرجہا زیادہ ہوتی ہے جو محض فرض ادا کرنے سے حاصل ہوتی ہے۔ چنانچہ جو احسان کرتا ہے وہ بہت مطمئن رہتا ہے۔ خدمت میں اور احسان میں بڑی طاقت ہوتی ہے جو خدمت کرتا ہے یا احسان کرتا ہے وہ اپنے آپ کو بہت مضبوط محسوس کرتا ہے۔ جو احسان کرتا ہے اس کی لوگ عزت ہی نہیں کرتے بلکہ اس کے لیے جان دینے کے لیے تیار ہو جاتے ہیں۔ مختصر یہ کہ بے لوث احسان کرنے کا سب سے زیادہ فیض آخرکار خود اس کو پہنچتا ہے جو احسان کرتا ہے۔



# برداشت

سوال: برداشت کو انگریزی میں کیا کہتے ہیں؟

جواب: برداشت کے لیے انگریزی لفظ Tolerance ہے۔

سوال: Tolerance کی کتنی قسمیں ہیں؟

جواب: Tolerance کی تین قسمیں ہیں۔

سوال: کون کون سی؟

جواب: پہلی Physical Tolerance دوسری Social Toleracne، تیسری Intellectual Tolerance۔

سوال: Physical Tolerance کا کیا مطلب ہے؟

جواب: Physical Tolerance کا مطلب ہے کہ انسان کے اندر اتنی قوت مدافعت Resistance ہو کہ وہ معمولی تکلیفوں، عام بیماریوں، روزمرہ کے جذباتی دباؤ، Stresses اور Tensions کو حوصلے سے برداشت کر سکے۔

سوال: کیا جسمانی قوت برداشت کا تعلق ذہن سے بھی ہے؟

جواب: جی ہاں، برداشت کا تعلق بڑی حد تک ذہن سے ہے۔ جس چیز کو ہم ذہنی طور پر قبول کر لیتے ہیں یا جس چیز کی ضرورت یا اہمیت کے بارے میں ہم ذہنی طور پر Convince ہو جاتے ہیں اسے جسمانی طور پر برداشت کرنا آسان ہو جاتا ہے۔ Physically Tough ہونے کے لیے Mentally Tough ہونا ضروری ہے۔ زندگی کی دوڑ میں Soft اور ضرورت سے زیادہ Sensitive انسان کے لیے کوئی جگہ نہیں۔

سوال: Social Tolerance کیا ہے؟

جواب: چھوٹے بڑے ہر سوشل گروپ میں سمجھ دار اور ناسمجھ، شائستہ اور بدتمیز، ہمدرد اور

حاسد، خوش مزاج اور بدمزاج، صلح پسند اور جھگڑالو، غرض ہر Personality Pattern کے لوگ ہوتے ہیں۔

**سوال** اس فرق کی وجہ؟

**جواب** ذہانت اور مزاج کا فرق Built-in یعنی فطری ہوتا ہے۔ البتہ عادتوں اور Manners کا فرق اکثر و بیشتر گھریلو ماحول اور ابتدائی تربیت کی وجہ سے پایا جاتا ہے۔

**سوال** پھر Social Tolerance کیا ہے؟

**جواب** اپنے آپ سے مختلف لوگوں کو صبر و تحمل سے برداشت کرنے اور ان کے ساتھ ضرورت کی حد تک Adjust کرنے کا نام Social Tolerance ہے۔

**سوال** اس کی کیا اہمیت ہے؟

**جواب** Social Tolerance سماجی زندگی کی پہلی ضرورت ہے۔ کوئی سوشل گروپ انفرادی اختلاف کو خوش دلی سے برداشت کیے بغیر کارگر نہیں ہوسکتا۔

**سوال** Intellectual Tolerance کا کیا مطلب ہے؟

**جواب** جس طرح ایک سوشل گروپ میں ذہانت، مزاج اور عادات کا فرق ہوتا ہے اسی طرح اس گروپ میں رنگ، ذات، نسل، زبان، عقیدہ، مذہب، علاقہ اور کلچر کا فرق بھی ہوسکتا ہے۔ ایک بڑے سوشل گروپ میں تو ان میں سے ایک سے زیادہ چیزوں کا مختلف ہونا کم و بیش یقینی سی بات ہے۔ اس صورت میں Intellectual Tolerance کا تقاضا ہے کہ گروپ کے لوگ اس قسم کے ہر فرق کو بنیادی انسانی حقوق Fundamental Human Rights کے طور پر قبول کریں۔ ہر قسم کے رابطوں اور معلومات کی راہ میں رکاوٹ نہ بننے دیں۔

**سوال** اگر اس قسم کی Tolerance نہ ہو تو اس کا نتیجہ کیا ہوگا؟

**جواب** اگر کسی معاشرہ میں Social اور Intellectual Tolerance نہ ہو تو ایسا معاشرہ مسلسل اندرونی کشمکش اور Tension کی وجہ سے بہت جلد ٹوٹ پھوٹ کا شکار ہو جائے گا۔ پاکستان جیسے جمہوری ملک کی بقا اور ترقی کا انحصار جہاں نسل، زبان، عقیدہ، علاقہ اور کلچر کا فرق کسی نہ کسی شکل میں ہر جگہ موجود ہے، بڑی حد تک رواداری اور ایک دوسرے کی برداشت پر ہے۔

# صبر



سوال: صبر کو انگریزی میں کیا کہتے ہیں؟

جواب: صبر کے لیے انگریزی لفظ Patience ہے۔

سوال: صبر کیا ہے؟

جواب: کسی تکلیف کو سہنا، کسی زیادتی کو برداشت کرنا، ثابت قدمی، صبر ہے۔

سوال: کیا درگزر کرنا بھی صبر ہے؟

جواب: کسی تکلیف کو سہنا، کسی کی زیادتی کو معاف کرنا، بدلہ لینے کی طاقت رکھتے ہوئے بھی بدلہ نہ لینا صبر ہے بلکہ اصل صبر یہی ہے۔ صبر و تحمل دوستی، رشتہ داری بلکہ ہر قسم کے قریبی تعلقات کی ضمانت ہے۔

سوال: کس طرح؟

جواب: دوستی میں، رشتے داری میں اونچ نیچ تو ہوتی رہتی ہے۔ کبھی ایک طرف سے کبھی دوسری طرف سے۔ اگر ایسے موقعوں پر صبر و تحمل اور درگزر سے کام نہ لیا جائے تو دوستی ہو یا رشتہ داری، زیادہ دیر تک نہیں چل سکتی۔

مختصر یہ کہ ہر قسم کے قریبی تعلقات صبر و تحمل سے باقی رہتے ہیں اور عفو و درگزر سے مستحکم ہوتے ہیں۔ جھگڑالو، بدمزاج اور حاسد انسان کو دوست تو دوست اپنے بہن بھائی بھی پسند نہیں کرتے۔

میزبان: صبر میں طاقت ہے۔

سوال: کس طرح؟

جواب: جو صبر کرتا ہے، جو برداشت کرتا ہے، جو Tolerate کرتا ہے، جو لڑتا جھگڑتا نہیں

وہ ذہنی دباؤ Tension کا شکار نہیں ہوتا۔ اس کی جسمانی اور ذہنی توانائی ضائع نہیں ہوتی۔ اس کا وقت بھی ضائع نہیں ہوتا۔ وہ صبر وشکر سے راضی بہ رضائے الٰہی اپنے کام میں لگا رہتا ہے اور آخرکار کامیاب ہوتا ہے۔صبر میں بڑی طاقت ہے۔

**اِنَّ اللّٰہَ مَعَ الصَّابِرِیْنَ.**

اللہ صبر کرنے والوں کا ساتھ دیتا ہے۔

میزبان: صبر سے خوشی حاصل ہوتی ہے۔

Patience keeps You happy

سوال: کس طرح؟

جواب: ذہنی سکون کی وجہ سے، حق پر ہونے کی وجہ سے۔

میزبان: صبر کامیابی کی کنجی ہے۔

سوال: کس طرح؟

جواب: جنگ ہو یا امن، فرد ہو یا قوم، قوت برداشت ہی سے آخری فیصلہ ہوتا ہے۔ Patience کسی کمزوری یا مجبوری کا نام نہیں۔قوت برداشت سے، زندگی کے سفر میں قدم قدم پر آزمائشوں اور مشکلات کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ جو صبر سے کام لیتا ہے، جو تکالیف برداشت کرنے کا حوصلہ رکھتا ہے وہ آخرکار کامیابی سے ہمکنار ہوتا ہے۔

میزبان: صبر کا تعلق صحت سے بھی ہے۔

سوال: کس طرح؟

جواب: بے صبری سے، بے چینی سے، جسمانی اور ذہنی دباؤ یعنی Tension بڑھتا ہے اور صحت متاثر ہوتی ہے۔ جو صبر وشکر سے رہتا ہے، جس کو برداشت کی عادت ہوتی ہے، جو لڑتا جھگڑتا نہیں، وہ ذہنی طور پر بے چین نہیں رہتا، وہ ذہنی دباؤ کا شکار نہیں ہوتا۔ اس کی بھوک متاثر نہیں ہوتی۔ وہ آرام سے سوتا ہے۔ اس طرح صحت اچھی رہتی ہے۔



# خدمت



**سوال** خدمت کا کیا مطلب ہے؟

**جواب** خدمت کا مطلب ہے کسی کے کام آنا، کسی کا کام کرنا یا کوئی ایسا کام کرنا جس سے دوسروں کو فائدہ پہنچے۔

**سوال** کیا کسی کا بھلا چاہنا بھی خدمت ہے؟

**جواب** جی ہاں! کسی کا بھلا چاہنا بھی خدمت ہے۔

**سوال** کیا کسی کو Encourage کرنا بھی خدمت ہے؟

**جواب** جی ہاں! کسی ساتھی یا کسی کلاس فیلو کو Encourage کرنا بھی خدمت کی ایک صورت ہے۔

**سوال** ایک مشہور مثل ہے ''خدمت میں عظمت ہے'' کیا یہ صحیح ہے؟

**جواب** جی ہاں! سو فیصد صحیح ہے۔

**سوال** کیسے؟

**جواب** خدمت کرنا کوئی آسان کام نہیں۔ جو خدمت کرتا ہے آخر کار اسے بڑائی حاصل ہوتی ہے۔

**سوال** فارسی کی ایک مثل ہے ''ہر کہ خدمت کرد او مخدوم شد۔'' جس نے خدمت کی وہ مخدوم ہوا۔ اس کا کیا مطلب ہے؟

**جواب** جو خدمت کرتا ہے اسے خادم اور جس کی خدمت کی جائے اسے مخدوم کہتے ہیں۔ فارسی کی اس مثل کا مطلب ہے کہ جو خدمت کرتا ہے آخر کار اس کی خدمت بھی کی

جاتی ہے۔

سوال کیا خدمت سے محبت حاصل ہوتی ہے؟

جواب یقیناً۔

سوال وہ کیسے؟

جواب جو خدمت کرتا ہے وہ خود بخود اچھا لگنے لگتا ہے۔ اسے اپنے اوپر Confidence بہت ہوتا ہے۔ اس کی Self-image روز بروز بہتر ہو جاتی ہے۔

سوال کیا خدمت میں طاقت ہے؟

جواب بلاشبہ خدمت بہت بڑی طاقت ہے۔ خاموش خدمت بڑی بڑی نفرتوں کو محبت میں بدل دیتی ہے۔ Devotion سے بڑے بڑے کارنامے انجام پاتے ہیں اور بڑے مشکل کام آسان ہو جاتے ہیں۔

سوال کیا خدمت میں مضبوطی ہے؟

جواب جی ہاں! خدمت میں سچائی کی طرح مضبوطی ہے۔ جو خدمت کرتا ہے وہ بہت مضبوط بن کر ابھرتا ہے۔

سوال کیا خدمت اور صحت کا کوئی تعلق ہے؟

جواب جی ہاں! جو خدمت کرتا ہے، جو محبت کرتا ہے، جو اپنے کام میں مگن رہتا ہے اس کی صحت اچھی رہتی ہے۔

سوال خودغرضی اور حسد کا صحت پر کیا اثر پڑتا ہے؟

جواب خودغرضی اور حسد سے جسمانی اور ذہنی صحت بُری طرح متاثر ہوتی ہے۔

سوال کیا خدمت میں کامیابی ہے؟

جواب بے شک خدمت میں کامیابی ہے۔ اللہ تعالیٰ کا وعدہ ہے۔

اِنَّ اللّٰہَ لَا یُضِیۡعُ اَجۡرَ الۡمُحۡسِنِیۡنَ .

(سورۃ التوبہ، آیت:120)

خدمت وہ احسان ہے جو کبھی ضائع نہیں جاتا۔ جو خدمت کرتا ہے وہ زندگی کی ہر منزل میں ہر طرح کامیاب رہتا ہے۔



# دوسرا حصہ

# آوازِ دوست

## (اقتباسات)



 عظمت کا راز

 انسان کی فطرت

 شکرِ عطا

 شکرِ والدین

 اہلِ شہادت و اہلِ احسان

# عظمت کا راز

ان تمام پیغمبروں میں جن کا ذکر قرآن مجید میں آیا ہے۔ دو خوبیاں مشترک ہیں۔ ایک تو یہ کہ ان کی زندگی دوسروں کی خدمت، راہنمائی اور اصلاح میں بسر ہوئی اور دوسرے ان کی طبیعت کا وہ استقلال جس کی وجہ سے وہ نہ تو ناکامی میں متزلزل ہوئے اور نہ کامیابی میں متکبر۔ یہ زندگیاں پامردی اور بے لوثی سے دوسروں کے لیے وقف رہیں۔ یہی ان کی عظمت کا راز ہے اور یہی ان کی زندگیوں سے حاصل ہونے والا سب سے بڑا سبق ہے۔



## انسان کی فطرت

انسان کی فطرت میں ہے کہ وہ بلندی کی طرف مائل بہ پرواز ہو، پستی میں وہ گرتا ضرور ہے مگر وہاں ٹھہر نہیں سکتا۔

## شکر عطا

عطا کا پہلا حق یہ ہے کہ انسان اس کا شکر ادا کرے۔ دل شکر سے لبریز ہو تو روشن ہو جاتا ہے، شکوہ سنج ہو تو بجھ جاتا ہے، ناشکر گزار ہو تو پتھر بن جاتا ہے۔

## شکرِ والدین

انسان ناشکر گزار، زود فراموش اور زود رنج ہے۔ اس لیے ہدایت ہوئی کہ خدا کو یاد کرو اور اس کا شکر ادا کرو۔ خدا نے والدین کا شکر ادا کرنے کی بھی تاکید کی ہے۔ گویا عبادت میں اور کسی کا ذکر داخل ہوا تو وہ شرک اور شکر میں جتنے حصے دار ہوں وہ جائز ہے۔





## قبیلۂ فرہاد

یہ لوگ بھی عجیب ہیں۔ ان کو اس بات سے ہرگز دلچسپی نہیں کہ وہ یاد رکھے جائیں گے یا بھلا دیئے جائیں گے۔ غرض ہے تو صرف یہ کہ اس بے ڈھب دنیا کو کیونکر ڈھب پر لایا جا سکتا ہے۔ ان میں ہر شخص نے دُنیا کو جس حال میں پایا اس سے بہتر حال میں چھوڑا اور یہی بات انہیں عام آدمی سے ممتاز کرتی ہے۔ یہ لوگ فرہاد کے قبیلے سے تعلق رکھتے ہیں۔

ان کی ساری زندگی پہاڑ کھودتے اور نہر نکالتے گزر جاتی ہے۔ اس نفسا نفسی کی دنیا میں جہاں ہر شخص صرف اپنے لیے زندہ ہے، یہ فرہادی گروہ دوسروں کے لیے زندگیاں لٹاتا ہے۔

یہ لوگ دنیا بھر کی مصیبتیں نقدِ حیات کے عوض خرید لیتے ہیں اور پھر بھی اس سودے میں انہیں خسارہ نہیں ہوتا۔ یہ گروہ نہ ہوتا تو دنیا غیر آباد ہوتی اور یہ گروہ ناپید نہ ہوا تو انسان مریخ میں بھی ایک نئی دنیا آباد کرے گا۔



# اہلِ شہادت و اہلِ احسان



بعض انسانوں کی زندگی سے جرأت اور قربانی کا نشان ملتا ہے اور بعض اہل نظر سے حکمت اور خدمت کے معانی کا پتا چلتا ہے۔ پہلے گروہ کے لوگ شہید کہلاتے ہیں اور اس دوسرے گروہ میں جو لوگ شامل ہیں انہیں اہل احسان میں شمار کیا جاتا ہے۔ اہل شہادت اور اہل احسان میں فرق صرف اتنا ہے کہ شہید دوسروں کے لیے جان دیتا ہے اور محسن دوسروں کے لیے زندہ رہتا ہے۔ ایک کا صدقہ جان ہے تو دوسرے کا تحفہ زندگی۔ ایک سے ممکن وجود میں آتا ہے اور دوسرے سے اس وجود کو توانائی ملتی ہے۔

ان کے علاوہ ایک تیسرا گروہ بھی ہوتا ہے جو اس توانا وجود کو تابندگی بخشتا ہے۔ جو لوگ اس آخری گروہ میں شامل ہیں انہیں اہل جمال کہتے ہیں۔

اہل جمال کی پہچان یہ ہے کہ یہ لوگ مسجد قرطبہ کی تعمیر کرتے ہیں اور تحریر بھی۔ یہ الحکم کی طرح بادشاہ بھی ہو سکتے ہیں اور اقبال کی طرح درویش بھی۔ انہیں تخلیقِ حسن پر مامور کیا جاتا ہے۔

نثر ہو کہ شعر، نقش ہو کہ نغمہ، رنگ ہو کہ خشت و سنگ، یہ خون جگر سے اسے یوں تمام کرتے ہیں کہ جو نظر ان کی تخلیق پر پڑتی ہے وہ روشن ہو جاتی ہے۔ اگر ان کی تخلیق میں حسن صورت ہے تو خود ان کی ذات میں بھی ایک حسن ہوتا ہے جسے حسنِ سیرت کہتے ہیں۔

حسن کی دولت اہل جمال کو اتنی وافر مقدار میں ملتی ہے کہ وہ اسے دوسروں میں تقسیم

کرتے پھرتے ہیں۔ یہ تقسیم ان کی زندگی کے بعد بھی جاری رہتی ہے اور اس کی بدولت بدی اور بدنمائی کو پھلنے پھولنے کا موقع نہیں ملتا۔

زندگی کو ایک گروہ نے ممکن بنایا، دوسرے نے توانا اور تیسرے نے تابندہ۔ جہاں یہ تینوں گروہ ہوں وہاں زندگی موت کی دسترس سے محفوظ ہو جاتی ہے اور جس ملک یا عہد کو یہ گروہ میسر نہ آئیں اسے موت سے پہلے بھی کئی بار مرنا پڑتا ہے۔

جس سرحد کو اہل شہادت میسر نہ آئیں وہ مٹ جاتی ہے۔جس آبادی میں اہل حسن نہ ہوں اسے خانہ جنگی اور خانہ بربادی کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔جس تمدن کو اہل جمال کی خدمات حاصل نہ ہوں، خوشنما اور دیرپا نہیں ہوتا۔ پاکستان کو اہل شہادت کی بھی ضرورت ہے اور اہل احسان و اہل جمال کی بھی۔



# تیسرا حصہ

# روشنی کے رُخ کے دریچے

## (فکر انگیز مذاکرے اور فیچر)

## (مذاکرے)

 جوئے شیر و تیشہ و سنگ گراں ہے زندگی

 سخت کوشی سے ہے تلخ زندگانی انگبیں

 اپنے من میں ڈوب کر پا جا سراغ زندگی

 صنوبر باغ میں آزاد بھی ہے پابہ گل بھی ہے

 کرگس کا جہاں اور ہے شاہیں کا جہاں اور

 تری خاک میں شرار زندگی نہیں ہے

 جی خوش ہوا ہے راہ کو پُر خار دیکھ کر

 کامیاب کون ہے؟ ناکام کون ہے؟

 قوموں کا عروج و زوال

# جوئے شیر و تیشہ وسنگ گراں ہے زندگی

میزبان: حضرات! آج کے مذاکرے کا موضوع ہے:
جوئے شیر و تیشہ وسنگ گراں ہے زندگی
سب سے پہلے میں رفیق صاحب کو اظہار خیال کی دعوت دیتا ہوں۔
رفیق:
جوئے شیر و تیشہ و سنگ گراں ہے زندگی
یہ مصرعہ اقبال رحمہ اللہ کی لافانی نظم ''خضر راہ'' سے ماخوذ ہے۔
شاعر کے سوال ''زندگی کا راز کیا ہے؟'' کے جواب میں خضر نے زندگی پر جو بھرپور اور پُرمغز تبصرہ کیا ہے، اس نظم کے چوتھے شعر کا یہ دوسرا مصرعہ ہے:

برتر از اندیشہ سود و زیاں ہے زندگی
ہے کبھی جاں اور کبھی تسلیم جاں ہے زندگی
تو اسے پیمانہ امروز و فردا سے نہ ناپ
جاوداں، پیہم رواں، ہر دم جواں ہے زندگی
اپنی دُنیا آپ پیدا کر اگر زندوں میں ہے
سرِ آدم ہے ضمیر کن فکاں ہے زندگی
زندگانی کی حقیقت کوہ کن کے دل سے پوچھ
جوئے شیر و تیشہ و سنگ گراں ہے زندگی

اقبال کے فلسفہ زندگی کو یہ نظم بڑی خوبصورتی سے بیان کرتی ہے اور اس نظم کی جان

زیر بحث مصرعہ ہے:

ع جوئے شیر و تیشہ و سنگ گراں ہے زندگی

میزبان: اب میں رفیع صاحب سے درخواست کروں گا کہ وہ بحث کو آگے بڑھائیں۔

اس مصرعہ میں زندگی کا پورا لائحہ عمل موجود ہے۔ زندگی کی پہلی حقیقت یہ ہے کہ یہ ایک سنگ گراں ہے، ایک چیلنج ہے، ایک امتحان ہے۔

ے قلزم ہستی سے تو اُبھرا ہے مانند حباب
اس زیاں خانے میں تیرا امتحاں ہے زندگی

زندگی کی دوسری حقیقت یہ ہے کہ اس سنگ گراں میں جوئے شیر بھی خوابیدہ ہے۔ جوئے شیر استعارہ ہے زندگی کے بے انتہا تخلیقی اور ارتقائی امکانات سے۔

ع آشکارا ہے یہ اپنی قوت تسخیر سے

اور تیشہ استعارہ ہے سخت کوشی اور جانفشانی کی زندگی سے۔ تیشہ ہی سے اس سنگ گراں کو چیر کر جوئے شیر نکالی جا سکتی ہے۔

میزبان: آخر میں نعمان صاحب سے گزارش کروں گا کہ وہ صبر اور نوجوانوں کے حوالے سے موضوع زیر بحث پر کچھ روشنی ڈالیں۔

نعمان: طلبہ کے لیے زندگی سے مراد تعلیمی زندگی ہے۔ تعلیم ایک طویل اور صبر آزما عمل ہے جو پوری توجہ اور مسلسل جدوجہد چاہتا ہے۔ سخت کوشی کے رویے کے بغیر تعلیمی ترقی ممکن نہیں۔ جو یہ ''کوہ کنی'' کر لے، جس کے تیشہ کی ضرب کاری ہو، اس کا انعام بھی بہت ہے۔ جوئے شیر بھی اسی کو ملتی ہے۔

اُردو کے مشہور ادیب و مفکر رشید احمد صدیقی کا ایک بڑا خوبصورت اور فکر انگیز فقرہ ہے:

''زندگی آزمائش بھی ہے اور انعام بھی۔''

یہ قول بھی اسی حقیقت کی غمازی کرتا ہے کہ

''جوئے شیر و تیشہ و سنگ گراں ہے زندگی''



# سخت کوشی سے ہے تلخ زندگانی انگبیں

میزبان: حضرات! آج کے مذاکرے کا عنوان ہے:

سخت کوشی سے ہے تلخ زندگانی انگبیں

سب سے پہلے میں نعمان صاحب سے درخواست کروں گا کہ وہ بحث کا آغاز کریں۔

نعمان: زیر بحث موضوع ''بالِ جبریل'' کے شعر

ہے شباب اپنے لہو کی آگ میں جلنے کا نام
سخت کوشی سے ہے تلخ زندگانی انگبیں

کا دوسرا مصرعہ ہے۔ بہتر ہو گا کہ پہلے اس کے الفاظ پر غور کیا جائے۔ تلخ زندگانی سے مراد یہ ہے کہ زندگی ایک کڑوی، کسیلی، مشکل، صبر آزما چیز ہے۔ اس کو سخت کوشی سے انگبیں یعنی انگور کے رس ایسا میٹھا یا خوشگوار بنایا جا سکتا ہے۔ اس پورے مصرعہ میں سخت کوشی کا لفظ بنیادی اہمیت رکھتا ہے۔ سخت کوشی کو فکر اقبال میں ایک بنیادی تصور کی اہمیت حاصل ہے۔

میزبان: اس امر کی وضاحت کے لیے میں شفیق صاحب کو زحمت دوں گا؟

شفیق: ۱۹۰۵ء میں علامہ محمد اقبال رحمۃ اللہ یورپ گئے۔ یہ کوئی تفریحی دورہ نہ تھا۔ مطالعاتی سفر تھا۔ یورپ میں دو تین سال قیام کے دوران انہوں نے فلسفہ اور قانون کی اعلیٰ ڈگریاں ہی حاصل نہیں کیں بلکہ یورپ کا تہذیبی و تمدنی مطالعہ بھی کیا۔ وہ زمانہ یورپ میں سامراجی قوتوں کے انتہائی عروج کا زمانہ تھا۔ ایشیا اور افریقہ کے بیشتر

ممالک یورپ کی سامراجی طاقتوں کے پنجہ استبداد میں گرفتار تھے۔ خصوصاً مسلمان ملکوں کی تو بُری حالت تھی۔ وہ سیاسی اور معاشی طور پر ہی نہیں نفسیاتی طور پر بھی مغلوب ہو چکے تھے۔ ان میں ایک طرح کا احساس کمتری اور احساس مجبوری پیدا ہو گیا تھا۔ اقبال رحمہ اللہ نے ساری صورت حال کا اسلامی تعلیمات و تاریخ کی روشنی میں مطالعہ کر کے اس کا حل خودی اور تصور سخت کوشی کی شکل میں پیش کیا۔

سلیم: فلسفہ خودی کیا ہے؟

شفیق: سادہ اور عام فہم زبان میں یہ کہا جا سکتا ہے کہ خودی اپنی خداداد صلاحیتوں کو پہچاننے، ابھارنے اور خود شناسی اور خود اعتمادی کے ذریعے اپنی شخصیت کو پروان چڑھانے کا نام ہے اور سخت کوشی اس کا عملی پہلو ہے۔

نعیم: کیا سخت کوشی اور محنت و جفاکشی ایک ہی چیز ہے؟

شفیق: نہیں، سخت کوشی ایک نظریے کی حیثیت سے محض محنت و مشقت سے آگے کی چیز ہے۔ مثلاً حالی نے مسدس حالی میں بھی مسلمانوں کو محنت اور مشقت کی تعلیم دی ہے:

؎ مشقت کی ذلت جنھوں نے اُٹھائی
جہاں میں ملی ان کو آخر بڑائی

لیکن اقبال رحمہ اللہ کا نظریہ یہ ہے کہ افراد اور قوموں کو سخت کوشی اور جفاکشی کا رویہ اختیار کرنا چاہیے اور ستاروں پر کمندیں ڈالنے کا حوصلہ پیدا کرنا چاہیے۔ اقبال رحمہ اللہ کہتے ہیں:

؎ محروم رہا دولت دریا سے وہ غواص
کرتا نہیں جو صحبت ساحل سے کنارا

چنانچہ ساحل سے کنارا کرنے اور عمیق دریا میں غواصی کرنے کا خطرہ مول لینے کو تیار رہنا چاہیے۔ اسی لیے وہ نوجوانوں سے کہتے ہیں:

؎ وہی جواں ہے قبیلے کی آنکھ کا تارا
شباب جس کا ہے بے داغ ضرب ہے کاری

''ضرب کاری'' کو اقبال رحمہ اللہ ایک اصول زندگی کے طور پر پیش کرتے ہیں۔ بغیر

تگ و تاز کے ذوق کے، بغیر مہم جوئی کی سپرٹ کے، نہ قومیں اُبھرتی ہیں نہ افراد اُبھرتے ہیں۔

میزبان: آخر میں شمیم صاحب سے درخواست کروں گا کہ وہ اس مذاکرہ پر تبصرہ کریں۔

شمیم: میں صرف یہ کہنا چاہوں گا کہ سخت کوشی کے فلسفہ پر اقبال رحمۃ اللہ نے اپنے فارسی کلام میں بہت کچھ کہا ہے۔ سخت کوشی ان کا خاص موضوع ہے۔ خودی کی زندگی سخت کوشی کی زندگی ہوتی ہے۔ زیر بحث شعر

ہے شباب اپنے لہو کی آگ میں جلنے کا نام
سخت کوشی سے ہے تلخ زندگانی انگبیں

کے حوالے سے میں طلبہ سے کہوں گا کہ وہ سخت کوشی کے رویے کو اپنے کردار کی بنیاد بنائیں۔

میزبان: جناب والا! طلبہ اپنی تعلیمی زندگی میں سخت کوشی کے رویے کو کیسے اپنا سکتے ہیں؟

پرنسپل: اس شعر کے مخاطب نوجوان طلبہ ہی ہیں۔ طلبہ سخت کوشی کے رویہ کو اپنے لائف سٹائل یا طرز زندگی میں اپنا سکتے ہیں۔ اس طرح کہ وہ اپنے آپ کو غیر ضروری آسائشوں کا عادی نہ بنائیں۔ اپنی جسمانی اور ذہنی قوت برداشت کو بڑھائیں۔ ضروری جسمانی اور ذہنی مشقت سے نہ گھبرائیں۔ تعلیم میں شارٹ کٹ نہ ڈھونڈیں نوٹس بنانے ہوں تو خود بنائیں۔ ریفرنس (حوالے کی کتابیں) خود دیکھیں۔ مشکل موضوعات پر مشکل کتابیں پڑھنے سے گریز نہ کریں۔ امتحان کی تیاری اتنی مکمل کریں کہ پرچے کے مشکل سوالوں کا جواب آسانی سے دے سکیں۔ سب سے بڑی بات یہ کہ لکیر کے فقیر نہ بنیں۔ سوچنے اور سمجھنے، تفکر و تدبر کی عادت ڈالیں اور اپنی تخلیقی قوتوں کو بیدار کریں اور ان کو آگے بڑھائیں۔ یہی خودی کا راستہ ہے۔



# اپنے من میں ڈوب کر پا جا سراغ زندگی

میزبان: مجلس اقبال کے اس مذاکرہ کا عنوان ہے:

اپنے من میں ڈوب کر پا جا سراغ زندگی

یعنی ہم طلبہ کے لیے خودی کا مفہوم کیا ہے۔ میں سب سے پہلے رفیع صاحب سے درخواست کروں گا کہ وہ بحث کا آغاز کریں۔

رفیع: جس طرح ایک بیج میں ایک پیڑ چھپا ہوتا ہے اسی طرح ہر فرد میں کچھ صلاحیتیں چھپی ہوتی ہیں۔ ابتدا میں فرد کو بھی پتا نہیں ہوتا کہ اس کے اندر ترقی کے کون سے امکانات خوابیدہ ہیں۔ شخصیت کی ان خوابیدہ یا چھپی ہوئی صلاحیتوں اور امکانات کو تلاش کرنا اور پھر ان کو ترقی دینا خودی ہے۔

جمال: میں سمجھتا ہوں کہ جس طرح ایک فرد کی خودی ہوتی ہے اسی طرح قوم کی بھی ایک خودی ہوتی ہے۔

رفیع: اور ایک فرد کی خودی کی طرح ایک قوم کی خودی بھی ایک امتیازی شان رکھتی ہے۔ اپنی ذات کے خوابیدہ امکانات کو تلاش کرنا اور ان کو ترقی دینا زندگی کا مقصد وحید ہے۔

اسلم: خودی کی ترقی کا پیمانہ کیا ہے؟

رفیع: اس کا جواب بھی عرض کرتا ہوں۔ دیکھیے جب ہم سکول میں آئے تھے تو ہم وہ نہیں تھے جو آج ہیں۔ اب ہمیں اپنے اوپر زیادہ اعتماد ہے۔ اب ہمیں ذات کا زیادہ شعور ہے۔ ہمیں اپنی صلاحیتوں کا زیادہ احساس ہے۔ اب ہمارے اندر آگے بڑھنے، جدوجہد کرنے اور اپنی شخصیتوں کو ترقی دینے کا زیادہ حوصلہ ہے۔ اسی کا نام خودی کی بیداری ہے۔

اسلم: لیکن ہم میں سے ہر لڑکے کی خودی کی بیداری کی رفتار یکساں کیوں نہیں؟ کہیں اس لیے تو نہیں کہ ہر ایک کی فطری صلاحیتوں میں کافی فرق ہے؟

رفیع: نہیں، میرا خیال یہ ہے کہ اتنا فرق ذہانت یا صلاحیت میں نہیں جتنا مختلف وجود سے خودی کو بیدار کرنے کی امنگ میں ہے۔

اسلم: تو پھر یہ امنگ کیسے پیدا ہو؟

رفیع: ہر قسم کی ترقی کا پہلا مرحلہ خود شعوری (Awareness) اور خود اعتمادی ( Self Confidence ) ہے۔ I Can کہہ سکنا خودی کی بیداری کی طرف پہلا قدم ہے۔ خود شعوری سے I Will کہنے کا حوصلہ ہوتا ہے۔ اقبال رحمہ اللہ کا کمال یہی ہے کہ انہوں نے قومی سطح پر خود اعتمادی بحال کی اور خود شعوری بیدار کی بلکہ پیدا کی۔ احساس کمتری خودی کی نفی ہے۔ اس صدی کے شروع میں جب اقبال رحمہ اللہ نے خودی کا نظریہ پیش کیا تو ہندی مسلمان شدید احساس کمتری کا شکار تھے۔ انہیں اپنی قوتوں کا علم تھا اور نہ اپنی صلاحیتوں کا شعور۔ وہ بھی قومی سطح پر خودداری اور خود اعتمادی سے محروم تھے۔ اس لیے اقبال رحمہ اللہ نے مسلمانوں کو اپنے آپ کو پہچاننے اور اپنے امکانات کو بروئے کار لانے کا درس دیا۔

اسلم: براہ کرم، اقبال رحمہ اللہ کے وہ شعر بھی سنایئے جو اس وقت آپ کے ذہن میں ہیں۔

رفیع: میرا اشارہ ۱۹۱۲ء میں لکھی گئی نظم ''شمع و شاعر'' کے ایک بند کی طرف ہے:

آشنا اپنی حقیقت سے ہو اے دہقاں ذرا
دانہ تو، کھیتی بھی تو، باراں بھی تو، حاصل بھی تو
آہ! کس کی جستجو آوارہ رکھتی ہے تجھے
راہ تو، رہرو بھی تو، رہبر بھی تو، منزل بھی تو
کانپتا ہے دل ترا اندیشہ طوفاں سے کیا
ناخدا تو، بحر تو، کشتی بھی تو، ساحل بھی تو
وائے نادانی کہ تو محتاج ساقی ہو گیا
مے بھی تو، ساقی بھی تو، مینا بھی تو، محفل بھی تو

اس میں واضح طور پر اپنے اوپر اعتماد کرنے اور اپنی صلاحیتوں کے سہارے آگے بڑھنے کی تلقین ہے۔ جو ۱۹۱۲ء کے دور کی غلامانہ ذہنیت کو کھلا چیلنج ہے۔

میزبان: مذاکرہ کا وقت ختم ہوتا ہے، آپ حضرات کا بے حد شکریہ!!!

# صنوبر باغ میں آزاد بھی ہے پا بہ گل بھی ہے

میزبان: سامعین گرامی! آج کے مذاکرہ کا موضوع یہ شعر ہے:

ے صنوبر باغ میں آزاد بھی ہے پا بہ گِل بھی ہے
انہی پابندیوں میں حاصل، آزادی کو تو کر لے

مسئلہ یہ ہے کہ آزادی کا پابندیوں سے کیا رشتہ ہے؟ یا دوسرے لفظوں میں پابندیوں سے آزادی کس طرح حاصل ہوتی ہے؟ اس تصور کے مختلف پہلوؤں پر غور کرنے کے لیے یہ مذاکرہ منعقد کیا جا رہا ہے۔ میں سب سے پہلے حامد صاحب کو دعوت دیتا ہوں کہ وہ شعر کی وضاحت سے بحث کا آغاز کریں۔

حامد: زیر بحث شعر، جس کا پہلا مصرعہ ہے:

ع صنوبر باغ میں آزاد بھی ہے پا بہ گِل بھی ہے

یہ اقبال رحمہ اللہ کی نظم ''پھول'' کا تیسرا شعر ہے۔ میں پہلے اس شعر کا لفظی مطلب بیان کرتا ہوں۔ صنوبر ایک قسم کا ''سرو'' ہے جو بلند قامت اور سیدھا ہوتا ہے۔ اس کی جڑیں گِل یعنی مٹی میں بہت گہرائی تک پھیلی ہوتی ہیں۔ باغ میں صنوبر کے بلند و بالا درخت کو دیکھ شاعر کہتا ہے کہ صنوبر اس لیے بلند و بالا ہے کہ وہ پا بہ گِل ہے۔ اس کے پاؤں یعنی اس کی جڑیں زمین میں جکڑی ہوئی ہیں۔ گویا پا بہ گِل ہونے نے اسے آزادی دی ہے۔

یہ تو شاعرانہ استدلال ہے۔ اصل میں اقبال رحمہ اللہ صنوبر کی مثال سے یہ کہنا چاہتے ہیں کہ آزادی بغیر پابندیوں کو قبول کیے حاصل نہیں ہوسکتی۔ بلکہ بعض پابندیاں ہی آزادی کی ضمانت ہوتی ہیں۔

میزبان: اب میں محمود صاحب سے درخواست کروں گا کہ وہ اس امر کی وضاحت کریں کہ پابندیاں کس طرح آزادی کی ضمانت بنتی ہیں؟

محمود: میں اس تعلق کی وضاحت کرنے کی کوشش کروں گا جو آزادی اور پابندی میں ہے۔ اصل میں پابندی سے اقبال رحمہ اللہ کا اشارہ نظم و ضبط اور تربیت و تنظیم کی طرف ہے۔ نظم وضبط اور ترتیب و تنظیم سے قوت میں اضافہ ہوتا ہے۔ کارکردگی بڑھتی ہے اور استحکام ملتا ہے۔ جس فرد کی زندگی میں ضبط و نظم ہو، ترتیب و تنظیم ہو وہ یقیناً کامیابی سے ہمکنار ہوتا ہے۔

میزبان: کس طرح؟ براہ کرم اس کی وضاحت کیجیے؟

محمود: ضبط سے قوت ضائع نہیں ہوتی اور نظم سے قوت میں اضافہ ہوتا ہے، اقبال رحمہ اللہ نے اپنے شعر میں جس پابندی کا ذکر کیا ہے وہ یہی ضبط و نظم ہے۔ ترتیب و تنظیم یا ڈسپلن سے ایک فرد ہی نہیں سارا معاشرہ ترقی کرتا ہے۔
انسانی تہذیب و ترقی کی کہانی انسانی ذہن اور اس کی زندگی کی ترتیب و تنظیم کی کہانی ہے۔ انسان نے جتنا اپنے آپ کو منظّم کیا اس کی قوتوں میں اتنا ہی اضافہ ہوا۔ مثالیں تو بے شمار ہیں لیکن میں ایک بہت قریب کی مثال دیتا ہوں۔ سکول میں کون لڑکا زیادہ ترقی کرتا ہے؟ وہی جس کی زندگی میں نظم زیادہ ہے، ضبط، زیادہ ہے، ترتیب و تنظیم زیادہ ہے۔ جس کو منزل کا احساس زیادہ ہے۔ جس کو سمت کا شعور زیادہ ہے۔ اس کے برعکس جو لڑکا اپنی قوتوں، اپنی صلاحیتوں کی تنظیم و ترتیب نہیں کر پاتا، جس کی زندگی میں نظم وضبط کی کمی ہوتی ہے، جو اپنے وقت اور اپنی توانائیوں کو ضائع کرتا ہے وہ پیچھے رہ جاتا ہے اور بہت پیچھے رہ جاتا ہے اور آپ جانتے ہیں:

ع درماندہ کے لینے کو آتا نہیں کوئی

میزبان: آخر میں نعمان صاحب سے درخواست کروں گا کہ وہ بحث کا جائزہ لیں۔

نعمان: ماشاء اللہ! مقررین نے بڑے اچھے نکتے پیدا کیے ہیں۔ میں ان پر صرف یہ اضافہ کروں گا کہ اسلام میں ضبط و نظم کی اہمیت بہت زیادہ ہے۔ اسلامی عبادات اور شعائر اسلام مسلمانوں میں، منجملہ اور چیزوں کے، ضبط و نظم بھی پیدا کرتے ہیں۔

میزبان: آپ سب حضرات کا شکریہ۔ سچ ہے:

ے صنوبر باغ میں آزاد بھی ہے پابہ گِل بھی ہے
انہی پابندیوں میں حاصل آزادی کو تو کر لے

# کرگس کا جہاں اور ہے شاہیں کا جہاں اور

میزبان: حضرات! آج کے مذاکرہ کا موضوع ہے:
کرگس کا جہاں اور ہے شاہیں کا جہاں اور
اس پر تحقیقی گفتگو کے لیے میں شاہد کو دعوت دیتا ہوں۔

شاہد: زیرِ بحث موضوع ''بالِ جبریل'' کی نظم ''حال و مقام'' کے آخری شعر کا دوسرا مصرعہ ہے۔ پورا شعر یوں ہے۔

پرواز ہے دونوں کی اسی ایک فضا میں
کرگس کا جہاں اور ہے شاہیں کا جہاں اور

میزبان: اب میں سعید سے اظہارِ خیال کی درخواست کرتا ہوں۔

سعید: اقبال رحمہ اللہ کا یہ شعر:

پرواز ہے دونوں کی اسی ایک فضا میں
کرگس کا جہاں اور ہے شاہیں کا جہاں اور

فکرِ اقبال رحمہ اللہ کے ایک اہم نکتے کو ظاہر کرتا ہے اور وہ یہ کہ انسان ماحول سے بلند ہوتا ہے اور ہو سکتا ہے، چنانچہ یکساں ماحول میں رہتے ہوئے بھی ایک انسان کا عمل دوسرے سے مختلف ہوتا ہے۔

میزبان: کیوں؟

سعید: اس لیے کہ وہ خود اندر سے مختلف ہوتا ہے۔ اس کی سوچ مختلف ہوتی ہے۔ اس شعر میں کرگس اور شاہین دو کردار، دو دائمی رویے ہیں۔ شاہین کا لفظ ایک علامت کے طور پر اقبال رحمہ اللہ کے کلام میں بار بار آتا ہے۔
۱۲ دسمبر ۱۹۳۶ء کو لکھے ہوئے ظفر احمد صدیقی کے نام ایک خط میں خود اقبال رحمہ اللہ نے اس امر کی وضاحت کی ہے کہ انہوں نے شاہیں کو ایک مثالی مسلمان کی

علامت کے طور پر کیوں استعمال کیا؟

میزبان: براہِ کرم اقبال رحمۃ اللہ کے اپنے الفاظ نوٹ کیجیے؟

سعید: عرض کرتا ہوں۔ اقبال رحمۃ اللہ نے اس خط میں لکھا: ''شاہین کی تشبیہ محض شاعرانہ نہیں، اس جانور میں اسلامی فقر کی تمام خصوصیات پائی جاتی ہیں:

۱۔ خوددار اور غیرت مند ہے کہ غیر کے ہاتھ کا مارا ہوا شکار نہیں کھاتا۔

۲۔ لاتعلق ہے کہ آشیانہ نہیں بناتا۔

۳۔ خلوت پسند ہے۔

۴۔ تیز نگاہ ہے۔

اقتباس ختم ہوا۔

اس سلسلہ میں، میں آپ کی توجہ اس امر کی طرف بھی مبذول کرانا چاہوں گا کہ شاہین ظاہری طور پر بھی شاندار اور پُروقار اور Impressive ہوتا ہے۔ کرگس کی خصوصیات اور صفات اس کے بالکل اُلٹ ہیں۔ ظاہری طور پر بھی اور باطنی طور پر بھی۔

میزبان: اس شعر میں دو اور الفاظ بھی استعمال ہوئے ہیں۔ فضا اور جہاں۔

پرواز ہے دونوں کی اسی ایک فضا میں
کرگس کا جہاں اور ہے شاہیں کا جہاں اور

فضا اور جہاں سے کیا مراد ہے؟

سعید: فضا سے مراد ماحول اور جہاں سے مراد رویہ، کردار یا شخصیت ہے۔

میزبان: پھر شعر کا اصل مفہوم کیا ہوا؟

سعید: یہ کہ ایک سی فضا میں، ایک سے ماحول، ایک سے حالات میں بھی اس شخص کا عمل اور Behaviour جس کا کردار شاہین کا سا ہے اس فرد کے عمل اور Behaviour سے بالکل مختلف ہوگا جس کا کردار کرگس کا سا ہے۔ شعر کا نکتہ یہ ہے کہ اصل چیز فضا، ماحول یا حالات نہیں، انسان کا کردار، اس کی خودی، اس کی شخصیت ہے۔ انسان کو یہ امتیاز حاصل ہے کہ وہ اپنے ماحول کے دباؤ Compulsions اور Pressures سے بلند بھی ہوسکتا ہے اور جو ہو جاتا ہے وہی جواں قبیلے کی آنکھ کا تارا بنتا ہے۔



# تری خاک میں شرار زندگی نہیں ہے

میزبان: اقبالیات کے سلسلے میں آج کے مذاکرہ کا عنوان ہے:

تری خاک میں شرار زندگی نہیں ہے

اس موضوع پر توضیحی گفتگو کے لیے میں سب سے پہلے اشعر صاحب کو دعوت دیتا ہوں۔



اشعر: مذاکرہ کا عنوان اقبال رحمہ اللہ کے ایک فارسی شعر:

؎ اگر امروز تو تصویر دوش است
بخاک تو شرار زندگی نیست

کے دوسرے مصرعے کا لفظی ترجمہ ہے۔ پورے شعر کا مطلب کچھ یوں بیان کیا جا سکتا ہے کہ اگر تمہارا آج یعنی ''حال'' تمہارے گزرے ہوئے کل ''ماضی'' کی تصویر ہے اور تم آج بھی ہو بہ ہو وہ ہو جو کل تھے۔ یعنی تم بہتر طور پر بدلے نہیں ہو تو اس کے معنی یہ ہوئے کہ تمہاری خاک میں شرار زندگی نہیں ہے۔ یعنی تم صحیح معنوں میں زندہ نہیں ہو۔

میزبان: کیا اس شعر میں ماضی سے رشتہ توڑنے کی تلقین کی گئی ہے؟

اشعر: نہیں۔ اقبال رحمہ اللہ نے ماضی سے رشتہ توڑنے کو کبھی نہیں کہا۔ انسان کی جڑیں اس کے ماضی میں ہوتی ہیں۔ کلچر نام ہی روایتوں، Traditions کے تسلسل کا ہے۔ اقبال رحمہ اللہ نے اس تسلسل کو برقرار رکھنے پر بھی بڑا زور دیا ہے۔

ع پیوستہ رہ شجر سے اُمید بہار رکھ

انہی کا مصرعہ ہے لیکن اقبال ؒ ماضی کو زنجیر نہیں بنانا چاہتے۔ صرف پس منظر یا حوالہ رکھنا چاہتے ہیں۔ جس کی روشنی میں آگے بڑھا جا سکے۔ اس لیے وہ یہ اصرار کرتے ہیں۔

؎ آئین نو سے ڈرنا طرز کہن پر اڑنا
منزل یہی کٹھن ہے قوموں کی زندگی میں

میزبان: کمال، آپ کا کیا خیال ہے؟

کمال: میں اشعر سے اتفاق کرتے ہوئے کہوں گا کہ فکرِ اقبال ؒ کا بنیادی نکتہ یہی ہے کہ ضمیر لالہ میں چراغ آرزو روشن ہو اور چمن کا ذرہ ذرہ شہید جستجو ہو۔ اقبال ؒ کی نظم ''چاند اور تارے'' کا موضوع بھی یہی ہے۔

اس راہ میں مقام بے محل ہے
پوشیدہ قرار میں اجل ہے
چلنے والے نکل گئے ہیں
جو ٹھہرے ذرا کچل گئے ہیں

اور ''خضر راہ'' میں زندگی کے عنوان سے یہ فکرانگیز شعر ملتے ہیں:

تو اسے پیمانہ امروز و فردا سے نہ ناپ
جاوداں، پیہم دواں، ہر دم جواں ہے زندگی
اپنی دُنیا آپ پیدا کر اگر زندوں میں ہے
سر آدم ہے ضمیر کن فکاں ہے زندگی
آشکارا ہے یہ اپنی قوت تسخیر سے
گرچہ اک مٹی کے پیکر میں نہاں ہے زندگی

میزبان: آخر میں مجلس اقبال کے صدر اپنے محترم اور فاضل استاد پروفیسر عرفان علوی صاحب سے درخواست کروں گا کہ وہ اس موضوع پر اظہار خیال فرمائیں۔

پروفیسر عرفان: زیر بحث موضوع اقبال کے جس فارسی شعر سے ماخوذ ہے۔ وہ اقبال کے فارسی مجموعہ کلام ''پیام مشرق'' کے شروع میں آتا ہے اور ایک قطعہ کا دوسرا شعر ہے۔ دو شعروں کا وہ قطعہ یوں ہے:

دما دم نقش ہائے تازہ ریزد
بیک صورت قرار زندگی نیست
اگر امروز تو تصویر دوش است
بخاک تو شرار زندگی نیست

یعنی یہ لحہ بہ لحہ نئی سے نئی صورت اختیار کرتی رہتی ہے۔ زندگی کو کسی ایک صورت میں قرار نہیں ہے۔ چنانچہ اگر تمہارا آج تمہارے کل کی تصویر ہے تو تمہاری خاک میں شرار زندگی نہیں ہے۔ اس سے پہلے کہ میں اس آخری شعر کے مضمرات پر گفتگو کروں، ضروری معلوم ہوتا ہے کہ اس شعر کے پس منظر پر کچھ روشنی ڈالی جائے۔

یہ شعر یوں تو ''پیام مشرق'' کا ہے۔ جو ۱۹۲۳ء میں چھپی تھی۔ لیکن اس میں جو فلسفہ خودی ہے۔ وہ ''اسرارخودی'' کی بازگشت ہے۔ اقبال کی یہ شہرہ آفاق فارسی نظم ۱۹۲۵ء میں شائع ہوئی تھی اور یہی وہ کتاب ہے جس میں اقبال کے بنیادی تصورات وضاحت سے بیان ہوئے ہیں۔ اس لیے اس کے تاریخی پس منظر کو جاننا ضروری ہے۔

مسلمانوں کے سیاسی زوال پر مہر تو ۱۴۹۲ء میں سقوط غرناطہ کے المیہ کے موقع پر لگی لیکن تہذیبی زوال اس سے کئی صدی پہلے شروع ہو چکا تھا اور مسلمان مفکروں اور مدبروں نے اس کے اسباب پر غور وفکر کرنا بھی شروع کر دیا تھا۔ اس سلسلہ میں پہلا نمایاں نام ابن خلدون کا ہے۔ جس کی تاریخ کا مقدمہ علم تاریخ کی تاریخ میں ایک اونچا مقام رکھتا ہے۔ اس کے بعد جن مفکروں نے اس مسئلہ کا تجزیہ کیا ان میں سترہویں صدی میں مجدد الف ثانی رحمہ اللہ اٹھارویں صدی میں شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ اور انیسویں صدی میں جمال الدین افغانی رحمہ اللہ اور مصر کے محمد عبدہٗ سرفہرست ہیں۔ موجودہ صدی کے شروع میں اقبال رحمہ اللہ نے اس مسئلہ پر گہرائی میں جا کر غور کیا۔ اقبال رحمہ اللہ کو ایک اور بھی غیر معمولی Advantage حاصل تھا۔ انہیں قدیم و جدید مشرقی و مغربی فلسفہ پر عبور حاصل تھا اور چند سال یورپ میں رہ کر انہوں نے خود جدید تہذیب کا بغور مطالعہ کیا تھا۔ وہ اس کی خامیوں سے بے خبر نہ تھے۔ چنانچہ انہوں نے نیشنلزم یعنی ''علاقائی قوم پرستی کے مغربی تصور'' پر اور اس کی

اخلاقی اقدار پر سخت لب ولہجہ میں تنقید کی ہے۔

؎ تمہاری تہذیب اپنے خنجر سے آپ ہی خودکشی کرے گی
جو شاخ نازک پہ آشیانہ بنے گا ناپائیدار ہو گا

واضح رہے کہ علامہ نے یہ شعر ۱۹۰۷ء میں لکھا تھا جب وہ جرمنی میں فلسفہ میں پی ایچ ڈی کے لیے اپنا تحقیقی مقالہ لکھ رہے تھے لیکن اقبال رحمہ اللہ کی تحقیق کا اصل منشا تو یہ معلوم کرنا تھا کہ اسلامی ملت کو کس طرح زندہ وتابندہ کیا جا سکتا ہے۔ چنانچہ وہ گہرے تفکر وتدبر کے بعد اس نتیجے پر پہنچے کہ اقوامِ مشرق، خاص طور پر مسلمانوں کی خودی کو بیدار اور مستحکم کرنے کی ضرورت ہے اور یہ کہ مسلمانوں کو فکری آزادی کی بھی اشد ضرورت ہے تا کہ وہ اسلامی اصولوں، قدروں اور رویوں کو جدید سیاسی سماجی اور معاشی اداروں کی شکل میں تشکیل دے سکیں۔ اس امر کے لیے اجتہاد کی ضرورت تھی۔ تا کہ تہذیبی ترقی کا سفر جاری رہے۔ اس لیے اقبال رحمہ اللہ نے زور دے کر کہا کہ اجتہاد کرتے ہوئے آگے بڑھو اور بڑھتے جاؤ۔ خوب سے خوب تر کی جستجو میں ہر دم جواں پیہم رواں زندگی کے بدلتے ہوئے تقاضوں کو پورا کرتے ہوئے۔

؎ اگر امروز تو تصویر دوش است
بخاک تو شرار زندگی نیست

کا مطلب یہی ہے کہ اگر تمہارا آج بالکل ویسا ہے جیسا کل تھا یعنی اس میں کوئی جوہری تبدیلی نہیں آئی تو گویا تمہاری خاک میں شرار زندگی نہیں ہے یعنی تم مر چکے ہو۔ اس شعر میں دو لفظ امروز (آج) اور دوش (گزرا ہوا کل) بھی توجہ طلب ہیں۔ یعنی جو تبدیلی ہوتی ہے وہ دن بہ دن، لمحہ بہ لمحہ ہوتی ہے۔

ع ثبات ایک تغیر کو ہے زمانے میں

میزبان: سر، آپ نے اس شعر کے پس منظر پر اور اس کے مضمرات پر بڑی عالمانہ گفتگو کی۔ اس کے لیے میں آپ کا ممنون ہوں۔ اب آخر میں، مَیں آپ سے یہ گزارش کروں گا کہ آپ اس امر پر بھی روشنی ڈالیں کہ اقبال رحمہ اللہ کے اس شعر کا اطلاق ہم طلبہ کی زندگی پر کس طرح ہوسکتا ہے؟

عرفان: اگر کوئی مجھ سے پوچھے کہ طلبہ کے نام اقبال رحمہ اللہ کا پیغام کیا ہے تو میں بے ساختہ

''پیام مشرق'' کے یہی اشعار پڑھوں گا:

دما دم نقش ہائے تازہ ریزد
بیک صورت قرار زندگی نیست
اگر امروز تو تصویر دوش است
بخاک تو شرار زندگی نیست

طلبہ کی زندگی کا تو سب سے واضح مقصد ہی روشنی کی تلاش، خوب سے خوب تر کی جستجو، اپنی شخصیت کے ارتقا کے لیے مسلسل کاوش ہوتا ہے۔ اس شعر میں تصور ارتقا چھپا ہوا ہے۔ طلبہ کو بتایا گیا ہے کہ ترقی ایک تدریجی عمل اور Process ہے۔ اگر ایک طالب علم ہر روز شعوری طور پر ذہنی، اخلاقی، جسمانی ارتقا کے لیے جدوجہد کرتا رہے تو اس کا مستقبل یقیناً تابناک ہوگا۔ طلبہ کو خاص طور پر سمجھ لینا چاہیے کہ تعلیم و تربیت بھی ایک مسلسل عمل ہے۔ یہ ایک دو دن یا دو چار ماہ کی بات نہیں کہ امتحان آیا تو کچھ پڑھ لیا، کچھ رٹ لیا۔ باقی وقت خواب خرگوش کے مزے لیے۔ میں اکثر کہا کرتا ہوں کہ زندگی میں امتحان نہ کبھی شروع ہوتا ہے اور نہ کبھی ختم ہوتا ہے۔ یہ مسلسل جاری رہتا ہے۔ اس لیے کتابی امتحان کی تیاری بھی مسلسل جاری رہنی چاہیے۔ تاکہ علمی اعتبار سے بھی ہر آج ہر کل سے بہتر ہو۔ اپنی گفتگو ختم کرنے سے پہلے میں ایک اور نکتے کی وضاحت کرنا چاہوں گا۔ ''آج'' کے ''کل'' سے بہتر ہونے کا انحصار Quantitative تبدیلی پر نہیں Qualitative تبدیلی پر ہوتا ہے۔ اس لیے طلبا کو معلوم ہونا چاہیے کہ Qualitative تبدیلی صرف نصابی کتابوں کے خلاصے رٹ لینے سے نہیں آئے گی۔ معلومات اور علم میں فرق ہے۔ طلبا کو صرف معلومات ہی میں اضافہ کرنے پر اکتفا نہیں کرنا چاہیے بلکہ علم میں اضافہ کرنے کی کوشش کرنی چاہیے اور علم میں اضافہ کسی مضمون کے بنیادی تصورات کو سمجھے بغیر ممکن نہیں۔ اس لیے ہر مضمون کا زیادہ سے زیادہ مطالعہ کرنا بھی ضروری ہے۔ تعلیم ایک تخلیقی اور Creative عمل ہے، Reproductive کارروائی نہیں جیسا کہ عموماً سمجھا جاتا ہے۔ تعلیم کا آخری امتحان یہ ہے کہ وہ کس حد تک متعلم کی تخلیقی صلاحیتوں کو ابھارتی ہے۔ اسی لیے اقبال ؒ نے طلبا کو مشورہ دیا تھا

کہ علم حاصل کرو اور علم پیدا بھی کرو۔

آخر میں، مَیں یہ بھی کہوں گا کہ ''آج'' کو ''کل'' سے بہتر بنانے کے لیے طلبا کو اپنے کردار پر نظر رکھنی ہو گی۔ اپنے لائف سٹائل کو بھی طالب علمانہ بنانا پڑے گا اور اپنی ترجیحات کو بھی تعلیم کے نقطہ نظر سے مرتب کرنا ہو گا۔

مختصر یہ کہ ''آج'' کو ''کل'' سے بہتر بنانے کا عمل روشنی کی تلاش کا سفر ہے۔ جس کے کئی پہلو، کئی Dimensions ہیں۔

تو رہ نورد شوق ہے، منزل نہ کر قبول!





# سلطان ٹیپو کی وصیت



تو رہ نورد شوق ہے، منزل نہ کر قبول
لیلیٰ بھی ہم نشیں ہو تو محمل نہ کر قبول
اے جوئے آب بڑھ کے ہو دریائے تند و تیز
ساحل تجھے عطا ہو تو ساحل نہ کر قبول
کھویا نہ جا صنم کدہ کائنات میں
محفل گداز، گرمی محفل نہ کر قبول
صبح ازل یہ مجھ سے کہا جبرئیل نے
جو عقل کا غلام ہو وہ دل نہ کر قبول

(علامہ محمد اقبال رحمہ اللہ)



# جی خوش ہوا ہے راہ کو پُر خار دیکھ کر



میزبان: حضرات! آج ہم ایک نہایت خیال انگیز موضوع پر بحث کر رہے ہیں جس کی عملی اہمیت بھی بہت زیادہ ہے۔ بحث کا عنوان ہے:

جی خوش ہوا ہے راہ کو پُر خار دیکھ کر

سب سے پہلے میں سلمان صاحب سے درخواست کروں گا کہ وہ گفتگو کا آغاز کریں۔

سلمان: زیر بحث موضوع غالب کا ایک مصرعہ ہے۔ پورا شعر یوں ہے۔

ان آبلوں سے پاؤں کے گھبرا گیا تھا میں
جی خوش ہوا ہے راہ کو پُرخار دیکھ کر

اس شعر میں یہ فقرہ ''جی خوش ہوا ہے'' پورے شعر کی جان ہے۔ راہ کو پُر خار یعنی کانٹوں سے بھرا دیکھ کر نہ صرف یہ کہ گھبرانا نہیں بلکہ اوپر سے خوش ہونا زندگی کے ایک خاص رویے بلکہ ایک خاص فلسفہ حیات کی غمازی کرتا ہے۔

میزبان: عرفان صاحب! آپ کا کیا خیال ہے؟

عرفان: میں سمجھتا ہوں کہ راستے کو کانٹوں سے بھرا دیکھ کر خوش ہونا صرف نہ گھبرانے سے بہت آگے کی منزل ہے۔ قابل غور نکتہ یہ ہے کہ شاعر کانٹوں کا خیر مقدم کرتا ہے۔

میزبان: کیوں؟

عرفان: سوچ اور کردار کی وجہ سے ایک تو پاؤں میں آبلے پڑے ہوئے ہیں۔ اوپر سے جو راہ ہے وہ پُر خار ہے۔ گویا مزید تکلیف یا مزید آزمائش کا سامان ہے۔ اس موقع پر

مایوسی یا بد دلی کا ردِعمل بھی ہوسکتا ہے۔ بلکہ وہ زیادہ نیچرل ہے۔ اب یہ شاعر کی سوچ ہے کہ وہ بظاہر بدترین صورت حال کے بھی روشن پہلو کو دیکھتا ہے کہ راستہ کانٹوں سے بھرا ہوا ہے تو کیا۔ کم از کم پاؤں کے چھالوں سے تو نجات ملے گی۔ گویا مشکل ترین صورت حال سے دوچار ہو کے بھی وہ پریشان نہیں ہوتا بلکہ مردانہ وار اس کا مقابلہ کرنے کے لیے آگے بڑھتا ہے۔ راہ کے کانٹوں کو چار و ناچار برداشت کرنا ایک بات ہے اور ان کو دیکھ کر خوش ہونا اور بات ہے بلکہ بڑی عظیم بات ہے۔

میزبان: اب میں اس مجلس کے مہمان خصوصی محترم پرنسپل صاحب سے گزارش کروں گا کہ وہ طلبا کے حوالے سے اس موضوع پر کچھ روشنی ڈالیں۔

پرنسپل: میں یہ عرض کروں گا کہ زندگی کی راہ کا کوئی کانٹا ڈرنے سے، بچنے سے، پریشان ہونے سے اپنی جگہ سے نہیں ہٹتا اور یہ بھی یاد رکھنا چاہیے کہ کانٹا کسی شکل میں بھی سامنے آ سکتا ہے۔ وہ کوئی Handicap بھی ہوسکتا ہے۔ اس کی صورت وسائل کی کمی، ماں باپ کی شفقت سے محرومی بھی ہوسکتی ہے۔ حاسدوں کا حسد اور دشمنوں کی دشمنی بھی کانٹے کی ایک شکل ہے تعلیمی سہولتوں کا فقدان بھی کانٹا ہی ہے۔ غرض کانٹوں کی ہزار شکلیں ہیں۔ ہر شخص کی راہ کے کانٹے علیحدہ ہوتے ہیں لیکن سب کا نتیجہ یکساں ہوتا ہے۔ یعنی رکاوٹ، آزمائش، امتحان، جسمانی یا ذہنی اذیت۔ ایسے تمام موقعوں پر اور ایسی تمام صورتوں میں صحیح رویہ یہی ہوتا ہے کہ صورت حال کا جرأت اور دانشمندی سے، صبر و تحمل سے مقابلہ کیا جائے۔ بلکہ اس پر غالب آنے کی کوشش کی جائے۔

مشہور امریکی مصنف ایمرسن نے اپنے نظریہ تلافی میں اس نکتہ کی وضاحت کی ہے کہ قدرت جب کچھ چھینتی ہے تو کچھ دیتی بھی ہے۔ کوئی کانٹا راستے میں ڈالتی ہے تو کوئی اور اٹھاتی بھی ہے۔ کوئی ہینڈی کیپ ہوتا ہے تو قدرت کوئی اور قوت یا صلاحیت وافر مقدار میں دے کر اس کی تلافی بھی کرتی ہے۔ اگر راہ پُر خار ہوتی ہے تو کہیں چھاؤں بھی ہوتی ہے۔

ع سفر ہے شرط، مسافر نواز بہتیرے

اور اگر چھاؤں نہیں ہے تو نہ سہی آخر تپتی دھوپ میں بھی تو لوگوں نے بڑے بڑے لمبے سفر کیے ہیں۔ لہٰذا کسی ہینڈی کیپ کو ہینڈی کیپ، کسی معذوری کو معذوری، کسی مجبوری کو مجبوری، کسی رکاوٹ کو رکاوٹ نہیں بننے دینا چاہیے کہ دلیروں اور جرأت مندوں کا شیوہ یہی ہے۔

طلبہ کو خاص طور پر مشکل پسندی کی عادت ڈالنی چاہیے۔ شیخ سعدی رحمہ اللہ کا قول ہے:

''اگر سلامتی کے خواہاں ہو تو وہ ساحل پر ہے۔ لیکن اگر موتیوں کی تلاش ہے تو وہ پھر قعرِ دریا میں ملیں گے۔''

میزبان: آپ سب حضرات کا بے حد شکریہ!!!



# زندگی



برتر از اندیشۂ سود و زیاں ہے زندگی — ہے کبھی جاں اور کبھی تسلیمِ جاں ہے زندگی

تو اسے پیمانۂ امروز و فردا سے نہ ناپ — جاوداں، پیہم دواں، ہر دم جواں ہے زندگی

اپنی دنیا آپ پیدا کر اگر زِندوں میں ہے — سرِ آدم ہے ضمیرِ کُن فکاں ہے زندگی

زندگانی کی حقیقت کوہکن کے دل سے پوچھ
جُوئے شیر و تیشہ و سنگِ گراں ہے زندگی

بندگی میں گھٹ کے رہ جاتی ہے اک جُوئے کم آب — اور آزادی میں بحرِ بیکراں ہے زندگی

آشکارا ہے یہ اپنی قوتِ تسخیر سے — گرچہ اک مٹی کے پیکر میں نہاں ہے زندگی

قُلزمِ ہستی سے تو اُبھرا ہے مانندِ حَباب — اس زِیَاں خانے میں تیرا امتحاں ہے زندگی

خام ہے جب تک تو ہے مٹی کا اک انبار تُو
پُختہ ہو جائے تو ہے شمشیر بے زنہار تُو

(علامہ محمد اقبال رحمہ اللہ)



# کامیاب کون اور ناکام کون؟

صدر: حضرات! آج کے مذاکرے کا موضوع ہے زندگی میں کامیاب کون اور ناکام کون ہوتا ہے۔ میں اشرف صاحب سے درخواست کروں گا کہ وہ بحث کا آغاز کریں۔

اشرف: میرا خیال ہے کہ پیسہ کامیابی کی پہلی شرط ہے۔ جن والدین کے پاس پیسہ ہوتا ہے وہ اپنے بچوں کو اعلیٰ سکولوں میں بھیجتے ہیں۔ ان کو اعلیٰ تعلیم ملتی ہے۔ وہ زندگی میں اعلیٰ مقام حاصل کر لیتے ہیں۔

انور: میں اشرف سے اختلاف کروں گا۔ اگر ایسا ہوتا تو تمام امیروں کے لڑکے سب سے زیادہ لائق ہوتے اور جو جتنا مالدار ہوتا اس کے اتنے زیادہ مارکس ہوا کرتے۔ چونکہ ایسا نہیں اس لیے یہ نتیجہ نکالنا مشکل نہیں کہ تعلیمی کامیابی کے لیے پیسہ بنیادی چیز نہیں، اکثر غریب لڑکے امتحانات میں اعلیٰ کامیابیاں حاصل کرتے رہتے ہیں۔

صدر: اکرم، آپ کی رائے کیا ہے؟

اکرم: میرے خیال میں ذہانت اہم چیز ہے۔ اصل فرق ذہانت سے پڑتا ہے۔

اختر: میں کچھ عرض کروں؟

صدر: فرمایئے۔

اختر: مجھے اشرف اور اکرم، دونوں صاحبان سے اختلاف ہے۔ میرا خیال ہے کہ نہ پیسے سے اتنا فرق پڑتا ہے نہ ذہانت سے۔

اشرف: کیوں نہیں؟

اختر: دیکھیے! اگر محض ذہانت سے فرق پڑا کرتا تو ہر لڑکا اپنی ذہانت کے مطابق کامیاب

ہوا کرتا۔ ماہرین نفسیات کہتے ہیں کہ ایسا نہیں ہے۔ اکثر بی اور سی گریڈ کے لڑکے اے گریڈ کے لڑکوں سے زیادہ نمایاں کامیابی حاصل کرتے ہیں۔ ہمارا اپنا تجربہ بھی یہی ہے کہ بہت سے ذہین لڑکے شرارتیں ہی کرتے رہتے ہیں اور ان سے کم ذہین لڑکے اور عام سکولوں میں پڑھے لڑکے ان سے بازی لے جاتے ہیں۔

صدر: آخر کیوں؟

عارف: اس کا جواب میں دیتا ہوں۔ ذہانت کا تھوڑا بہت فرق محنت اور لگن سے پورا ہو جاتا ہے اور وسائل کی کمی کی تلافی بھی محنت اور شوق سے ہو جاتی ہے۔ قائداعظم رحمۃ اللہ اور علامہ محمد اقبال رحمۃ اللہ نے اپنی ابتدائی تعلیم بہت نامساعد حالات میں شروع کی۔ علامہ محمد اقبال رحمۃ اللہ کا بچپن بہت غریبی میں گزرا۔ قائداعظم رحمۃ اللہ نے ایک بار کہا تھا کہ

''میں سٹریٹ لائٹ میں پڑھا ہوں۔''

بہت سے سپاہیوں، این سی اواور جے سی اوز کے بچے جرنیل بنے ہیں۔ اس سے یہی ظاہر ہوتا ہے کہ علم وترقی کسی کی میراث نہیں۔ جو محنت کرے گا اسے پائے گا۔

صدر: آخر میں بشیر صاحب سے کہوں گا کہ وہ اپنے خیالات کا اظہار کریں۔

بشیر: میرے خیال میں اصل چیز یہ ہے کہ آدمی کی سوچ ٹھیک ہو اور سوچ کا ٹھیک ہونا بغیر علم وتجربے کے ممکن نہیں۔ اس لیے کامیاب وہ ہوگا جس کا رویہ ٹھیک ہے، جس کی سوچ ٹھیک ہے، جس کا شعور زیادہ ہے۔





# قوموں کا عروج وزوال

میزبان: صدرِ مجلس، حاضرین گرامی!
آج کے مذاکرے کا عنوان ہے، قوموں کا عروج و زوال۔ انسانی تہذیب کی داستان ہزاروں سالوں پر پھیلی ہوئی ہے۔مصری، سندھی، یونانی، رومی اور اسلامی تہذیبیں ابھریں اور ڈوبیں۔سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ عروج وزوال کے اسباب کیا ہیں؟
ایک قوم، ایک تہذیب اُبھرتی ہے تو کیوں اُبھرتی ہے اور جب اس کے اقبال کا آفتاب غروب ہوتا ہے تو کیوں غروب ہوتا ہے؟

میزبان: میں اشرف صاحب سے درخواست کرتا ہوں کہ وہ اس موضوع پر اپنے خیالات کا اظہار کریں۔

اشرف: قوموں کے عروج و زوال کے مسئلہ پر سب سے پہلے تیرہویں صدی میں ایک مسلمان مؤرخ ابن خلدون نے روشنی ڈالی۔ بعد کے مفکروں نے بھی اس اہم مسئلہ پر غور کیا ہے۔ بیشتر کا خیال یہ ہے کہ قوموں کے عروج وزوال کا تعلق اخلاق و کردار سے ہے۔ جب کوئی قوم آگے بڑھتی ہے تو اس کے اندر عزم ہوتا ہے، جوش و ولولہ ہوتا ہے، قومی عصبیت ہوتی ہے، قومی مفاد کے لیے قربانی دینے اور ایثار کرنے کا جذبہ ہوتا ہے۔اقبال رحمہ اللہ کا شعر ہے:

ع سخت کوشی سے ہے تلخ زندگانی انگبیں

میزبان: انور! آپ کا کیا خیال ہے؟

انور: میں سمجھتا ہوں کہ مادی وسائل کی بڑی اہمیت ہے۔ بغیر مادی وسائل کے کوئی قوم

آگے نہیں بڑھ سکتی اور ترقی کے میدان میں کارہائے نمایاں انجام نہیں دے سکتی۔

اکرم: میں انور صاحب سے اختلاف کروں گا۔ وسائل کی، دولت کی اہمیت تو ہے لیکن بنیادی اہمیت نہیں۔ اس کی مثال ہمارے سامنے ہے۔ سوئٹزرلینڈ کے وسائل بہت کم ہیں اور وہاں ایک اونس لوہا بھی پیدا نہیں ہوتا لیکن انہوں نے گھڑی کی صنعت میں حیرت انگیز ترقی کی ہے۔ یہی حال جاپان کا ہے۔ جاپان کے قدرتی وسائل بہت تھوڑے ہیں۔ لیکن پوری قوم محنتی اور جفاکش ہے۔ انہوں نے تھوڑے وسائل ہی سے کام لیا ہے۔ بلکہ دوسرے ملکوں کے وسائل سے بھی کام لیا ہے۔ عربوں کے پاس، لاطینی امریکہ اور افریقہ کے بعض ملکوں کے پاس وسائل کی کمی نہیں، کسی اور چیز کی کمی ہے۔

میزبان: وہ کیا چیز ہے؟

اختر: میں عرض کرتا ہوں کہ وہ چیز علم ہے۔ سائنس اور ٹیکنالوجی ہے۔ محنت اور مشقت بھی اس وقت ہی کام آتی ہے جب اس کے پیچھے علم اور ٹیکنالوجی کی طاقت ہو۔ خود مسلمانوں کی تاریخ اس بات کی شہادت دیتی ہے کہ مسلم تہذیب کے عروج کا دور یعنی دسویں اور گیارہویں صدی ان کے علوم وفنون میں کمال کا دور بھی ہے۔

صدر: میں آخر میں عارف صاحب سے درخواست کروں گا کہ وہ بحث پر اختتامی تبصرہ کریں۔

عارف: میں سمجھتا ہوں کہ سب مقرروں نے حقیقت کے ایک ایک پہلو سے پردہ اٹھایا ہے۔ میں یہ کہوں گا کہ قوموں کے عروج و زوال میں قومی کردار اہم رول ادا کرتا ہے۔ محنت، مشقت، جفاکشی، عزم اور حوصلے سے ٹیکنالوجی بھی حاصل ہوتی ہے اور قومی تعمیر بھی ہوتی ہے۔ دوسری جنگ عظیم میں جاپان اور جرمنی مکمل طور پر تباہ ہو گئے تھے۔ یہ ان قوموں کا حوصلہ، جفاکشی اور ایثار کا جذبہ ہے، معاملات اور تعلقات میں دیانت اور تعاون کا رویہ ہے کہ ان قوموں نے دوبارہ اپنا کھویا ہوا مقام حاصل کرلیا ہے۔ یہی جذبہ چین کی عظیم ترقی کی بنیاد بنا۔

اخلاق کی دو قسمیں ہیں۔ ایک بنیادی اخلاق دوسرا اسلامی اخلاق۔ بنیادی اخلاق یعنی دیانت، جفاکشی، انصاف پسندی اور رواداری۔ قومی مفاد کے لیے ایثار ہر قوم

کی تہذیبی ترقی کی بنیادی شرط ہے۔خواہ وہ مسلم ہو یا غیر مسلم۔ اسلامی اخلاق بنیادی اخلاق سے آگے کی چیز ہے۔ اسلامی اخلاق اپنی قوم کے لیے ہی نہیں ساری اقوام کے لیے، ساری دنیا کے انسانوں کے لیے عدل، احسان، ایثار، خدمت اور محبت کی تعلیم دیتا ہے۔ افسوس کی بات ہے کہ اسلامی اخلاق تو کجا ہم بنیادی اخلاق سے بھی من حیث القوم بڑی حد تک محروم ہیں اور یہی ہمارے زوال کا سبب ہے۔ہمیں ایمان کی روشنی میں علم کی قوت اور کردار کی توانائی کی ضرورت ہے اور یہی اسلام کا تقاضا ہے۔

؎ یقیں محکم، عمل پیہم، محبت فاتح عالم
جہاد زندگانی میں ہیں یہ مردوں کی شمشیریں





# سقراط کی موت

میزبان: تفکر اور تدبر کو تعلیم میں بنیادی اہمیت حاصل ہے اور تفکر و تدبر کی تاریخ میں پہلا بڑا نام یونان کے عظیم فلسفی سقراط کا ہے۔ اسی عظیم فلسفی اور عظیم تر انسان سقراط پر ایک فیچر پیش کیا جاتا ہے۔

اس فیچر کے دو حصے ہیں۔ پہلے سقراط کے بارے میں ضروری معلومات ایک مکالمے کی صورت میں پیش کی جائیں گی۔ پھر سقراط کی موت کا منظر سٹیج کیا جائے گا۔

تو حضرات، پیش خدمت ہے سقراط کے بارے میں ایک معلوماتی مکالمہ:

سوال: سقراط کب اور کہاں پیدا ہوا؟

جواب: سقراط 469 قبل مسیح میں یعنی اب سے تقریباً ڈھائی ہزار سال پہلے یونان کے شہر ایتھنز میں پیدا ہوا۔

سوال: اس کے خاندان اور ابتدائی زندگی کے بارے میں کچھ بتایئے؟

جواب: سقراط کا باپ سنگ تراش تھا۔ گویا اس کا تعلق ایتھنز کے اونچے طبقے سے نہ تھا۔ سقراط نے بھی کچھ عرصہ سنگ تراشی کی۔ اس کی رسمی تعلیم زیادہ نہ تھی۔ اس نے اپنے ذوق وشوق سے فلسفہ کی تعلیم حاصل کی۔

سوال: سقراط کے بارے میں کوئی اور اہم بات؟

جواب: یہ کہ اتنے عظیم ذہن اور اتنی حسین روح کا حامل یہ غیر معمولی انسان جسمانی وجاہت سے قطعاً عاری تھا۔ گہرا سانولا رنگ، دوہرا جسم، پستہ قد، چہرے کے خدوخال بھدے اور چال بے ڈھنگی۔ یہ ظاہری حالت تھی اس شخص کی جو فلسفیوں

کا فلسفی تھا۔ اس کی ازدواجی زندگی بھی ایک امتحان تھی جس پر وہ پورا اُترا۔

سوال وہ کیسے؟

جواب وہ اس طرح کہ اس کی بیوی زنوبے بہت ہی بدمزاج اور پھوہڑ عورت تھی۔ اس نے اس کے ساتھ بڑے صبر و تحمل سے گزارا کیا۔ جب کسی نے اس سے زنوبے کے بارے میں پوچھا تو اس نے کہا:

''اس نیک بخت نے مجھے بالواسطہ طور پر ضبط و صبر کرنا سکھایا۔''

سوال کیا علم و دانش کے علاوہ بھی اسے کوئی امتیاز حاصل تھا؟

جواب جی ہاں! وہ ایک آزمودہ کار اور بہادر سپاہی بھی تھا۔ اس نے ایتھنز کی طرف سے 424 قبل مسیح میں ڈیلیٹم کی لڑائی میں دادِ شجاعت دی۔ پھر 422 قبل مسیح میں ایفی پولیس کے مقام پر لڑا۔ اس کے بعد اس نے اپنی ساری توانائی اور توجہ روشنی کی تلاش پر مرکوز کر دی۔ لیکن وہ ایک عملی دانشور تھا۔ اس نے عملی طور پر بھی اخلاقی اصولوں کی برتری کے لیے جدوجہد کی۔

سوال وہ کیسے؟ اس کی کوئی مثال؟

جواب 406 قبل مسیح کی ایک بحری جنگ میں ایتھنز کی فوجوں کو شکست ہوئی۔ ایتھنز کے شہری اپنے شکست خوردہ دس جرنیلوں کو سزائے موت دینا چاہتے تھے۔ چونکہ وہ ان کے خیال میں جنگ کے مقتولوں کو مناسب طریقے سے دفن کرنے میں ناکام رہے تھے۔ سقراط نے اصولی طور پر اس اقدام کی مخالفت کی اور اس طرح ایتھنز کی حکومت کی ناراضی مول لی۔ اس کے بعد جب تیس جابروں کا ٹولہ برسرِ اقتدار آیا تو سقراط ان آمروں سے بھی ٹکرایا۔ لیکن اس سے پہلے کہ وہ اسے موت کے گھاٹ اتارتے، وہ خود معزول کر دیئے گئے۔

سوال سقراط کے فلسفے کا لب لباب کیا ہے؟

جواب سقراط نے کوئی تحریر، کوئی کتاب نہیں چھوڑی۔ اس کے افکار و خیالات اس کے نامور شاگرد اور فلسفی افلاطون کی تحریروں اور کتابوں، خاص طور سے مکالمات میں ملتے ہیں۔

اپنے آپ کو پہچانو۔ Know Thyself اس کے فلسفے کا بنیادی نکتہ ہے۔ اس کا

خیال تھا کہ نیکی (Virtue) کی بنیاد علم (Knowledge) ہے اور بدی کی جڑ جہالت (Ignorance)۔ وہ کہا کرتا تھا کہ دراصل کوئی بھی آدمی بنیادی طور پر بُرا نہیں ہوتا۔ اس لیے وہ حصول علم کو، روشنی کی تلاش کو افضل ترین عمل کہتا ہے۔

**سوال** اس کا طریق تعلیم کیا تھا؟

**جواب** وہ ایتھنز کی راہوں اور شاہراہوں پر گھومتا رہتا اور زیادہ تر نوجوانوں سے روح اور اخلاق پر گفتگو کرتا۔ وہ انجان بن کران پر سوال کرتا اور اس طرح کسی اخلاقی مسئلہ کو واضح کرتا۔ یہ طریقہ اب Socratic Method سقراطی طریقے کے نام سے مشہور ہے۔

**سوال** اسے زہر کا پیالہ کیوں پینا پڑا؟

**جواب** وہ تلاش حق، سچائی، اخلاقی اصولوں کی برتری کی تعلیم دیتا تھا۔ جو بالواسطہ طور پر ایتھنز کی Corrupt حکومت اور برسر اقتدار طبقہ کے لیے ایک چیلنج اور خطرہ بنتی جا رہی تھی۔ خصوصاً اس وجہ سے کہ ایتھنز کے نوجوان اس سے بہت متاثر تھے۔ اس طرح یہ بوڑھا فلسفی جو ٹھہر ٹھہر کر، پرسکون لہجہ میں بات کرتا تھا، ارباب اقتدار کی نگاہ میں ایک باغی اور انقلابی کے طور پر کھٹکنے لگا تھا۔

**سوال** اس کشمکش کا انجام کیا ہوا؟

**جواب** ایتھنز کی حکومت نے اس پر مقدمہ چلایا اور اسے موت کی سزا دی۔

**سوال** اس پر خاص الزام کیا تھا؟

**جواب** یہ کہ وہ دیوتاؤں کا باغی ہے اور نوجوانوں کو گمراہ کرتا ہے۔

**سوال** اس کی موت کس طرح واقع ہوئی؟

**جواب** ایتھنز میں دستور تھا کہ جس کو موت کی سزا دی جاتی اسے ہملاک نامی ایک بوٹی کا رس ایک پیالہ میں بھر کر سورج غروب ہونے کے بعد پینے کو دیا جاتا۔ ہملاک کا زہر آہستہ آہستہ اثر کرتا۔ پہلے پیر بھاری ہوتے، پھر دھڑ، آخر کار قلب متاثر ہوتا اور قیدی کی موت واقع ہو جاتی۔ سقراط کو بھی اسی زہر کا پیالہ پینا پڑا تھا۔



# موت کا منظر

میزبان: حضرات! تصور کیجیے کہ یہ جگہ 399 قبل مسیح میں ایتھنز کی ایک کھلی جیل کا ایک گوشہ ہے اور شام کا وقت۔ کچھ دیر میں سورج ڈوبنے کے بعد سقراط کو ہملاک کے زہر کا پیالہ پیش کیا جائے گا۔ سقراط کے بہت سے مداح نوجوان اس کو آخری سلام کرنے کے لیے جمع ہیں۔ جن میں ان کے چہیتے خادم زینوفن کے علاوہ اس کا دوست اور نیاز مند کریٹو بھی شامل ہے۔

ایک نوجوان: اگر آپ چاہتے تو از روئے قانون اپنے لیے خود جلاوطنی کی سزا تجویز کر سکتے تھے۔ جسے عدالت فوراً قبول کر لیتی۔ آپ کا حریف خاص میلیٹس یہی چاہتا ہے۔

سقراط: میرے نوجوان ہمدرد، مجھے معلوم ہے کہ میں نے کوئی جرم نہیں کیا۔ لیکن مجھے یہ بھی معلوم ہے کہ وہ میری تعلیم کو اپنے اقتدار کے لیے خطرہ سمجھتے ہیں۔ اس لیے وہ ہر قیمت پر مجھے اپنے راستہ سے ہٹانا چاہتے ہیں۔ اس لیے میں نے خود اپنی وکالت کرنا ضروری سمجھا۔ عدالت میں میرا بیان تم نے سنا ہوگا۔ میں مر جاؤں گا لیکن یہ آواز اخلاق زندہ رہے گی۔ صدیوں، صدیوں بعد بھی۔

کریٹو: اے عظیم دانشور! ہم آپ کو کھونا نہیں چاہتے۔ ابھی ہمیں آپ کی ضرورت ہے۔ ایتھنز کو آپ کی ضرورت ہے۔ شہریوں کی مجلس کے ظلم سے نجات دلانے کا رستہ میں نے اور میرے دوستوں نے نکال لیا ہے۔

فیڈو: وہ کیا؟

کریٹو: ساحل پر خفیہ کشتیاں تیار کھڑی ہیں۔ ہمارے گرم خون کے لیے یہاں سے اپنے باپ کو نکال لے جانا کیا مشکل ہے۔

زینوفن: ہاں! میرے آقا یہ اچھی ترکیب ہے۔

سقراط: میرے دوستو! ریاست کے قانون کا احترام، بہرطور لازم ہے۔ یاد رکھو! سچائی کے لیے جان دینا، سچائی کے لیے بھاگ جانے سے بہتر ہے۔

جیل کا داروغہ: اے بوڑھے فلسفی! سورج غروب ہو رہا ہے۔ میں نے ہملاک تیار کر لیا ہے۔ آپ تیار ہو جائیں۔ جس کسی سے کچھ کہنا سننا ہو، کہہ لیں۔

مجھے افسوس ہے، مجھے افسوس ہے۔

سقراط: تمہیں افسوس کرنے کی ضرورت نہیں۔ تم صرف اپنے فرائض بجا لا رہے ہو، تم ایک اچھے شہری ہو۔

زینوفن: میرے آقا (روتے ہوئے) اب کیا ہوگا؟

سقراط: حوصلہ رکھو، میرے بچے۔

داروغہ: یہ لیجیے (پیالہ دیتا ہے)۔

سقراط: سورج چھپتے ہی تم پیالہ لے آئے۔ تم نے اچھا کیا۔ تم فرض شناس ہو اچھے شہری (آہستہ آہستہ زہر پیتا ہے)۔

زینوفن: جی میرے آقا!۔

سقراط: مجھے یاد پڑتا ہے کہ بہت دن ہوئے ہیں میں نے دیوتاؤں کی ایک منت مانی تھی۔ تم ایک جانور قربان گاہ پر بھینٹ چڑھا دینا۔ (کئی نوجوان سسکیاں بھرتے ہیں، سقراط بھاری قدموں سے چل رہا ہے)۔

دوستو! (حاضرین کو مخاطب کر کے):

''میری آخری بات سنو! اپنے آپ کو پہچانو، سچائی کو تلاش کرتے رہو، روشنی کا سفر جاری رکھو۔

(پردہ گرتا ہے)۔

پس منظری آوازیں

سقراط مر گیا۔

سقراط زندہ ہے۔



- جاننے اور سمجھنے میں کیا فرق ہے؟
- معلومات اور علم میں کیا فرق ہے؟

ے ہے دوڑتا اشہب زمانہ
کھا کھا کے طلب کا تازیانہ

طلب کا تازیانہ سے کیا مراد ہے؟

- استاد کے تین روپ ہیں، مدرس، معلم اور مربی۔ کس رول کی اہمیت زیادہ ہے اور کیوں
- شاہد اور شہید دونوں لفظوں کا تعلق شہادت یا گواہی سے ہے۔ دونوں میں فرق کیا ہے؟
- کسی ایسے کام کی مثال دیجیے جو جرم ہو، گناہ نہ ہو، اور ایسے کی جو گناہ ہو، جرم نہ ہو اور ایسے کام کی بھی جو گناہ بھی ہو اور جرم بھی؟
- آدمی کا شیطان آدمی ہے۔ اس کا کیا مطلب ہے؟
- جیسی روح ویسے فرشتے، اس ضرب المثل کا کیا مفہوم ہے؟
- بعض لوگ دوسروں کی عزت کو اپنی توہین سمجھتے ہیں۔ کیوں؟
- کسی دانشور کا قول ہے:

"علم کی کمی خلوص سے پوری ہو جاتی ہے لیکن خلوص کی کمی کسی چیز سے پوری نہیں ہوتی۔" کیوں؟

- اقبال رحمہ اللہ کا شعر ہے:

ے شاہیں کبھی پرواز سے تھک کر نہیں گرتا
پُر دم ہے اگر تُو، تو نہیں خطرہ افتاد

پُر دم ہونے سے کیا مراد ہے؟

- غالب کا شعر ہے:

ے بسکہ دُشوار ہے ہر کام کا آساں ہونا
آدمی کو بھی میسر نہیں انساں ہونا

آدمی اور انسان میں کیا فرق ہے؟

- غالب نے کہا:

ع بخش دو گر خطا کرے کوئی

آخر کیوں؟

- پریم چند نے ایک افسانہ میں لکھا ہے:

''سزا غلطیوں کی دی جانی چاہیے نہ کہ خامیوں کی۔'' خامی اور غلطی میں کیا فرق ہے؟''

- علامہ محمد اقبال رحمہ اللہ کا شعر ہے:

عمل سے زندگی بنتی ہے جنت بھی جہنم بھی
یہ خاکی اپنی فطرت میں نہ نوری ہے نہ ناری ہے

بحث کیجیے۔

- اس شعر میں

کیا تو نے صحرا نشینوں کو یکتا
خبر میں نظر میں اذان سحر میں

خبر، نظر اور اذان سحر سے کیا مراد ہے؟

- علامہ محمد اقبال رحمہ اللہ نے اسرار خودی میں لکھا ہے:

''سوال سے خودی ضعیف ہوتی ہے۔'' کس طرح؟

-

چلا جاتا ہوں ہنستا کھیلتا موج حوادث سے
اگر آسانیاں ہوں زندگی دُشوار ہو جائے

سوال یہ ہے کہ آخر کیوں؟

- غالب کا مصرعہ ہے:

ع یہ چشم تنگ شائد کثرت نظارہ سے وا ہو

چشم تنگ اور کثرت نظارہ سے کیا مراد ہے؟

- حالی کا شعر ہے:

؎ زمانہ کی خو ہے نکتہ چینی
کچھ اس کی پروا نہ کیجیے گا

نکتہ چینی کی نفسیات کیا ہے؟

- حالؔی کا شعر ہے:

؎ فرشتہ سے بہتر ہے انسان بننا
مگر اس میں لگتی ہے محنت زیادہ

انسان بننا فرشتہ سے بڑھ کر کیوں ہے؟

- ایک شعر ہے (جو اقبال رحمہ اللہ کا نہیں):

؎ تندیٔ باد مخالف سے نہ گھبرا اے عقاب
یہ تو چلتی ہے تجھے اُونچا اُڑانے کے لیے

تندیٔ باد مخالف کی کیا اہمیت ہے؟

- غالبؔ نے کہا ہے:

ع جی خوش ہوا ہے راہ کو پُرخار دیکھ کر

کیوں؟

- غالبؔ نے کہا:

ع کام اچھا ہے وہی جس کا مآل اچھا ہے

کیوں؟

- غالبؔ کا مصرعہ ہے:

ع ہے خیال حسن میں حسن عمل کا خیال

یہ کیا فلسفہ ہے؟

- خلیل جبران کا ایک فقرہ ہے:

''تم اپنی محبت اپنے بچوں کو دو جس قدر دے سکو۔ مگر اپنا تخیل نہ دو۔ وہ اپنا تخیل اپنے ساتھ لاتے ہیں۔''

سوال یہ ہے کہ تخیل کیوں نہیں دینا چاہیے؟

- اقبال رحمہ اللہ کا شعر ہے:

ے ایک ہی صف میں کھڑے ہو گئے محمود و ایاز
نہ کوئی بندہ رہا نہ کوئی بندہ نواز

صرف مسجد میں؟

- اقبال رحمہ اللہ کا شعر ہے:

ے صنوبر باغ میں آزاد بھی ہے پا بہ گل بھی ہے
انہی پابندیوں میں حاصل آزادی کو تو کر لے

پابندی میں آزادی حاصل کرنے کا فلسفہ کیا ہے؟

- اقبال رحمہ اللہ کا مصرعہ ہے:

ع اپنے من میں ڈوب کر پا جا سراغ زندگی

من میں ڈوبنے کا کیا مطلب ہے؟

- اقبال رحمہ اللہ کا مصرعہ ہے:

ع سخت کوشی سے ہے تلخ زندگانی انگبیں

سوال یہ ہے کہ کس طرح؟

- اقبال رحمہ اللہ کا شعر ہے:

ے غواص محبت کا اللہ نگہباں ہو
ہر قطرہ دریا میں دریا کی ہے گہرائی

سوال یہ ہے کہ محبت کی غواصی میں اتنے خطرات کیوں ہوتے ہیں؟

- اقبال رحمہ اللہ کا شعر ہے:

ع زاغوں کے تصرف میں عقابوں کا نشیمن

کیا مطلب؟

- اقبال رحمہ اللہ کا شعر ہے:

ے پرواز ہے دونوں کی اسی ایک فضا میں
کرگس کا جہاں اور ہے شاہیں کا جہاں اور

اس شعر میں ''فضا'' اور ''جہاں'' سے کیا مراد ہے؟ ''کرگس'' اور ''شاہیں'' کس چیز کی علامتیں ہیں؟

- اقبال رحمہ اللہ کا شعر ہے:

ؔ زندگانی کی حقیقت کوہ کن کے دل سے پوچھ
جوئے شیر و تیشہ و سنگ گراں ہے زندگی

- اقبال رحمہ اللہ کا شعر ہے:

ؔ سمجھتا ہے تو راز ہے زندگی
فقط ذوق پرواز ہے زندگی

- اقبال رحمہ اللہ نے کہا:

ع زندگانی کی حقیقت کوہ کن کے دل سے پوچھ

کوہ کن کے دل سے ہی کیوں؟

- غالبؔ کا شعر ہے:

ؔ طاعت میں تا رہے نہ مے و انگبیں کی لاگ
دوزخ میں ڈال دے کوئی لے کر بہشت کو

مے انگبیں سے کیا مراد ہے؟

- حالیؔ کا شعر ہے:

ؔ کوئی محرم نہیں ملتا جہاں میں
مجھے کہنا ہے کچھ اپنی زباں میں

تنہائی بڑے آدمیوں کا مقدر کیوں ہوتی ہے؟

- ''آوازِ دوست'' میں مختار مسعود نے لکھا ہے:

''دل شکر سے لبریز ہو تو روشن ہو جاتا ہے۔ شکوہ کیجیے تو بجھ جاتا ہے۔ ناشکر گزار ہو تو پتھر بن جاتا ہے۔''

سوال یہ ہے کہ کیوں؟

- ''آوازِ دوست'' کا فقرہ ہے:

''بعض آدمیوں کی زندگی میں بڑائی کا ایک دن آتا ہے۔ اس دن کے ڈھلنے کے بعد ممکن ہے کہ ان کی باقی زندگی اس بڑائی کی نفی میں گزر جائے۔''

اس میں کیا نکتہ ہے؟

- خلیل جبران نے لکھا ہے:

"جس کے ساتھ تم نے قہقہے لگائے ہیں اسے بھول سکتے ہو، لیکن جس کے ساتھ تم نے آنسو بہائے ہیں اسے نہیں بھول سکتے۔"

کیوں؟

- اقبال رحمہ اللہ کا شعر ہے:

خدا تجھے کسی طوفاں سے آشنا کر دے
کہ تیرے بحر کی موجوں میں اضطراب نہیں

طوفان سے کیا مراد ہے؟

- حالؔی کا شعر ہے:

حالی نشاط نغمہ و مے ڈھونڈتے ہو اب
آئے ہو وقت صبح رہے رات بھر کہاں

نشاط نغمہ و مے سے کیا مراد ہے؟ وقت صبح آنے کا کیا مطلب ہے؟

- حالؔی کا شعر ہے:

یاران تیز گام نے محمل کو جا لیا
ہم محو نالہ جرس کارواں رہے

محمل کس چیز کی علامت ہے؟

- لوحِ ایام (مختار مسعود) کا ایک فقرہ ہے:

"اس شخص سے ڈرو جسے اپنے نفس پر اختیار حاصل ہو۔"

کیوں؟

- نہج البلاغہ میں حضرت علی المرتضی رضی اللہ عنہ کا ایک قول یوں نقل کیا گیا ہے:

"جو شخص بصیرت رکھتا ہے وہ اپنے دماغ سے بھی دیکھتا ہے اور اپنے دل سے بھی۔ بے بصیرت شخص صرف آنکھ سے دیکھتا ہے۔"

کیوں؟



# پانچواں حصہ

## زندگی کی چند سچائیاں

- ❁ عقلمندی ہے
- ❁ ناسمجھی ہے
- ❁ کامیابی ہے
- ❁ بربادی ہے
- ❁ سکون ہے
- ❁ بے چینی ہے
- ❁ طاقت ہے
- ❁ کمزوری ہے

# عقلمندی ہے



☆ کسی کو سمجھانے سے پہلے اسے سمجھنے کی کوشش کرنا عقلمندی ہے۔
☆ صورت حال خواہ کتنی بھی Provocative ہو، Reactive نہ ہونا عقلمندی ہے۔
☆ کسی شاعر کا مصرعہ ہے:
''بات بھی کھوئی التجا کر کے''
التجا کر کے بات نہ کھونا عقلمندی ہے۔
☆ وہ جن سے کوئی اٹوٹ رشتہ یا تعلق ہو، اُنہیں شرمندہ نہ کرنا، عقلمندی ہے۔
☆ کسی کی Values کی خامیوں اور Temperament کی خامیوں میں فرق کرنا، عقلمندی ہے۔
☆ کسی میں علم کی کمی اور خلوص کی کمی میں فرق کرنا، عقلمندی ہے۔
☆ اپنے Motives کو از خود سختی سے Monitor کرتے رہنا، عقلمندی ہے۔
☆ اقبال رحمۃ اللہ نے دُعا کی:
''احساس عنایت کر آثار مصیبت کا''
آثار مصیبت کا بروقت احساس کر لینا، عقلمندی ہے۔
☆ ان Demands کو Examine کرتے رہنا جو ہم دوسروں سے کرتے ہیں، عقلمندی ہے۔
☆ نصیحت کرتے ہوئے اپنی مثال نہ دینا، عقلمندی ہے۔
☆ غالبؔ نے کہا تھا:

''ایسا بھی کوئی ہے کہ سب اچھا کہیں جسے۔''

- ☆ دوسروں کے Criticism سے دل برداشتہ نہ ہونا، عقلمندی ہے۔
- ☆ بقول اقبال رحمہ اللہ:

''جس کا عمل ہے بے غرض اس کی جزا کچھ اور ہے۔''

- ☆ Performance Oriented عقلمندی ہے۔
- ☆ اپنوں سے مشورہ کرنا لیکن بحث نہ کرنا، عقلمندی ہے۔
- ☆ اپنی Holding Power کے گراف کا جائزہ لیتے رہنا عقلمندی ہے۔
- ☆ اپنی Priorities پر نظر رکھنا عقلمندی ہے۔
- ☆ غیر تو غیر، دوستوں سے بھی کوئی ایسا Favour نہ چاہنا جسے پورا کرنا ان کے لیے مشکل ہو، عقلمندی ہے۔
- ☆ ہوا کے رُخ کو سمجھنا، عقلمندی ہے۔



# نا سمجھی ہے

- ☆ دوسروں کی عزت کو اپنی توہین سمجھنا نا سمجھی ہے۔
- ☆ غیر تو غیر اپنوں کی Patience کو بھی حد سے زیادہ آزمانا نا سمجھی ہے۔
- ☆ زندگی کے سفر میں Important کیا ہے اور Urgent کیا ہے، میں فرق نہ کرنا نا سمجھی ہے۔
- ☆ اپنی Wants اور Needs میں فرق نہ کرنا نا سمجھی ہے۔
- ☆ Reactive ہونا نا سمجھی ہے۔
- ☆ جو Message کسی کے رویہ میں مضمر ہو اسے سمجھنے میں دیر کرنا نا سمجھی ہے۔
- ☆ اپنا جو کام انسان خود نہ کرسکتا ہو یہ توقع رکھنا کہ کوئی دوسرا کر دے گا، نا سمجھی ہے۔
- ☆ ہر معاملہ میں ''آدھا گلاس خالی ہے'' کے رویہ سے شروع ہونا، نا سمجھی ہے۔
- ☆ بُرا ہونے اور محض کمزور ہونے میں فرق نہ کرنا، نا سمجھی ہے۔
- ☆ اختلاف اور مخالفت میں فرق نہ کرنا، نا سمجھی ہے۔
- ☆ یہ سمجھنا کہ کوئی قریب ہے تو فاصلہ نہیں ہوگا، نا سمجھی ہے۔
- ☆ یہ سمجھنا کہ نیت کا Message دوسرے تک نہیں پہنچے گا، نا سمجھی ہے۔
- ☆ یہ سمجھنا کہ جو سمجھتا بھی نہیں، نا سمجھی ہے۔
- ☆ مروّت کی عزت اور محبت کی عزت کے فرق کو نہ سمجھنا، نا سمجھی ہے۔
- ☆ کسی کی شرافت کو اس کی کمزوری سمجھنا، نا سمجھی ہے۔
- ☆ لڑ جھگڑ کر، ڈرا دھمکا کر یا لالچ دے کر کسی کو بدلنے کی کوشش کرنا، نا سمجھی ہے۔
- ☆ Pain اور Pleasure کی Sequencing نہ کرسکنا نا سمجھی ہے۔
- ☆ اپنے کسی نقصان، کمی، محرومی یا Handicap کو Highlight کرتے رہنا، نا سمجھی ہے۔
- ☆ صحیح بات صحیح وقت اور صحیح لہجے میں کرنے کے اصول کو نظر انداز کرنا، نا سمجھی ہے۔

# کامیابی ہے

☆ قائداعظم رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا:
''جو اپنی قدر کرتا ہے وہ وقت کی قدر کرتا ہے۔''
اپنے Time کو Manage کرنا، کامیابی ہے۔

☆ جو منزل پہ پہنچنا چاہتا ہے وہ اپنی Direction پر بھی نظر رکھتا ہے۔ Direction کو Manage کرسکنا، کامیابی ہے۔

☆ کامیابی کسی کو تحفے میں یا ورثہ میں نہیں ملتی، کامیاب لوگوں کی نفسیات کی ترجمانی غالب نے اس طرح کی ہے: ''جی خوش ہوا ہے راہ کو پُر خار دیکھ کر''۔

☆ کامیابی کی جستجو میں پتھروں پہ چلنا، پُر خار راستوں کو تلاش کرنا، کامیابی ہے۔

☆ زندگی کے باخبر شاعر اقبال رحمۃ اللہ علیہ نے زندگی کی ایک بنیادی سچائی کو ان الفاظ میں بیان کیا: ''سخت کوشی سے ہے تلخ زندگانی انگبیں''۔
سخت کوشی کی راہ میں Pain کو برداشت کرنا اور Pleasure کا انتظار کرنا، کامیابی ہے۔

☆ ایک گمنام شاعر نے اسی ابدی حقیقت کو اس طرح قلم بند کیا:

چلا جاتا ہوں ہنستا کھیلتا موج حوادث سے
اگر آسانیاں ہوں زندگی دُشوار ہو جائے

زندگی کے سفر میں آسانیوں سے دامن بچا کر چلنا اور موج حوادث سے کھیلنا، کامیابی کی راہ ہے۔

☆ بُری تو بُری، اچھی سے اچھی بات بھی ایک حد تک اچھی ہوتی ہے۔

☆ زندگی کا اصل الاصول عدل ہے، Justice ہے۔

☆ ہر کام میں، ہر مرحلہ میں اعتدال، کامیابی ہے۔

☆ شاعر و مفکر، اقبال رحمہ اللہ کا ایک فکر انگیز فقرہ ہے:

''سوال سے خودی ضعیف ہوتی ہے''۔

سوال نہ کرنا، اپنی خودی ضعیف نہ ہونے دینا اپنے Human Resource کو Develop کرتے رہنا کامیابی ہے اور بہت اہم کامیابی ہے۔

☆ جب کافوری شمعیں بجھ چکی ہوں اور اندھیرا گہرا ہو تو اپنے حصے کا، مٹی کا دیا جلا دینا، کامیابی ہے اور بہت بڑی کامیابی ہے۔

☆ مایوسیوں کے موسم میں، خزاں کی پت جھڑ میں امید بہار رکھنا اور سرخ گلابوں کے انتظار میں نئی قلمیں لگاتے رہنا کامیابی ہے اور بڑی کامیابی ہے۔

☆ زندگی کو گہرائی میں جا کر سمجھنے والے شاعر ابن انشاء نے کہا:

''دروازہ کھلا رکھنا<br>
چوکھٹ پر دیا جلا رکھنا''<br>
بہار ہو کہ خزاں<br>
دل کا دروازہ کھلا رکھنا

اور چوکھٹ پہ محبت کا دیا جلا رکھنا، کامیابی ہے اور بڑی عظیم کامیابی ہے۔





# بربادی ہے

☆ اپنی Wants اور Needs میں فرق نہ کرنا، بربادی ہے۔
☆ اپنی ترجیحات Priorties پر نظر نہ رکھنا بربادی ہے۔
☆ چھوٹی چھوٹی باتوں کو بڑا سمجھنا خود اُلجھنا اور دوسروں کو اُلجھا رکھنا بربادی ہے۔
☆ وقت دولت ہے، اپنے وقت کو ضائع کرنا بربادی ہے۔
☆ اصل سرمایہ اصل Capital وہ صلاحیتیں ہیں جو انسان کے اندر ہوتی ہیں، اپنی صلاحیتوں کو زنگ لگنے دینا بربادی ہے۔
☆ اپنے اندر نہ جھانکنا اپنے اندر کے سونے کے ذرّوں کو نہ ڈھونڈنا بربادی ہے۔
☆ اپنے آپ کو Devalue کرنا، اپنے آپ کو کم سمجھنا بربادی ہے۔
☆ اپنا سہارا چھوڑ کر اجنبی سہاروں کا انتظار کرتے رہنا، بربادی ہے۔
☆ اقبال رحمۃ اللہ نے خدا سے دُعا کی:

''احساس عنایت کر آثار مصیبت کا''

آثار مصیبت کا احساس نہ کرنا، بربادی ہے۔
☆ اپنی ناکامیوں کے لیے Scape Goat تلاش کرنا، بربادی ہے۔
☆ نظر کو محدود اور دل کو تنگ کر لینا، بربادی ہے۔
☆ حدیثِ رسولِ حکیم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم ہے:

''بے شک وہ خسارے میں رہا جس کا آج کل سے بہتر نہیں۔''

اپنے آج کو گزرے ہوئے کل سے بہتر بنانے کے لیے C.Q.I کے لیے مسلسل

جدو جہد نہ کرنا، بربادی ہے۔

☆ زندگی انعام بھی ہے، آزمائش بھی، آزمائش کی گھڑی میں دل چھوڑ بیٹھنا، بربادی ہے۔

☆ حضرت علی المرتضٰی رضی اللہ عنہ کا قول ہے:

''تکلیف اُٹھا لینا بہتر ہے ذلت اُٹھانے سے۔''

عزت بچانے کے لیے تکلیف اٹھانے سے بچنا بے عزتی ہے، بربادی ہے۔

☆ اقبال رحمہ اللہ نے کہا:

''غیرت ہے بڑی چیز جہانِ تگ و دو میں''

غیرت افراد کی بھی ہوتی ہے اور قوم کی بھی، غیرت کا حق ادا نہ کرنا بے حسی ہے، بربادی ہے۔

☆ جہاں رہنا اکتائے ہوئے سے رہنا، اپنے اوپر مایوسی طاری رکھنا زندگی کی نفی ہے، بربادی ہے۔

☆ سب سے بڑی قوت یقین ہے، بے یقینی بے دلی، بربادی ہے اور بڑی گھمبیر بربادی ہے۔



# سکون ہے

☆ محنت میں سکون ہے۔
☆ مروّت میں سکون ہے۔
☆ خدمت میں سکون ہے۔
☆ ان اللّٰہ مع الصابرین (سورۃ البقرۃ، آیت:153)
☆ صبر میں سکون ہے۔
☆ برداشت، Patience میں سکون ہے۔
☆ فائدہ ہو کہ نقصان شکر ادا کرنے میں سکون ہے۔
☆ تکلیف ہو کہ آرام، الحمدللہ کہنے میں سکون ہے۔
☆ ''دروازہ کھلا رکھنا چوکھٹ پہ دیا جلا رکھنا، دل کا دروازہ'' کھلا رکھنے میں سکون ہے۔
☆ چوکھٹ پہ محبت کا دیا جلائے رکھنے میں سکون ہے۔
☆ ''بخش دو گر خطا کرے کوئی'' بخش دینے میں سکون ہے۔
☆ ''ایسا بھی ہے کوئی کہ سب اچھا کہیں جسے''
کوئی اچھا کہے یا بُرا، اپنے کام سے کام رکھنے میں، سکون ہے۔
☆ ''زندگی آزمائش بھی ہے اور انعام بھی۔''

(رشید احمد صدیقی)

☆ آزمائشوں کے لمحوں میں ثابت قدم رہنے میں، سکون ہے۔
☆ اور انعام کا شکر بار بار ادا کرنے میں، سکون ہے۔

☆ **انما الاعمال بالنیات.**

(حدیث نبوی ﷺ)

☆ نیت کو شفاف رکھنے میں سکون ہے۔

☆ ''مصیبت میں غیروں کے کام آنے والا۔''

(نعت رسول رحمت ﷺ)

☆ مصیبت میں غیروں کے کام آنے میں، سکون ہے۔
''وہ اپنے پرائے کا غم کھانے والا''

(نعت رسول کریم ﷺ)

☆ اپنے پرائے کا غم کھانے میں، سکون ہے۔
''مزہ تو جب ہے کہ گرتوں کو تھام لے ساقی۔''

(علامہ محمد اقبال رحمہ اللہ)

☆ گرتوں کو تھام لینے میں سکون ہے۔

☆ کسی عظیم مقصد کی خاطر قربانی دینے میں سکون ہے اور بڑا وقیع سکون ہے۔



# بے چینی ہے

☆ خود غرضی میں بے چینی ہے۔
☆ نیت کے کھوٹ میں بے چینی ہے۔
☆ کسی کا بُرا چاہنے میں بے چینی ہے۔
☆ انعام کی تمنا میں بے چینی ہے۔
☆ تعریف کی خواہش میں بے چینی ہے۔
☆ Pain اور Pleasure کی Sequencing نہ کر سکنے میں بے چینی ہے۔
☆ Trust نہ کرنے میں، بے چینی ہے۔
☆ Tolerate نہ کرنے میں بے چینی ہے۔
☆ Self Devaluation میں بے چینی ہے۔
☆ Prize Oriented ہونے میں بے چینی ہے۔
☆ ''بعض بدگمانیاں گناہ کے زمرہ میں آتی ہیں۔'' (القرآن)
☆ بدگمانی کرنے میں بے چینی ہے۔ سرمایہ تعمیر یقیں ہے، بے یقینی بے چینی ہے اور بڑی گھمبیر بے چینی ہے۔



# طاقت ہے

- ☆ سچ سننا طاقت ہے۔
- ☆ اپنی غلطی ماننا طاقت ہے۔
- ☆ Trust طاقت ہے۔
- ☆ Tolerance طاقت ہے۔
- ☆ Sincerity سکون ہے، طاقت ہے۔
- ☆ Discipline طاقت ہے۔
- ☆ یہ یقین کہ I Can طاقت ہے۔
- ☆ اور یہ عزم کہ I Will طاقت ہے۔
- ☆ جس سے اختلاف ہو جو حریف ہو۔اس کی کسی Quality کی کھلے دل سے تعریف کرنا طاقت ہے۔
- ☆ اپنے فیصلے آپ کرنا طاقت ہے۔
- ☆ اپنے فیصلوں کے Consequences کو Own کرنا، طاقت ہے۔
- ☆ اپنی نیت کو مسلسل Monitor کرتے رہنا، طاقت ہے۔
- ☆ دوسرے کا رویہ صحیح ہو یا غلط اپنا رویہ صحیح رکھنا، طاقت ہے اور بڑی بنیادی، طاقت ہے۔
- ☆ Power رکھتے ہوئے اچھے بُرے کا، صحیح اور غلط کا فرق قائم رکھنا طاقت ہے اور بڑی قابل فخر طاقت ہے۔
- ☆ کسی Pleasure کا انتظار کر سکنا طاقت ہے اور بڑی Crucial طاقت ہے۔
- ☆ اپنے Vision اپنی Will سے قربانی دینا، طاقت ہے اور بڑی عظیم طاقت ہے۔



کتابوں کے بارے میں انگریزی کا مشہور انشا پرداز فرانسس بیکن لکھتا ہے:

Some books are to be tasted, others to be swallowed and some few to be chewed and digested.

ہر موضوع کی کتاب کا الگ اثر ہوتا ہے۔ اس سلسلہ میں بیکن کہتا ہے:

Histories make man wise, poets, witty, mathematics subtle, natural philosophy (Sciences) deep, morals grave, logic and rehetoric, able to contend.

کتابوں کی قدر و قیمت کے بارے میں ملٹن ایجوکیشن پر اپنے مقالہ میں لکھتا ہے:

A good book is the precious life blood of a master spirit embalmed and treasured up on purpose to a life beyond life.



## اچھی کتابیں پڑھنا کیوں ضروری ہے

یوں تو علم انسان اپنے تجربے اور مشاہدے سے بھی حاصل کرتا ہے۔ لیکن ذہین سے ذہین انسان صرف اپنے تجربے سے زندگی بھر بھی سیکھتا رہے تو وہ علم کے اس سمندر کے قطرہ کے برابر بھی نہ ہو گا جو صدیوں بلکہ ہزاروں سال سے ہزاروں لاکھوں ذہین ترین انسانوں نے ایک دوسرے کے تجربات سے فائدہ اٹھاتے ہوئے اب تک لاتعداد کتابوں کی شکل میں ہمارے لیے چھوڑا ہے۔ اس لیے کتابیں پڑھنا گویا دنیا کے بہترین دماغوں کے بہترین تجربات سے براہ راست استفادہ کرنے کے مترادف ہے۔

عظیم کتابیں دنیا کے عظیم انسانوں کی طرح ایک نعمت خداوندی کی حیثیت رکھتی ہیں۔ اس لیے اچھی کتابیں پڑھنے کی عادت سے بڑھ کر کوئی اچھی عادت نہیں ہو سکتی۔ کتابیں علم ہی کا نہیں تفریح کا بھی ایک ذریعہ ہوتی ہیں۔ کتاب کو انسان کا بہترین دوست کہا گیا ہے۔ لیکن کتابوں کو Reproductive انداز میں نہیں کہ جو کچھ پڑھا اس پر آنکھ بند کر کے

یقین کر لیا اور اس کو امتحان میں یا امتحان کے کمرہ سے باہر دھرا دیا بلکہ Creative انداز میں پڑھنا چاہیے کہ ذہن کے دریچے کھلے رہیں۔ جو پڑھا ہے اس کو پرکھا بھی جائے، سمجھا بھی جائے۔ اس کا تجزیہ بھی کیا جائے۔ اس کو Interpret کیا جائے بلکہ اس کو Challenge بھی کیا جائے۔ اقبال نے طلبا کو مشورہ دیا تھا کہ

''علم حاصل کرو اور علم پیدا بھی کرو۔''

مکھی پر مکھی مارنے سے، رٹنے رٹانے سے یعنی Convergent Thinking سے علم پیدا نہیں کیا جا سکتا۔ علم Divergent Thinking سے پیدا ہوتا ہے۔

## کتب خانے

آج تک ہونے والی تحقیق کے مطابق سب سے قدیم کتب خانہ نینوا (موجودہ عراق) کے کھنڈرات سے برآمد ہوا ہے۔ مسلمانوں نے اپنے علمی عروج کے زمانہ میں بڑے بڑے کتب خانے قائم کیے۔ اندلس کی لائبریری اتنی بڑی تھی کہ جب 1221ء میں ہلاکو خان نے بغداد کو تاراج کیا تو لائبریری کی قلمی کتابوں کی سیاہی سے دجلہ کا پانی سیاہ پڑ گیا تھا۔

زمانہ حال کی بڑی بڑی لائبریریوں میں روم میں پاپائے اعظم کی لائبریری سب سے بڑی اور مشہور سمجھی جاتی ہے۔ جو 1588ء میں موجودہ عمارت میں آئی۔ لندن کا برٹش میوزیم، پیرس کی قومی لائبریری، نیویارک کی استور لائبریری اور ماسکو کی لینن لائبریری میں بہت بڑے بڑے کتب خانے ہیں۔ پاکستان میں مرکزی حکومت کا کتب خانہ اور مرکزی عجائب گھر، لیاقت لائبریری کراچی، لاہور میں پنجاب یونیورسٹی لائبریری، پبلک لائبریری، عجائب گھر کی لائبریری، محکمہ آثار قدیمہ کی لائبریری اور قائداعظم لائبریری اعلیٰ درجے کے کتب خانے ہیں۔

گورنمنٹ کالج لاہور، دیال سنگھ کالج اور کے۔ ای میڈیکل کالج لاہور کے کتب خانے بھی اچھے کتب خانوں میں شمار ہوتے ہیں۔ ان کے علاوہ بہت سے علم دوست اور صاحب ذوق حضرات کے اپنے ذاتی کتب خانے بھی ہیں۔

جو طالب علم صحیح معنوں میں علم کا طالب ہوتا ہے وہ کتابوں کی شکل میں علم کے خزانے کو ضرور جمع کرتا ہے۔ اس خزانے سے بڑھ کر کوئی خزانہ نہیں۔

# اُردو کی چند قابلِ مطالعہ کتابیں

| | | |
|---|---|---|
| ① | باغ و بہار | میر امن دہلوی |
| ② | طلسم ہوشربا (انتخاب) | حسن عسکری |
| ③ | فسانہ آزاد (انتخاب) | رئیس احمد جعفری |
| ④ | مضامین سرسید (انتخاب) | |
| ⑤ | خطوط غالب | |
| ⑥ | توبۃ النصوح | نذیر احمد |
| ⑦ | مسدس حالی | الطاف حسین حالؔی |
| ⑧ | سیرت النبی ﷺ | شبلی نعمانی |
| ⑨ | قصص الہند | محمد حسین آزاد |
| ⑩ | اردات | پریم چند |
| ⑪ | سیپارہ دل | خواجہ حسن نظامی |
| ⑫ | تذکرہ | ابوالکلام آزاد |
| ⑬ | بانگ درا، بال جبریل، ضرب کلیم | علامہ محمد اقبال |
| ⑭ | گنجہائے گرانمایہ | رشید احمد صدیقی |
| ⑮ | شاہنامہ اسلام | حفیظ جالندھری |
| ⑯ | خطبات و تقاریر قائد اعظم | قائد اعظم |
| ⑰ | جدوجہد آزادی | ڈاکٹر اشتیاق حسین قریشی |

| | | |
|---|---|---|
| ⑱ | دُنیا کی کہانی | ڈاکٹر مجیب |
| ⑲ | کمپنی کی حکومت | باری علیگ |
| ⑳ | جہان دانش | احسان دانش |
| ㉑ | درس زندگی | پطرس بخاری |
| ㉒ | پاکستان کی نظریاتی بنیادیں | ڈاکٹر وحید قریشی |
| ㉓ | آبِ کوثر، موجِ کوثر، رودِ کوثر | شیخ محمد اکرام |
| ㉔ | آوازِ دوست | مختار مسعود |
| ㉕ | شہاب نامہ | قدرت اللہ شہاب |
| ㉖ | اردو کا انشائی ادب (انتخاب) | ڈاکٹر وحید قریشی |
| ㉗ | اقبال کے حضور میں | نذیر نیازی |



# دُنیا کی عظیم کتابیں

کتابوں کے بارے میں کارلائل لکھتا ہے:

All that mankind has done, thought or gained, is lying as in magic preservation in the pages of books. They are the chosen possession of man.

دُنیا میں چھپی ہوئی کتابیں تو بے شمار ہیں۔ ان میں سے سو عظیم کتابوں کا تعارف ''دنیا کی عظیم کتابیں'' نامی کتاب میں ستار طاہر نے کرایا ہے۔ جس کے شروع میں والٹیر کا یہ قول نقل کیا گیا ہے:

''آپ کو اس حقیقت کا شعور ہونا چاہیے کہ جب سے دُنیا بنی ہے وحشی نسلوں کو چھوڑ کر دنیا پر کتابوں نے حکمرانی کی ہے۔''

اس کتاب میں جن سو عظیم کتابوں کی نشاندہی کی گئی ہے وہ یہ ہیں:

1۔القران
2۔صحیح بخاری
3۔عہدنامہ عتیق
4۔عہدنامہ جدید
5۔گیتا
6۔اقوال کنفیوشش
7۔دھماپد
8۔گرنتھ صاحب
9۔ایلیڈ۔ ہومر
10۔کلیلہ دمنہ۔
11۔کہانیاں۔ایسپ۔
12۔الف لیلیٰ۔
13۔کنٹری بری ٹیلز چاسر۔
14۔ایڈی پیس۔سوفوکلیز۔

15۔الیکٹرا۔یوری پیڈیز۔

16۔شکنتلا۔کالی داس۔

17۔فیدرا۔راسین۔

18۔ہیملٹ۔شیکسپیئر۔

19۔فاؤسٹ۔گوئٹے۔

20۔اے ڈالز ہاؤس۔ابسن۔

21۔ڈیکمرون۔بوکیچو۔

22۔ڈیوائن کامیڈی۔دانتے۔

23۔فصوص الحکم۔ابن عربی۔

24۔کشف المحجوب۔علی ہجویری۔

25۔شاہنامہ۔فردوسی۔

26۔گلستان۔سعدی۔

27۔مثنوی۔رومی۔

28۔دیوان۔حافظ۔

29۔یوٹوپیا۔مور۔

30۔نیواٹلانٹس۔بیکن۔

31۔پرسپیا۔نیوٹن۔

32۔اصل الانواع۔ڈارون۔

33۔مقدمہ۔ابن خلدون۔

34۔ڈیکلائن اینڈ فال آف رومن ایمپائر۔گبن۔

35۔اے سٹڈی آف ہسٹری۔ٹائن بی۔

36۔لیوتھن۔ہابز۔

37۔ٹریکیٹس تھیالوجیکو پولیٹیکس۔اسپنوزا۔

38۔ری پبلک۔افلاطون۔

39۔سیاسیات۔ارسطو۔

40۔میڈی ٹیشنز۔ڈیکارت۔

41۔تنقید برعقل محض۔کانٹ۔

42۔فلاسیکل ڈکشنری۔والٹیر۔

43۔پرنس۔میکاویلی۔

44۔معاہدہ عمرانی۔روسو۔

45۔ورلڈ ایز ول اینڈ آئیڈیا۔شوپنہار۔

46۔بینگ اینڈ نتھنگنیس۔سارتر۔

47۔ایستھیٹک۔کروچے۔

48۔پرنسپلز آف سوشیالوجی۔سپنسر۔

49۔اورزرتشت نے کہا۔نطشے۔

50۔کونیسپٹ آف دی ڈریڈ۔کرکیگارڈ۔

51۔کرئیٹیو ایوولیوشن۔برگساں۔

52۔لوجک۔ہیگل۔

53۔رائٹس آف پین۔پین۔

54۔داس کیپیٹل۔مارکس۔

55۔سائیکوانالسز۔فرائیڈ۔

56۔میموریز۔ڈریمزری ملیکشنز۔ژونگ۔

57۔پلگرمز پراگریس۔بنین۔

58۔جیسٹن۔دی سیڈ۔

59۔لامزرابیلز۔ہیوگو۔

60۔سکارلٹ لیٹر۔ہاتھیورن۔

61۔ڈیڈ سولز۔گوگول۔

62۔انکل ٹام کیبن۔ہیریٹ سٹوو۔

63۔ودرنگ ہائیٹس۔ایملی برونٹے۔

64۔فادر اینڈ سنز۔ترگنیف۔

65۔ہیروآف آور ٹائمز۔لرمنتوف۔
66۔ریڈ اینڈ دی بلیک۔ستاں وال۔
67۔ریمبرینس آف تھنگز پاسٹ۔پروست۔
68۔دی ٹرائل۔کافکا۔
69۔مادام بوواری۔فلوبیئر۔
70۔ماں۔گورکی۔
71۔فرام ارتھ ٹو دی مون۔ورن۔
72۔برادرز کرمازوف۔دوستوفسکی۔
73۔ڈیوڈ کاپرفیلڈ۔ڈکنز
74۔دی نیٹوسن۔رائٹ۔
75۔ڈاکٹر جیکل اینڈ مسٹر ہائیڈ۔سٹونسن۔
76۔رابنسن کروسو۔ڈیفو۔
77۔موبی ڈک۔میلول۔
78۔گلیورز ٹریولز۔سوئفٹ۔
79۔کاؤنٹ آف مانٹی کرسٹو۔ڈوما۔
80۔ہیومن کامیڈی۔بالزاک۔
81۔وار اینڈ پیس۔ٹالسٹائی۔
82۔ڈان کیخوٹے۔سروانٹیز۔
83۔یولیسز۔جوائس۔
84۔نظمیں۔پوشکن۔
85۔بدی کے پھول۔بودلیئر۔
86۔رباعیات۔عمر خیام۔
87۔لیوز آف گراس۔وہمین۔
88۔اے سیزن ان دی ہل۔راں بو۔
89۔ایلیجیز۔رلکے۔
90۔ویسٹ لینڈ۔ایلیٹ۔
91۔کینٹوز۔پونڈ۔
92۔جاوید نامہ۔علامہ محمد اقبال۔
93۔فیری ٹیلز۔اینڈرسن۔
94۔چھوٹی بڑی کہانیاں۔چیخوف۔
95۔منتخب کہانیاں۔او ہنری۔
96۔کہانیاں۔موپساں۔
97۔والڈن۔تھوریو۔
98۔سینچریز۔نوسٹراڈامس۔
99۔تشکیل انسانیت۔رابرٹ بربغالت۔
100۔شاخ زریں۔فریزر۔





# تاریخ پر ایک نظر

1۔ دُنیا کی قدیم ترین تہذیبیں؟

❁ مصر میں دریائے نیل کے کنارے کی تہذیب ۵۰۰۰ ق۔م۔ عراق میں دجلہ و فرات کے کنارے کی سمیری تہذیب ۳۰۰۰ ق۔م۔ مشہور بابل و نینوا کی تہذیب ۲۰۰۰ ق۔م۔

2۔ ؎

بے خطر کود پڑا آتش نمرود میں عشق
عقل ہے محو تماشائے لب بام ابھی

اس شعر میں عشق کا اشارہ کس کی طرف ہے؟

❁ خلیل اللہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی طرف۔

3۔ نمرود کون تھا؟

❁ عراق کا بادشاہ وقت، زمانہ ۲۰۰۰ ق۔م۔

4۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کا وطن اور زمانہ؟

❁ وطن فرات کے کنارے کا شہر، ملک عراق، زمانہ ۲۰۰۰ ق۔م۔

5۔ ؎

دُنیا کے بُت کدوں میں پہلا وہ گھر خدا کا
ہم اس کے پاسباں ہیں وہ پاسباں ہمارا

اس شعر میں اشارہ کس گھر کی طرف ہے؟

❁ بیت اللہ، خانہ کعبہ کی طرف۔

6۔ بیت اللہ خانہ کعبہ کو سب سے پہلے کس نے تعمیر کیا؟

❁ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے ۲۰۰۰ ق۔م۔

7۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کو ابوالانبیاء علیہم السلام کیوں کہا جاتا ہے؟

❁ حضرت ہاجرہ علیہا السلام سے حضرت ابراہیم علیہ السلام کے بڑے بیٹے حضرت اسماعیل علیہ السلام پیدا ہوئے اور ان کے سلسلۂ نسب میں حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مبعوث ہوئے جبکہ حضرت سارہ علیہا السلام سے حضرت ابراہیم علیہ السلام کے بیٹے حضرت اسحاق علیہ السلام بھی نبی تھے اور ان کے بیٹے حضرت یعقوب علیہ السلام (جن کا نام اسرائیل بھی تھا) کی اولاد میں بہت سے انبیا علیہم السلام حضرت یوسف علیہ السلام، حضرت داوٴد علیہ السلام، حضرت موسیٰ علیہ السلام آئے۔ اس لیے حضرت ابراہیم علیہ السلام کو ابوالانبیاء علیہم السلام کہا جاتا ہے۔

8۔ ؎

ہزار چشمہ ترے سنگ راہ سے پھوٹے
خودی میں ڈوب کر ضرب کلیم پیدا کر

ضرب کلیم سے کیا مراد ہے؟

❁ کلیم اللہ لقب ہے حضرت موسیٰ علیہ السلام کا اور ضربِ کلیم اشارہ ہے فرعون وقت کے دربار میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کے عصا کے معجزہ کی طرف۔

9۔ بنی اسرائیل کے نجات دہندہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کا زمانہ حیات کیا ہے؟ اور بنی اسرائیل کے ساتھ مصر میں تاریخ خروج؟

❁ زمانہ حیات ۱۵۷۱ق۔م۔اور تاریخ خروج ۱۵۰۰ق۔م۔

10۔ اہرام مصر کا زمانہ تعمیر؟

❁ ۲۷۰ تا ۲۰۰۰ق۔م۔

11۔ موہنجوداڑو کا زمانہ؟ موہنجوداڑو کے لفظی معنی؟ یہ آثار کہاں واقع ہیں؟

❁ زمانہ ۲۵۰۰ق۔م۔بمعنی مردوں کا ٹیلہ، آثار لاڑکانہ سندھ سے ۲۵ میل کے فاصلہ پر۔

12۔ پاکستان کے دوسرے اہم آثار قدیمہ کہاں کہاں پائے جاتے ہیں؟

❁ ہڑپہ (ساہیوال کے قریب) ٹیکسلا (پنڈی کے قریب)، تخت بائی (مردان کے قریب)۔

13۔ وہ عظیم اندھا عوامی شاعر جس نے قدیم یونانی تہذیب کے گیت گائے۔اس کا نام؟ اوراس کی شاہکار رزمیہ نظموں کے نام؟

❁ نام، ہومر۔ زمانہ ۸۰۰ق۔م۔، نظموں کے نام Iliad اور Eniad۔

14۔ اولین اولمپک کھیل یونان میں کب شروع ہوئے؟

❁ ۷۶۰ق۔م۔

15۔ عظیم سلطنت روما Roman Empire کے مرکز روم کی بنیاد کب پڑی؟

❁ ۷۰۰ق۔م۔

16۔ کپل وستو کا وہ شہزادہ جس نے فقیری لے کر نروان کی تلاش میں ایک پیڑ کے نیچے دھیان گیان کیا اور ایک مذہب کی بنیاد رکھی۔اس کا نام؟ اور مذہب کا نام؟

❁ نام سدھارتھ گوتم بدھ۔ زمانہ ۵۶۰ تا ۴۸۳ق۔م مذہب بدھ مت۔

17۔ وہ مفکر، مدبر اور معلم اخلاق جو قدیم چین میں ایک مثالی حکمران کی تلاش میں نکلا؟ اس کا نام اور زمانہ حیات؟

❁ کنفیوشس، زمانہ ۵۵۱ تا ۴۷۹ق۔م۔

18۔ دُنیا میں جمہوریت کا پہلا چراغ یونان میں روشن ہوا۔ یہ کتنی پرانی بات ہے؟

❁ ۵۱۰ق۔م۔

19۔ وہ یونانی مورخ جسے بابائے تاریخ کہا جاتا ہے؟

❁ ہیروڈوٹس Herodotus ۴۸۵ تا ۴۲۵ق۔م۔

20۔ وہ عظیم یونانی فلسفی جس نے سچائی کی خاطر زہر کا پیالہ پیا۔ جس کا قول تھا کہ Knowedge is Virtue۔علم خیر کثیر ہے؟

❁ سقراط Socrattes زمانہ ۴۶۹ تا ۳۹۹ق۔م۔

21۔ سقراط کا نامور فلسفی شاگرد؟ اس کی مشہور کتابوں کے نام؟

❁ افلاطون Plato۔ زمانہ ۴۴۷ تا ۳۴۷ق۔م۔ معروف کتابوں کے نام مکالمات افلاطون اور ریاست The Republic

22۔ ارسطو کون تھا اور اس کی اکیڈمی کا نام کیا تھا؟

❁ افلاطون کا شاگرد، سکندر کا استاد نامور فلسفی اور سائنس دان۔ اکیڈمی کا نام لائی سئیم

Lyciuwl دور حیات ۳۸۴ تا ۳۲۲ ق۔م۔

23۔ فاتح عالم سکندر اعظم Alexander the Great جو ایک عظیم جرنیل ہی نہیں عظیم انسان بھی تھا۔ جس نے ایران کی مہم کے دوران کہا تھا I do not want to steal victory۔ اس کا زمانہ حیات؟

❁ ۳۵۶ تا ۳۲۳ ق۔م۔

24۔ وہ کون یونانی سائنس دان تھا جو Eureka, Eureka یعنی I have found, I have found کہتا ہوا باتھ ٹپ میں سے برہنہ نکل کر بازار کی طرف بھاگ کھڑا ہوا تھا۔ اس نے کون سا اصول دریافت کر لیا تھا؟ اس کا زمانہ؟

❁ نام ارشمیدس، اصولِ ارشمیدس، زمانہ ۲۱۲ تا ۲۸۷ ق۔م۔

25۔ مشہور فاتح اور جرنیل ہنی بال رومیوں سے کب نبرد آزما ہوا؟

❁ ۲۱۹ تا ۲۰۱ ق۔م۔

26۔ دیوار چین کتنی لمبی ہے؟ اس کا زمانہ تعمیر؟

❁ ۲۴۰۰ کلومیٹر۔ زمانہ ۲۱۵ ق۔م۔

27۔ Brutus, you too یہ تاریخی جملہ کس موقع کا ہے؟

❁ جب رومی شہنشاہ اور جرنیل جولیس سیزر (۱۰۴ تا ۴۴ ق۔م۔) پر اس کے پرانے دوست بروٹس نے بھی قاتلانہ وار کیا۔ یہ جملہ شیکسپیئر کے ڈرامہ جولیس سیزر میں آتا ہے۔

28۔ ایک چینی سیاح نے ۳۹۹ء سے ۴۱۳ء تک ہندوستان کی سیاحت کی اور اپنا سفر نامہ لکھا۔ اس کا نام کیا تھا؟

❁ فاہیان۔

29۔ وہ نبیوں میں رحمت لقب پانے والا۔ رحمۃ اللعالمین ﷺ، رسول رحمت ﷺ جن کی شان میں اقبال نے لکھا ''لوح بھی تُو قلم بھی تُو تیرا وجود الکتاب'' آپ ﷺ کی تاریخ ولادت کیا ہے؟

❁ ۲۰/ اپریل ۵۷۰ء۔ ۱۲/ ربیع الاوّل بروز پیر بوقت صبح۔

30۔ حضور نبی کریم ﷺ پر پہلی وحی ''اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِيْ خَلَقَ '' کب اور کہاں نازل ہوئی؟

❁ ۱۲/فروری ۶۱۰ء، مقام غارِحرا۔

31۔ کس سال آپ ﷺ نے مدینہ کی طرف ہجرت فرمائی؟

❁ ۶۲۱ء۔

32۔ کس جنگ میں حضور نبی کریم ﷺ نے حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کو سیف اللہ کا لقب عطا فرمایا؟

❁ جنگ موتہ۔ ۸ھ۔ ۶۲۹ء۔

33۔ حضور نبی کریم ﷺ نے ''الیوم یوم رحمتہ'' کس موقع پر ارشاد فرمایا؟

❁ فتح مکہ کے موقع پر ۹ھ۔ ۶۳۰ء۔

34۔ حضور نبی کریم ﷺ کا وصال اور روضۂ انور؟

❁ ۱۲/ربیع الاوّل ۱۱ھ بمطابق ۶ جون ۶۳۲ء۔ روضۂ انور مسجد نبوی علیٰ صاحبہا الصلوٰۃ والسلام۔

35۔ ؎

پروانے کو چراغ ہے بُلبُل کو پھول بس
صدیقؓ کے لیے خدا کا رسول ﷺ بس

حضور نبی کریم ﷺ نے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو صدیق کا لقب کس موقع پر عطا فرمایا؟ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا زمانہ خلافت؟

❁ معراج کے موقع پر، دورِ حیات ۵۷۲ء تا ۶۳۴ء۔ دورِ خلافت ۳۴۔۶۳۲ء۔

36۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ جنہیں خود رسول اللہ ﷺ نے اللہ سے اسلام کے لیے مانگا اور جو معرکہ حق و باطل میں فاروقِ اعظم ثابت ہوئے آپ رضی اللہ عنہ کا دورِ خلافت؟

❁ ۴۴۔۶۳۴ء۔ جس کی تفصیل شبلی کی الفاروق میں ہے۔

37۔ جنگِ یرموک میں قیصرِ روم کی افواج کو شکست فاش ہوئی۔ اس تاریخی معرکہ میں اسلامی لشکر کو کس نے کمان کیا تھا؟

❁ ۶۳۶ء۔ کمانڈر حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ۔

38۔ قبلہ اوّل بیت المقدس پر اسلامی پرچم کب لہرایا؟

❁ ۶۳۸ء۔حضرت عمرِ فاروق رضی اللہ عنہ کا دورِ خلافت۔

39۔ حضرت عثمانِ غنی رضی اللہ عنہ کو ذوالنورین کہا جاتا ہے۔آپ رضی اللہ عنہ کا دورِ حیات اور زمانہ خلافت؟

❁ دورِ حیات ۵۷۵ء تا ۶۵۶ء اور زمانہ خلافت ۶۴۴-۶۵۶ء۔

40۔ اسد اللہ حضرت علی المرتضی رضی اللہ عنہ جن کا لقب ابوتراب بھی ہے کب سے کب تک خلیفہ رہے؟

❁ ۶۵۶-۶۶۱ء۔

41۔ علامہ محمد اقبال رحمہ اللہ کے شکوہ کا شعر ہے:

دشت تو دشت ہیں دریا بھی نہ چھوڑے ہم نے
بحرِ ظلمات میں دوڑا دیئے گھوڑے ہم نے

یہ اشارہ کس معرکہ کی طرف ہے؟

❁ فاتحِ شمالی افریقہ۔عقبہ بن نافع رضی اللہ عنہ، ۶۸۱ء۔

42۔ محمد علی جوہر نے کہا۔اسلام زندہ ہوتا ہے ہر کربلا کے بعد۔کربلا کا سانحہ عظیم کب پیش آیا؟

❁ ۱۰ محرم الحرام ۶۱ھ بمطابق ۶۸۲ء۔

43۔ کس جواں سال مجاہد نے اجنبی دیس میں کشتیاں جلاتے ہوئے تلوار پر ہاتھ رکھ کر کہا تھا ''ہر ملک، ملک ماست کہ ملک خدائے ماست۔''

❁ طارق بن زیاد، مقام جبرالٹر (جبل الطارق) اندلس ۷۱۱ء۔

44۔ ہند کے بُت کدہ میں پہلی فاتحانہ اذان؟

محمد بن قاسم، ۷۱۲ء۔یوم باب الاسلام ۱۰ رمضان۔

45۔ خلافتِ راشدہ کی ایک جھلک دُنیا نے اُموی خلیفہ حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ کے دور میں دیکھی۔آپ کا زمانہ خلافت؟

❁ از ۷۱۷ تا ۷۱۹ء۔آپ کو زہر دے کر شہید کیا گیا۔

46۔ ایک بے خانماں اُموی شہزادہ اُندلس میں اسلامی حکومت کا آغاز کرتا ہے؟
❁ عبدالرحمٰن الداخل۔ زمانہ حیات ۸۶۔۷۳۰ء۔ آغاز حکومت ۷۵۶ء۔
47۔ اے حرم قرطبہ عشق سے تیرا وجود۔ مسجد قرطبہ کب تعمیر ہوئی؟
❁ عبدالرحمٰن الداخل کے عہد میں مسجد کی تعمیر شروع ہوئی۔
48۔ آٹھویں صدی عیسوی میں دُنیا میں تہذیب وعلم وفن کا روشن مرکز اور الف لیلیٰ کی افسانوی داستانوں کا شہرعروس البلاد، بغداد کس عباسی خلیفہ کے دور میں اُبھرا؟
❁ ہارون الرشید، زمانہ خلافت ۸۰۹ء۔۷۶۳ء۔
49۔ پہلا نامور مسلمان سائنس دان جابر بن حیان، پیدائش؟
❁ ۷۷۶ء۔
50۔ مامون الرشید کا دورِ حیات؟ زمانہ خلافت؟
❁ دور خلافت ۳۳۔۸۰۹ء، دورِ حیات ۸۳۳ء۔۷۸۶ء۔
51۔ احادیث کے پہلے معروف اور مستند مجموعہ بخاری شریف کے مرتب امام بخاری رحمہ اللہ کا زمانہ حیات؟
❁ ۸۱۰ء تا ۸۷۰ء۔
52۔ اسلامی تاریخ کا مورخ اوّل، طبری، زمانہ حیات؟
❁ ۸۳۸ء تا ۹۳۳ء۔
53۔ مشہور سائنس دان اور فلسفی ذکریا رازی کا زمانہ حیات؟
❁ ۸۶۵ء تا ۹۲۵ء۔
54۔ عبدالرحمٰن الناصر جس نے اندلس میں اسلامی حکومت کو مستحکم کیا۔ زمانہ حیات؟
❁ ۸۸۰ء تا ۹۶۱ء۔
55۔ پہلا مسلم سیاح المسعودی، زمانہ حیات؟
❁ ۸۹۲ء تا ۹۵۶ء۔
56۔ مشہور ماہر طبیعیات ابن الہیثم کا دورِ حیات؟
❁ ۹۶۵ء تا ۱۰۳۹ء۔

57۔ میں بُت فروش نہیں، بُت شکن ہوں۔ یہ الفاظ کس نے کس موقع پر کہے؟

❁ محمود غزنوی نے، موقع فتح سومنات۔ ۱۰۲۶ء، دورحیات ۹۷۱ء تا ۱۰۳۱ء۔

58۔ جغرافیہ داں اور مورخ البیرونی کا دور حیات؟

❁ ۹۷۳ء تا ۱۰۴۸ء۔

59۔ مشہور صوفی بزرگ حضرت داتا گنج بخش رحمہ اللہ کی تاریخ وفات؟

❁ ۱۰۰۹ء۔ مزارِ مبارک لاہور میں۔

60۔ عظیم ایرانی شاعر، فردوسی۔ شاہنامہ مکمل کرتا ہے؟

❁ ۱۰۲۲ء۔

61۔ ریاضی داں اور شاعر عمرِ خیام کا دورِ حیات؟

❁ ۹۴ء۔ ۱۰۴۸ء۔

62۔ جرنیل اور حاکم یوسف بن تاشفین جس نے اُندلس میں اسلامی حکومت کا علم بلند رکھا، زمانہ حیات؟

❁ ۱۰۶۱ء تا ۱۱۰۶ء۔

63۔ مفکر، مدبر، ماہرِ تعلیم، اسلامی علم الکلام کے بادشاہ کیمیائے سعادت کے مصنف الغزالی کا زمانہ حیات؟

❁ ۱۰۵۸ء تا ۱۱۱۱ء۔

64۔ صلیبی جنگوں کا آغاز کب ہوا؟

❁ ۱۰۷۱ء۔

65۔ پیرانِ پیر حضرت الشیخ عبدالقادر جیلانی الحسنی والحسینی رحمہ اللہ کا دورِ حیات؟

❁ ۱۰۷۶ء تا ۱۱۷۶ء۔

66۔ صلیبی جنگوں کے ہیرو صلاح الدین ایوبی کا دورِ حیات؟

❁ ۱۱۳۸ء تا ۱۱۹۳ء۔

67۔ ہند کے بُت کدہ میں پہلی آوازِ حق حضرت معین الدین چشتی اجمیری رحمہ اللہ نے بلند کی۔ آپ کا دورِ حیات؟

❁ ۱۱۳۹ء تا ۱۲۰۹ء۔

68۔ عالم اور فلسفی زکریا رازی کا زمانہ حیات؟

❁ ۱۱۴۹ء۔ ۱۲۰۹ء۔

69۔ منگول تموجن جسے دنیا جابر فاتح چنگیز خان کے نام سے جانتی ہے؟

❁ ۱۱۶۲ء تا ۱۲۲۷ء۔

70۔ شاعر اور معلم اخلاق، گلستان اور بوستان کا مصنف سعدی شیرازی رحمہ اللہ، زمانہ؟

❁ ۱۱۸۴ء تا ۱۲۹۴ء۔

71۔ صلاح الدین ایوبی نے بیت المقدس کو صلیبوں کے قبضہ سے کب آزاد کرایا؟

❁ ۱۱۸۷ء۔

72۔ شمالی ہند میں اسلامی حکومت قائم ہوئی؟

❁ ۱۱۹۲ء۔

73۔ علامہ محمد اقبال رحمہ اللہ کے مرشد، مولانا جلال الدین رومی رحمہ اللہ جن کی فارسی مثنوی کے بارے میں کہا گیا ہے کہ ہست قرآن در زبان پہلوی۔ آپ کا زمانہ حیات؟

❁ ۷۳۔ ۱۲۰۷ء۔

74۔ ہلاکو خان منگول کے ہاتھوں سقوط بغداد؟

❁ ۱۲۲۱ء۔

75۔ عظیم منگول شہنشاہ قبلائی خان؟

❁ ۹۴۔ ۱۲۲۶ء۔

76۔ سیاح مارکو پولو جس نے مغرب کو مشرق سے آشنا کیا؟

❁ ۱۲۴۵ء۔ ۱۳۲۴ء۔

77۔ شاعر، موسیقار، صوفی، امیر خسرو؟

❁ دورِ حیات ۱۲۵۳ء تا ۱۳۴۴ء۔

78۔ سلطنتِ عثمانیہ کا بانی عثمان خان؟

❁ ۱۲۵۸ء تا ۱۳۲۴ء۔

79۔ طربیہ خداوندی Divine Comedy کا شاعر دانتے؟

❁ ۱۲۶۵ء تا ۱۳۲۱ء۔

80۔ ابن حمر حاکم غرناطہ اندلس میں قصر الحمرا تعمیر کرتا ہے؟

❁ وفات: ۱۲۷۲ء۔

81۔ فارسی کا شاعر حافظ شیرازی؟

❁ ۸۹۔۱۳۰۰ء۔

82۔ سیاحوں کا سیاح ابن بطوطہ؟

❁ دور حیات: ۷۸۔۱۳۰۴ء۔

83۔ جدید علم تاریخ کا بانی ابن خلدون؟

❁ دورِ حیات: ۱۳۳۲ء تا ۱۴۰۶ء۔

84۔ فاتح اعظم تیمور، دہلی کے دروازہ پر؟

❁ ۱۳۷۸ء۔

85۔ فرانس کی نجات دہندہ دوشیزہ جون آف آرک جسے آگ میں جلایا گیا؟

❁ دورِ حیات: ۳۱۔۱۴۱۲ء۔

86۔ لیونارڈو ڈی ونچی لاثانی پراسرار مسکراہٹ کی تصویر مونالیزا تخلیق کرتا ہے؟

❁ ۱۴۵۲ء۔تا ۱۵۱۹ء، مونالیزا ۱۵۰۳ء۔

87۔ بحر روم کا بے تاج بادشاہ امیر البحر خیر الدین باربروسا؟

❁ ۱۴۷۴ء تا ۱۵۴۶ء۔

88۔ نامور مصور اور سنگ تراش مائیکل انجیلو؟

❁ دورِ حیات: ۱۴۷۵ء تا ۱۵۴۶ء۔

89۔ کیکسٹن (۹۱۔۱۴۲۲ء) چھاپہ خانہ (پرنٹنگ پریس) ایجاد کرتا ہے؟

❁ ۱۴۷۵ء۔

90۔ مغلیہ سلطنت کا بانی ظہیر الدین بابر؟

❁ ۱۴۸۲ء تا ۱۵۴۵ء۔

91۔ سلطان عادل اور عظیم منتظم فرید خان شیر شاہ سوری؟

❁ ۱۴۸۲ء تا ۱۵۴۵ء۔

92۔ سقوطِ غرناطہ، ابوعبداللہ غرناطہ سے آنسو بہاتا رُخصت ہوتا ہے؟

❁ ۱۴۹۲ء۔

93۔ کولمبس (۱۴۵۱ء تا ۱۵۰۶ء) امریکہ دریافت کرتا ہے؟

❁ ۱۴۹۲ء۔

94۔ سلطنت عثمانیہ کا اولوالعزم تاجدار سلیمان اعظم؟

❁ ۱۴۹۵ء تا ۱۵۶۹ء۔

95۔ واسکوڈی گاما (۱۴۶۹ء تا ۱۵۲۴ء) بحری راستہ سے ہندوستان پہنچتا ہے؟

❁ ۱۴۹۹ء۔

96۔ ترکی میں خلافت عثمانیہ کا آغاز ہوتا ہے؟

❁ ۱۵۰۴ء۔

97۔ موسیقار تان سین دیپک راگ گاتا ہے۔ دورِ حیات؟

❁ ۱۵۳۱ء تا ۱۵۸۵ء۔

98۔ باپ (بابر) بیٹے (ہمایوں) پر جان نثار کرتا ہے؟

❁ ۱۵۳۱ء۔

99۔ مغل شہنشاہ اکبر تخت پر بیٹھتا ہے؟

❁ ۱۵۵۸ء۔ دورحیات: ۱۵۴۲ء تا ۱۶۰۵ء۔

100۔ عظیم شاعر اور ڈرامہ نگار ولیم شیکسپیئر؟

❁ دورِحیات: ۱۵۶۴ء تا ۱۶۴۲ء۔

101۔ حق گو اطالوی سائنس دان گلیلیو؟

❁ دورِحیات: ۱۵۶۴ء تا ۱۶۴۲ء۔

102۔ ے

اک شہنشاہ نے دولت کا سہارا لے کر
ہم غریبوں کی محبت کا اُڑایا ہے مذاق

آگرہ میں شاہ جہاں تاج محل تعمیر کرتا ہے؟

❁ دورِحیات: ۱۵۷۴ء تا ۱۶۴۲ء۔

103۔ ولیم ہاروے دوران خون کا اصول دریافت کرتا ہے؟

❁ دورِ حیات: ۱۵۷۸ء تا ۱۶۵۷ء۔

104۔ ہندوستان کی غاصب حاکم انگلستان میں ایسٹ انڈیا کمپنی قائم ہوتی ہے؟

❁ ۱۶۰۰ء۔

105۔ ترکش مارا خدنگ آخری درویش تاجدار محی الدین اورنگزیب عالمگیر؟

❁ ۱۶۱۸ء تا ۱۷۰۷ء۔

106۔ سیب نیچے کیوں گرتا ہے؟ کشش ثقل کا راز نیوٹن دریافت کرتا ہے؟

❁ دورِ حیات: ۱۶۴۲ء تا ۱۷۲۷ء۔

107۔ نیوٹن تاریخ ساز کتاب Principia لکھتا ہے؟

❁ ۱۶۸۷ء۔

108۔ ہندوستان میں مسلم قومیت کا پہلا ترجمان مدبر، مفکر اور عالم دین شاہ ولی اللہ؟

❁ پیدائش: ۱۷۰۳ء۔

109۔ بینجمن فرینکلن آسمانی بجلی کا توڑ دریافت کرتا ہے؟

❁ ۱۷۰۶ء تا ۱۷۹۰ء۔

110۔ سلطنت مغلیہ کے زوال کا آغاز۔ اورنگ زیب عالمگیر کا انتقال؟

❁ ۱۷۰۷ء۔

111۔ ؎

مت سہل ہمیں جانو پھرتا ہے فلک برسوں
تب خاک کے پردے سے انسان نکلتے ہیں

اردو غزل کا بادشاہ میر تقی میر۔

❁ ۱۷۲۲ء تا ۱۸۱۰ء۔

112۔ سیاح اور Explorer جیمز کک براعظموں کی تلاش میں نکلتا ہے؟

❁ ۱۷۲۸ء تا ۱۷۹۹ء۔

113۔ آرک رائٹ سوت کاتنے کی مشین Spinning ایجاد کرتا ہے؟

❁ دورِ حیات: ۱۷۳۲ء تا ۱۷۹۲ء۔

114۔ پہلا امریکی صدر جارج واشنگٹن؟

❁ زمانہ صدارت: ۹۷۔۱۷۸۹ء، دورِ حیات: ۹۹۔۱۷۳۲ء۔

115۔ شامت اعمال ما صورت نادر گرفت۔ نادرشاہ درانی دہلی کو تاراج کرتا ہے؟

❁ ۱۷۳۸ء۔

116۔ فاوسٹ کا مصنف جرمن شاعر گوئٹے؟

❁ دورِ حیات: ۱۷۴۹ء تا ۱۸۳۱ء۔

117۔ انسان دوست سائنس دان ایڈورڈ جینز جس نے چیچک کا ٹیکہ دریافت کیا؟

❁ زمانہ حیات: ۱۷۴۹ء تا ۱۸۲۳ء۔

118۔ آزادی کا سرفروش مجاہد سلطان فتح علی ٹیپو شہید؟

❁ ۹۹۔۱۷۵۳ء، شہادت سرنگا پٹم۔۱۷۹۹ء۔

119۔ ایک تاریخ ساز معرکہ، جنگ پلاسی، انگریزی حکومت کا آغاز، نواب سراج الدولہ کو شکست ہوئی؟

❁ ۱۷۵۷ء۔

120۔ پانی پت کی تیسری جنگ میں احمد شاہ ابدالی مرہٹوں کو شکست فاش دیتا ہے؟

❁ ۱۷۶۱ء۔

121۔ بکسر کی جنگ، ہندوستان کے تخت و تاج کا فیصلہ ہوتا ہے۔ مغلیہ سلطنت کے زوال پر مہر لگتی ہے؟

❁ ۱۷۶۴ء۔

122۔ دیکھو مجھے جو دیدہ عبرت نگاہ ہو۔ ایک عظیم جرنیل اور شہنشاہ جو قید میں جان دیتا ہے؟

❁ نپولین بوناپارٹ، دورِ حیات ۱۷۶۹ء تا ۱۸۳۲ء فرانس کا شہنشاہ جسے واٹرلو میں شکست ہوئی۔

123۔ ؎

کتنا ہے بدنصیب ظفر دفن کے لیے
دو گز زمین بھی نہ ملی کوئے یار میں

❁ آخری مغل بادشاہ بہادر شاہ ظفر۔ دورِ حیات: ۱۷۷۵ء تا ۱۸۶۲ء۔

124۔ قرآن مجید کا پہلا اُردو ترجمہ؟
❁ مترجم شاہ رفیع الدین ۱۷۷۵ء۔
125۔ ریلوے انجن کا موجد؟
❁ جارج سٹیفن ۱۷۸۱ء۔۱۸۴۸ء۔
126۔ امریکہ کی آزادی کا اعلان؟
❁ ۴ جولائی ۱۷۷۶ء، آزادی ۱۷۸۳ء۔
127۔ مجاہد آزادی سید احمد شہید رحمہ اللہ؟
❁ دورِ حیات: ۱۷۸۶ء تا ۱۸۳۱ء، شہادت: بالاکوٹ۔
128۔ فرانس میں عوامی انقلاب آتا ہے؟
❁ ۱۷۸۹ء۔
129۔ یورنیم دریافت ہوتا ہے؟
❁ ۱۷۸۹ء دریافت، جرمن مارٹن کلپ راتھ
130۔ مائیکل فیراڈے۔ برقی مقناطیسیت کا اصول دریافت کرتا ہے؟
❁ دورِ حیات: ۱۷۹۱ء تا ۱۸۶۷ء۔
131۔ تار برقی کا موجد سموئیل مارس؟
❁ دورِ حیات: ۱۷۹۱ء تا ۱۸۷۲ء۔ ایجاد: ۱۷۴۴ء۔
132۔ ملکہ فرانس میری انٹونیو کا سر قلم ہوتا ہے؟
❁ ۱۷۹۳ء۔
133۔ کہتے ہیں کہ غالب کا ہے انداز بیاں اور؟
❁ اسد اللہ خان غالب، ۱۷۹۷ء تا ۱۸۶۹ء۔
134۔ اور تلوار ٹوٹ گئی۔ سرنگاپٹم کے قلعہ میں سلطان ٹیپو کی شہادت؟
❁ ۱۷۹۹ء۔
135۔ اُردو کا عظیم مرثیہ گو شاعر۔ میر ببر علی انیس؟
❁ ۱۸۰۱ء تا ۱۸۷۴ء۔

136۔ Theory of Evolution نظریہ ارتقا کا داعی ڈارون؟

❁ ۱۸۰۹ء تا ۱۸۹۸ء۔

137۔ عظیم امریکی صدر ابراہم لنکن؟

❁ ۱۸۰۹ء تا ۱۸۶۵ء۔

138۔ دوقومی نظریہ کا پہلا شارح، پاکستان کا مورث اعلیٰ سرسید احمد خان؟

❁ ۱۸۱۷ء تا ۱۸۹۸ء۔

139۔ مریضوں کی مسیحا فلارنس نائٹ انگیل؟

❁ ۱۸۲۰ء تا ۱۹۱۰ء۔

140۔ ایک وطن پرست اور انسان دوست سائنس دان لوئی پاسچر جس نے کتے کے کاٹے کا علاج دریافت کیا؟

❁ ۱۸۲۲ء تا ۱۸۹۵ء۔

141۔ دُنیا کے عظیم ترین ناول War and Peace کا مصنف لیوٹالسٹائی؟

❁ ۱۸۲۸ء تا ۱۹۱۰ء۔

142۔ کالے صاحب اور کلرک پیدا کرنے کے لیے لارڈ میکالے ہندوستان کے لیے ایجوکیشن بل پیش کرتا ہے؟

❁ ۱۸۳۲ء۔

143۔ ڈائنا مائٹ کا موجد نوبل انعامات کا بانی الفریڈ نوبل Nobel؟

❁ ۱۸۳۶ء تا ۱۸۹۶ء۔

144۔ مسدس حالی کا مصنف قومی شاعر الطاف حسین حالؔی؟

❁ دورِ حیات: ۱۸۳۷ء تا ۱۹۱۴ء۔

145۔ مسلمانوں کے اتحاد کا داعی جمال الدین افغانی؟

❁ ۱۸۳۸ء تا ۱۸۹۷ء۔

146۔ بائیسکل ایجاد ہوتی ہے؟

❁ ۱۸۴۰ء۔

147۔ انٹارٹیک دریافت ہوتا ہے؟

❁ ۱۸۴۰ء۔

148۔ ایکس ریز کا دریافت کنندہ؟

❁ رونجن ۱۸۴۵ء تا ۱۹۲۵ء۔

149۔ پنجاب میں انگریزوں کے تسلط کا آغاز؟

❁ ۱۸۴۶ء۔

150۔ پورا جموں وکشمیر ڈوگرہ مہاراجہ گلاب سنگھ کے ہاتھ فروخت ہوتا ہے؟

❁ ۱۸۴۶ء۔ قیمت، ۷۵ لاکھ روپے۔

151۔ ؎

بے پردہ کل جو آئیں نظر چند بیبیاں
اکبر زمیں میں غیرت قومی سے گڑ گیا
پوچھا یہ ان سے آپ کا پردہ کدھر گیا
کہنے لگیں کہ عقل پہ مردوں کی پڑ گیا

قومی شاعر اکبر حسین الہ آبادی؟

❁ ۱۸۴۶ء تا ۱۹۱۰ء۔

152۔ وہ موجد جسے اشتہار کی ضرورت نہیں۔ بلب اور سینما ایسی بے شمار ایجادوں کا موجد ایڈیسن؟

❁ ۱۸۴۷ء تا ۱۹۳۱ء۔

153۔ جدید نفسیات کا امام سگمنڈ فرائڈ؟

❁ دورِ حیات: ۱۸۵۶ء تا ۱۹۳۳ء۔

154۔ آزادی کا شعلہ بھڑکتا ہے۔ مغلیہ سلطنت کا چراغ گل ہوتا ہے؟

❁ ۱۸۵۷ء۔

155۔ ایک تاریخ ساز کتاب چھپتی ہے ڈارون کی؟ Origin of Species

❁ ۱۸۵۹ء۔

156۔ لگتا نہیں ہے دل مرا اجڑے دیار میں۔ مغل شہنشاہ بہادر شاہ ظفر انگریزوں کی قید

میں رنگون میں جان دیتا ہے؟

❁ ۱۸۶۲ء۔

157۔ جنیوا میں ریڈ کراس کی بنیاد پڑتی ہے؟

❁ ۱۸۶۳ء۔

158۔ مورخ اور ناول نگار ایچ جی ویلز جنم لیتا ہے؟

❁ ۱۸۶۶ء۔

159۔ ہندوؤں کا بے تاج بادشاہ موہن داس کرم چند گاندھی پیدا ہوتا ہے؟

❁ ۱۸۶۹ء۔

160۔ نہر سویز نکلتی ہے؟

❁ ۱۸۶۹ء۔

161۔ دو بار نوبل انعام یافتہ سائنس دان خاتون مادم کیوری؟

❁ پیدائش: ۱۸۷۱ء۔ نوبل انعام: ۱۹۰۳ء اور ۱۹۱۱ء۔ انتقال: ۱۹۴۴ء۔

162۔ ریڈیو کا موجد مارکونی؟

❁ ۱۸۷۴ء تا ۱۹۳۷ء۔ ایجاد: ۱۸۹۵ء۔

163۔ پاکستان کی بنیادی اینٹ، علی گڑھ کالج کی بنیاد پڑتی ہے؟

❁ ۱۸۷۵ء۔

164۔ گراہم بیل ٹیلی فون ایجاد کرتا ہے؟

❁ ۱۸۷۶ء دورِ حیات: ۱۸۴۷ء تا ۱۹۲۲ء۔

165۔ ۱۹۲۰ء کی تحریک خلافت کے داعی۔ آزادی کے بیباک ترجمان مولانا محمد علی جوہر؟

❁ پیدائش: ۱۸۷۶ء۔ انتقال: ۱۹۳۱ء۔ تدفین: بیت المقدس۔

166۔ مملکت خداداد اور اسلامی جمہوریہ پاکستان کا بانی، عظیم رہنما، عظیم تر انسان، قائداعظم محمد علی جناح رحمہ اللہ؟

❁ دورِ حیات: ۱۸۷۶ء تا ۱۹۴۸ء۔

167۔ بڑی مشکل سے ہوتا ہے چمن میں دیدہ ور پیدا، علامہ محمد اقبال رحمہ اللہ؟

❁ ۱۸۷۷ء تا ۱۹۳۸ء۔

168۔ ترکوں کا نجات دہندہ اتاترک مصطفیٰ کمال؟

❁ ۱۸۷۸ء تا ۱۹۳۸ء۔

169۔ ایڈیسن، سینما ایجاد کرتا ہے؟

❁ ۱۸۷۹ء۔

170۔ زمانہ حال کا عظیم ترین سائنس دان آئن سٹائن جنم لیتا ہے؟

❁ ۱۸۷۹ء۔

171۔ انڈین نیشنل کانگریس قائم ہوتی ہے؟

❁ ۱۸۸۵ء۔

172۔ تقسیم ہند کے لیے پہلی آواز؟

❁ ۱۸۹۲ء عبدالحلیم شرر۔

173۔ موٹر کار ایجاد ہوتی ہے؟

❁ ۱۸۹۳ء۔

174۔ یونان میں اولمپک کھیل ۳۱۰ء کے بعد دوبارہ شروع ہوتے ہیں؟

❁ ۱۸۹۶ء۔

175۔ ڈیزل انجن کی ایجاد ۱۸۹۷ء جرمن روڈولف ڈیزل؟

❁ ۱۸۳۸ء تا ۱۹۱۳ء۔

176۔ لارڈ منٹو سے مسلمانوں کا وفد سر آغا خان کی سربراہی میں ملتا ہے؟

❁ اکتوبر ۱۹۰۶ء۔

177۔ ڈھاکہ میں مسلم لیگ کی بنیاد پڑتی ہے؟

❁ ۳۰ دسمبر ۱۹۰۶ء۔

178۔ علیحدہ حق انتخاب کا قانون منٹو مارلے اصلاحات پاکستان کی طرف پہلا قدم؟

❁ ۱۹۰۹ء۔

179۔ علامہ محمد اقبال رحمہ اللہ کی یورپ سے واپسی؟

❁ ۱۹۰۸ء۔

180۔ ایڈون پیری قطب شمالی دریافت کرتا ہے؟

❁ ۱۹۰۹ء۔

181۔ جناح کی مسلم لیگ میں شمولیت؟

❁ ۱۹۱۳ء۔

182۔ علامہ محمد اقبال رحمہ اللہ کی نظم اسرارِ خودی شائع ہوتی ہے؟

❁ ۱۹۱۵ء۔

183۔ نہر پانامہ کھلتی ہے؟

❁ ۱۲ جولائی ۱۹۱۸ء۔

184۔ پہلی جنگ عظیم؟

❁ ۱۹۱۴ء تا ۱۹۱۸ء۔

185۔ میثاقِ لکھنؤ، جناح کو ہندو مسلم اتحاد کے سفیر کا لقب ملتا ہے؟

❁ ۱۹۱۶ء۔

186۔ اعلان بالفور جس نے فلسطین میں یہودی ریاست کی بنیاد رکھی؟

❁ ۱۹۱۷ء۔

187۔ روس میں کمیونسٹ انقلاب آتا ہے؟

❁ نومبر ۱۹۱۷ء۔

188۔ جلیانوالہ باغ کا قتل عام؟

❁ ۱۹۱۹ء۔

189۔ بولیں اماں محمد علی کی جان بیٹا خلافت پہ دیدو؟

❁ ۱۹۲۰ء میں تحریک خلافت شروع ہوتی ہے۔

190۔ جناح کانگریس کو خیر باد کہتے ہیں؟

❁ ۱۹۲۲ء۔

191۔ ترکی میں خلافت کا چراغ گل ہوتا ہے؟

❁ ۱۹۲۲ء۔

192۔ بانگِ درا شائع ہوتی ہے؟

❁ ۱۹۲۴ء۔

193۔ جان برڈ ٹیلی ویژن کا جلوہ دکھاتا ہے؟

❁ ۱۹۲۶ء دورِ حیات: ۱۸۸۸ء تا ۱۹۴۶ء۔

194۔ آئینی اصلاحات کے لیے سائمن کمیشن آتا ہے؟

❁ ۱۹۲۷ء۔

195۔ فلیمنگ زندگی بخش دوا پنسلین دریافت کرتا ہے؟

❁ ۱۹۲۸ء۔

196۔ جناح ۱۴ نکات پیش کرتے ہیں؟

❁ ۱۹۲۹ء۔

197۔ علامہ محمد اقبال رحمۃ اللہ پاکستان کا خاکہ پیش کرتے ہیں؟

❁ خطبہ الٰہ آباد ۳۰ دسمبر ۱۹۳۰ء۔

198۔ لندن میں گول میز کانفرنس منعقد ہوتی ہے؟

❁ ۱۹۳۰۔۳۲ء۔

199۔ لفظ پاکستان وضع ہوتا ہے؟

❁ جنوری ۱۹۳۳ء کتابچہ Now or Never

200۔ جناح کی لندن سے واپسی اور مسلم لیگ کی سربراہی؟

❁ ۱۹۳۴ء۔

201۔ ریڈار دریافت ہوتا ہے؟

❁ وائس واٹ ۱۹۳۵ء۔

202۔ گورنمنٹ آف انڈیا ایکٹ آتا ہے؟

❁ ۱۹۳۵ء۔

203۔ پہلے صوبائی الیکشن ہوتے ہیں؟

❁ ۱۹۳۷ء۔

204۔ محمد علی جناح رحمہ اللہ کو قائداعظم کے لقب سے یاد کیا جاتا ہے؟
❁ ۱۹۳۸ء۔
205۔ دوسری جنگ عظیم چھڑتی ہے؟
❁ ۳ ستمبر ۱۹۳۹ء تا اگست ۱۹۴۵ء۔
206۔ مسلم لیگ یوم نجات مناتی ہے؟
❁ ۲۲ دسمبر ۱۹۳۹ء۔
207۔ ہوتا ہے جادہ پیما پھر کارواں ہمارا۔قرارداد پاکستان پاس ہوتی ہے؟
❁ ۲۳ مارچ ۱۹۴۰ء۔
208۔ سان فرانسسکو میں یو۔این۔او کی بنیاد پڑتی ہے؟
❁ ۶ جون ۱۹۴۵ء۔
209۔ پہلا ایٹم بم ہیروشیما پر گرتا ہے؟
❁ ۶/اگست ۱۹۴۵ء اور دوسرا ناگاساکی پر ۹/اگست۔
210۔ لے کے رہیں گے پاکستان، بٹ کے رہے گا ہندوستان۔ پاکستان کا مطلب کیا، لا الٰہ الا اللہ کا نعرہ گونجتا ہے، پاکستان کے سوال پر الیکشن ہوتے ہیں؟
❁ ۵ دسمبر ۱۹۴۵ء۔
211۔ عبوری حکومت بنتی ہے؟
❁ ۱۹۴۶ء۔
212۔ تقسیم ہند کا اعلان ہوتا ہے؟
❁ ۳ جون ۱۹۴۷ء۔
213۔ اسلام کی تجربہ گاہ، اسلام کا قلعہ، پاکستان معرضِ وجود میں آتا ہے؟
❁ ۱۴/اگست ۱۹۴۷، ۲۷ رمضان المبارک، بروز جمعرات۔
214۔ میر کارواں رُخصت ہوتا ہے؟
❁ قائداعظم رحمہ اللہ کا انتقال ۱۱ ستمبر ۱۹۴۸ء۔
215۔ ماؤزے تنگ کی رہنمائی میں جدید چین اُبھرتا ہے؟
❁ ۱۹۴۹ء۔

216۔ لیاقت علی خان کی شہادت؟

❁ ١٦/ اکتوبر ١٩٥١ء۔

217۔ ڈی این اے کی دریافت؟

❁ ١٩٥٣ء۔

218۔ بلند ترین چوٹی ایورسٹ فتح ہوتی ہے۔ ٨٨٠٠ میٹرز اونچی؟

❁ ١٩٥٣ء ہیلری، تن سنگھ۔

219۔ امریکہ پہلے ہائیڈروجن بم کا دھماکہ کرتا ہے؟

❁ مارچ ١٩٥٤ء۔

220۔ پاکستان کا پہلا آئین نافذ ہوتا ہے؟

❁ ٢٣ مارچ ١٩٥٦ء۔

221۔ پہلا خلائی جہاز سپٹنک خلا میں پرواز کرتا ہے؟

❁ ١٤/ اکتوبر ١٩٥٧ء۔

222۔ پہلا جاندار خلا میں پرواز کرتا ہے؟

❁ نومبر ١٩٥٧ء (لائیکا Laika)

223۔ پاکستان میں مارشل لا لگتا ہے۔ آئین معطل؟

❁ اکتوبر ١٩٥٨ء۔

224۔ پہلا انسان خلا میں پرواز کرتا ہے؟

❁ روسی خلا باز یوری گیگارین۔ ١٢/ اپریل ١٩٦١ء۔

225۔ پاکستان کو بنیادی جمہوریتوں پر مبنی دوسرا آئین ملتا ہے؟

❁ ١٩٦٢ء۔

226۔ دوسری پاک بھارت جنگ چھڑتی ہے؟

❁ ٦ ستمبر ١٩٦٥ء تا ٢٣ ستمبر۔

227۔ انسان کا چاند پر پہلا قدم؟

❁ ٢١ جولائی ١٩٦٩ء امریکی خلا باز آرمسٹرانگ۔

228۔ پاکستان میں دوسرا مارشل لا لگتا ہے؟

❁ ۱۹۶۹ء۔

229۔ پاکستان میں ''ایک آدمی ایک ووٹ'' کی بنیاد پر عام انتخابات ہوتے ہیں؟

❁ دسمبر ۱۹۷۰ء۔

230۔ مشرقی پاکستان میں بغاوت ہوتی ہے؟

❁ مارچ ۱۹۷۱ء۔

231۔ خون کے آنسو روتی ہے ہر آنکھ؟

❁ سقوط ڈھاکہ ۱۶ دسمبر ۱۹۷۱ء۔

232۔ پاکستان کو تیسرا آئین ملتا ہے؟

❁ اگست ۱۹۷۳ء۔

233۔ لاہور میں دوسری اسلامی سربراہی کانفرنس منعقد ہوتی ہے؟

❁ ۱۹۷۴ء۔







## عزیزم!

تم نے ..............................سکول میں داخلہ لیا ہے۔ مبارک ہو، بار بار مبارک ہو۔ آج سے تم جیسے بھی ہو، سکول کے ہو اور سکول تمہارا ہے۔

تمہارا سکول، الحمدللہ! یوں تو پہلے سے بہت اچھا سکول ہے۔ تاہم مجھے یقین ہے کہ تمہارے یہاں آنے سے یہ اور اچھا ہو جائے گا۔ کیوں؟ اس لیے کہ ہر بچے میں (چھپی ہوئی یا ظاہر) کوئی نہ کوئی ایسی خوبی ضروری ہوتی ہے جو کسی دوسرے میں نہیں ہوتی۔ مجھے امید ہے کہ تم اپنی ذات کے اندر چھپے ہوئے امکانات کو بروئے کار لانے کے لیے ضروری جدوجہد کرنے کا عزم اور حوصلہ رکھتے ہو۔ اللہ جل شانہٗ کا واضح وعدہ ہے:

**لَيْسَ لِلْاِنْسَانِ اِلَّا مَا سَعٰى.**

(سورۃ النجم، آیت:39)

یعنی انسان کو وہی کچھ ملتا ہے جس کی وہ سعی کرتا ہے۔

## عزیز من!

تمہیں بھی سکول سے بہت سی امیدیں وابستہ ہوں گی۔ ہمیں بھی تم سے بہت سی امیدیں ہیں۔ ہم کوشش کریں گے کہ یہاں تمہیں کوئی خوف نہ ستائے، کوئی بے چینی تمہیں بے چین نہ رکھے۔ پڑھنا لکھنا تو بعد کی بات ہے۔ پہلا مسئلہ تو یہ ہے کہ تمہیں تحفظ کا احساس ہو،

جو توجہ سے حاصل ہوتا ہے۔ حوصلہ افزائی سے بڑھتا ہے اور پیار سے مضبوط ہوتا ہے۔ ان شاء اللہ تمہیں یہاں توجہ بھی ملے گی اور محبت بھی۔

یاد رکھو! لمبے سے لمبے سفر کی ابتدا پہلے قدم سے ہوتی ہے۔ بیج ہی سے پیڑ بنتا ہے رفتہ رفتہ بچہ ماں کی گود سے اُتر کر زندگی کی شاہراہ پر قدم رکھتا ہے۔ آہستہ آہستہ ہر قدم آگے کی طرف بڑھتا ہے اور بلندیوں کی طرف بھی۔ تم جانتے ہو کہ بلندیوں کو سر کرنا آسان نہیں ہوتا۔ اس میں جان بھی مارنی پڑتی ہے اور خطرات کا مقابلہ بھی کرنا پڑتا ہے۔ جسے کامیابی کی اونچی چوٹی تک پہنچنا ہوتا ہے وہ نہ مشقت سے جی چراتا ہے اور نہ خطرات سے ڈرتا ہے۔ بلندیوں تک پہنچنے کا انعام بھی تو بڑا ہوتا ہے۔ اگر بڑا بننا آسان ہوتا تو ہر کوئی بڑا بن جایا کرتا۔ ہر قیمتی چیز کی طرح بڑائی بھی اپنی قیمت رکھتی ہے۔ اگر تم بڑائی چاہتے ہو تو اس بڑائی کی قیمت ادا کرنے کے لیے بھی تیار رہو۔

اب تم سایہ دار درختوں کی چھاؤں میں ہموار راستوں پر سفر کر رہے تھے۔ اب چڑھائی شروع ہوتی ہے۔ اب ہمت، حوصلے اور کردار کے امتحان کا وقت آن پہنچا ہے۔ اب کھرا کھوٹا کسوٹی پر پرکھا جائے گا۔ اب جو کمر کس کے آگے بڑھے گا وہی منزل مراد تک پہنچے گا۔

## گھر اور سکول میں فرق

میرے بچے! گھر اور سکول میں والدین اور باہر کی دُنیا میں جو فرق ہے وہ بھی تم اچھی طرح سمجھ لو۔ گھر میں بچہ چھوٹا ہو یا بڑا، دوسرے اسے سہارا دیتے ہیں۔ گھر سے باہر قدم رکھتے ہی اسے اپنے پاؤں پر کھڑا ہونا پڑتا ہے۔ ہمیشہ سے ایسا ہوتا آیا ہے۔ یہی دنیا کی ریت ہے۔

پھر یہ سمجھو گے کہ گھر میں، ماں باپ قابلیت کو نہیں ضرورت کو دیکھتے ہیں۔ گھر میں کوئی مقابلہ کوئی امتحان نہیں ہوتا۔ سکول میں عموماً مقابلہ کی فضا ہوتی ہے۔ کلاس میں بھی اور کلاس سے باہر بھی۔ یہاں جو مقابلہ میں جیتتا ہے وہ انعام پاتا ہے۔ باقی منہ دیکھتے رہ جاتے ہیں۔ گھر میں رعایت ہوسکتی ہے اور ہوتی ہے۔ گھر میں لاڈ ہوسکتا ہے اور ہوتا ہے لیکن باہر نہیں۔ گھر میں ضد، من مانی یا سستی چل سکتی ہے لیکن باہر نہیں۔

سکول قابلیت، محنت اور شوق کا کھیل ہے۔ یہاں وہی بچہ آنکھ کا تارا ہوگا جو جان مارے، جو جی توڑ کے کوشش کرے، دوسروں کے کام آئے، جو مل جل کے رہنا جانتا ہو، جو اپنی کلاس کی سکول کی عزت کا خیال رکھے۔ یہاں تنگ دلی، تن آسانی اور لاپرواہی کی کوئی جگہ نہیں۔

## علم کے پُرعزم طلب گار!

سکول میں تم صرف کتابیں پڑھنے اور امتحانات پاس کرنے نہیں آئے۔ یہاں تم زندگی بنانے آئے ہو۔ یہ کامیابی کی شاہراہ پر تمہارا پہلا قدم ہے۔ یہاں بہت سی کامیابیاں تمہارا انتظار کر رہی ہیں۔ سکول کا زمانہ کئی لحاظ سے زندگی کا بہترین زمانہ ہوتا ہے۔ یہاں شاندار مستقبل کی بنیاد ہی نہیں پڑتی، یہاں زندگی بھر کے اچھے دوست ہی نہیں ملتے، ایسے روشن دماغ، شریف النفس اور شفیق اساتذہ سے بھی نیاز حاصل ہوتا ہے جو نصابی کتابیں ہی نہیں پڑھاتے درس زندگی بھی دیتے ہیں اور خود عظمتوں کی علامت بن جاتے ہیں۔

## روشنی کے نوخیز مسافر!

تعلیم صرف نصابی کتابیں رٹنے اور امتحان پاس کرنے کا نام نہیں۔ تعلیم کا اصل مقصد ذہن کی نشوونما ہے۔ مطالعہ سے، مشاہدے سے، تجربے سے دماغ کو روشن کرنا ہے۔ اس لیے صرف جاننا ہی کافی نہیں، سمجھنا بھی ضروری ہے اور سمجھنا بغیر سوچنے کے ممکن نہیں۔ اس لیے بہتر تعلیم وہ ہے، صحیح تعلیم وہ ہے جو سوچنے سمجھنے کی صلاحیت پیدا کرے، جو ذہن کی تخلیقی صلاحیتوں کو بیدار کرے۔

لیکن صرف علم ہی کافی نہیں، صرف جاننے اور سوچنے سے زندگی کی کٹھن منزلیں سر نہیں ہوں گی۔ علم ذریعہ ہے اور کردار مطلوب و مقصود۔ محض علم تو دو دھاری تلوار ہے۔ اس سے فائدہ بھی ہوسکتا ہے اور نقصان بھی۔ کردار سے ہی علم خیر کثیر بنتا ہے۔ اس لیے خدا سے علم کی دُعا کی جاتی ہے تو علم نافع کی دُعا کی جاتی ہے۔ ایک مفکر کا قول ہے:

بسکہ دشوار ہے ہر کام کا آساں ہونا
آدمی کو بھی میسر نہیں انساں ہونا

آدمی پیدا ہوتا ہے اور انسان تہذیبی عمل سے بنتا ہے۔ تعلیم و تربیت ہی وہ تہذیبی عمل ہے جس کے ذریعے سے آدمی انسان میں بدلتا ہے۔ جو اس کے اندر چھپا ہوتا ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ آدمی سے انسان بننے کا سفر مشکل ہے۔ ہر ایک کے نصیب میں انسان ہونا بھی نہیں ہوتا لیکن تم اس مشکل کو آسان کرو۔ تم اس مقام بلند پر کمند ڈالو۔ ہمت سے، حوصلے سے سفر شروع کرو اور بڑھے چلو۔

ع شاہیں کبھی پرواز سے تھک کر نہیں گرتا

ع اُس نے نہ جانا یہ نادانی ہے

زندگی آزمائش بھی ہے اور انعام بھی۔ زندگی اپنے عظیم انعامات صرف ان دلیروں اور بہادروں کو پیش کرتی ہے جو آزمائش کی بھٹی سے تپ کر نکلے ہوں۔ تم نے ایک بلند چوٹی پر پہنچنے کے لیے پتھروں پر چلنا شروع کر دیا ہے۔ احتیاط سے، حوصلے سے آگے بڑھتے رہو۔ اللہ تمہارا حامی و ناصر ہو۔

آخر میں، میں تمہاری توجہ ایک اور ذمہ داری کی طرف بھی دلانا چاہوں گا۔ گھر کے، سکول کے علاوہ تمہارا ایک رشتہ ایک تعلق اور بھی ہے۔ یعنی پاکستان!!



## پاکستان کے ہونہار سپوت!

پاکستان تمہارا ہے، تم پاکستان کے ہو۔ تم اچھے ہوئے تو پاکستان بھی اچھا ہو گا۔ تمہارا ذہن روشن ہو گا تو پاکستان کے بام و در بھی روشن ہوں گے۔ تمہاری زندگی میں نظم و ضبط ہو گا تو اس کی جھلک کسی نہ کسی طرح، کسی نہ کسی جگہ، کبھی نہ کبھی پاکستان میں بھی نظر آئے گی۔ تم محنت اور ذہانت سے اپنے آپ کو مضبوط بناؤ گے تو پاکستان بھی آخرکار مضبوط ہو گا۔ تم گھر میں اور سکول میں انصاف، خدمت، قربانی، برداشت اور درگزر کے رویوں کو اپناؤ گے تو پاکستان میں بھی دیر سویر انصاف، خدمت، برداشت اور درگزر کی فضا پیدا ہو گی۔

## جانِ من، جانِ پاکستان!

یقین رکھو! نیا پاکستان اور صحیح پاکستان، پاکستان کے سکولوں ہی میں پروان چڑھے گا۔ تم طلبا ہی پاکستان کے حقیقی معمار ہو۔ تم پاکستان کا مستقبل ہو۔ قائداعظم نے ایک بار

نوجوان طلبا سے کہا تھا:

''تم ہی میں سے بہت سے جناح پیدا ہوں گے۔''

مجھے یقین ہے کہ ضرور ہوں گے اور میرا دل چاہتا ہے کہ تم بھی ان میں سے ایک ہو۔

شاد باد منزل مراد
مرکزِ یقین شاد باد



# میرے بچے! تُو سچ بولا کر

سچ
اعتبار ہے
سچ
عزت ہے
سچ
طاقت ہے
سچ
سب سے مضبوط
ڈھال ہے
سچ
سکون ہے
میرے بچے!
تو سچ بولا کر
جھوٹ
میرے بچے!
تجھے بے اعتبار کر دے گا
تجھ سے تیرا
سکون
چھین لے گا
میرے بچے!

جھوٹ سانپ ہے
یہ تجھے
چپکے سے
ڈس لے گا
تیری زندگی میں
زہر
گھول دے گا
اور تو اور
یہ تجھے
اپنی نظروں میں بھی
گرا دے گا
بے عزت،
بے وقار
جینا تو
کیا جینا
میرے بچے!
میری جان!
تو سچ
بولا کر
سچ
صرف سچ!!

# میرے بچے! تُو انصاف کیا کر

جہاں انصاف
ہے
وہاں
سکھ ہے
جہاں
انصاف ہے
وہاں
اتفاق ہے
جہاں
انصاف ہے
وہاں
رواداری ہے
جہاں
انصاف ہے
وہاں
محبت ہے
جہاں
انصاف ہے
وہاں
قانون کی حکومت ہے
جہاں
انصاف ہے

وہاں
ترقی ہے
جہاں انصاف ہے
وہاں
مضبوطی ہے
میرے بچے!
تُو انصاف کیا کر
دنیا کا
اصل الاصول
انصاف
Justice ہے
امن کی
آزادی
کی
ضمانت
انصاف ہے
انصاف خیر کثیر ہے
میرے بچے!
تُو
انصاف کیا کر
سب سے
اپنے آپ سے بھی!

# میرے بچے! تُو Care کرنا Share کرنا سیکھ

خود غرضی
بُری بلا ہے
میرے بچے!
تُو Care
کیا کر
Share کیا کر
میرے بچے!
تو دل کو
کھلا رکھ
اور
ہاتھ کو بھی
جو Care کرتا ہے
دوسرے اس کی Care کرتے ہیں
جو Share کرتا ہے
دوسرے اس سے
Share کرتے ہیں
جو Share کرتا ہے
وہ دل میں گھر
کر لیتا ہے
اس کی عزت
کرنے کو
دل چاہتا ہے
میرے بچے!

Care اور Share
کرنے میں
سکھ ہے
دوسروں کا دکھ درد
بانٹنے میں
اپنے پرائے کا
غم کھانے میں
مصیبت میں
غیروں کے
کام آنے میں
خدا کی رضا
دل کا چین
اور ذہن کا
سکون ہے
میرے بچے!
کبھی دل کو تنگ
اور
ہاتھ کو
چھوٹا
نہ کرنا
ربّ کریم
تجھ پر کرم فرمائے!

# میرے بچے! تُو اپنے وقت کی قدر کیا کر

قائداعظم
کہا کرتے تھے
جو اپنی
قدر کرتا ہے
وہ
وقت کی قدر
کرتا ہے
میرے بچے!
تو
اپنے وقت کی قدر
کیا کر
وقت کو ضائع
کرنا
اپنے آپ کو
ضائع کرنا ہے
وقت سرمایہ
Capital
ہے
وقت
ترقی ہے
وقت ہی تو
زندگی ہے

وقت سونا ہے
لیکن
کوئی سونا
وقت کے ایک لمحے کو
خرید
نہیں سکتا
کوئی پچھتاوا
کوئی آنسو
گئے وقت کے ایک لمحے کو
واپس
نہیں لا سکتا
میرے بچے!
اپنے وقت کو
Manage کرنا
Forward
اور
Back ward
Plan کرنا
سیکھ
میرے بچے!
تو وقت کی
قدر کیا کر!

# میرے بچے! تُو اپنے دماغ سے کام لیا کر

میرے بچے!
تو آنکھیں کھول کر
چلا کر
آس پاس کی
چیزوں کو
پیڑوں، پودوں کو
اڑتے ہوئے
پرندوں کو
غور سے دیکھا کر
غور سے دیکھنا
پھر
سوچنا، سمجھنا، تجربہ کرنا
علم کی پہلی
سیڑھی ہے
میرے بچے!
تُو
آنکھ سے بھی پڑھا کر
دماغ سے بھی
اور
دل سے بھی
جو کچھ سوچ سمجھ کر
پڑھا جاتا ہے
وہی صحیح علم ہے
وہ آئندہ
کام آتا ہے
میرے بچے!
علم خزانہ ہے
اور سوچنا Thinking
اس کی کنجی
میرے بچے!
تُو
اپنے تجربے سے
سیکھا کر
علم
اس کا ہوتا ہے
جو اسے
سمجھتا ہے
میرے بچے!
تُو علم کو
تلاش کیا کر
تو سچائی کا
کھوج لگایا کر
میرے بچے!
تُو تحقیق
Research
کا راستہ
اختیار کر

# میرے بچے! کبھی تُو نے اپنے اندر جھانک کر دیکھا ہے

میرے بچے!
کبھی سوچا ہے
تیرے اندر
کتنی صلاحیتوں کے
بیج ہیں؟
کبھی غور کیا ہے
ترا دماغ
کتنی بڑی قوت ہے
تجھے معلوم ہے
تیرا علم
کتنا طاقتور ہتھیار ہے
تیرا کردار
کتنی مضبوط ڈھال ہے
بتا تو سہی
تو
محض لکیر کا
فقیر ہے
یا اپنے
دماغ سے بھی
کام لیتا ہے؟

میرے بچے!
تو نے کبھی
اپنی امنگوں
اپنے دل میں
چھپی ہوئی آرزوؤں
اپنی ترجیحات کا
بھی
جائزہ لیا ہے؟
کبھی اپنے اندر
جھانک کر بھی دیکھا ہے؟
اپنے آپ کو جاننے کی
کوشش
کی ہے؟
میرے بچے!
میری امید
کبھی
اپنے اندر بھی جھانکا کر
اپنی سوچوں
اپنے رویوں کو بھی
تولا کر





# میرے بچے! اپنی صحت کا خیال رکھا کر

جان ہے تو
جہان ہے
صحت ہے
تو
تعلیم ہے
صحت ہے تو
ترقی ہے
صحت ہے تو
زندگی کا
مزہ ہے
صحت نہیں تو
ذہن
بیکار ہے
صحت نہیں تو
علم بے کار ہے
صحت نہیں
تو
پیسہ بیکار ہے
میرے بچے!
صحت

تجھے کوئی اور
نہیں دے سکتا
یہ تیری
اپنی چیز ہے
خواہ تو
اسے
بنائے یا
بگاڑے
صحت کا تعلق
سوچ
سے ہے
صحت کا تعلق
کیریکٹر
سے ہے
صحت کی
بنیاد
ڈسپلن ہے
صحت کا
اصل الاصول
اعتدال

ہے
میرے بچے!
تجھے ترقی کرنا ہے
تجھے آگے بڑھنا ہے
تو قوم کے مقدر کا
ستارا ہے
تجھے آدمی سے
انسان
اور عظیم انسان
بننا ہے
میرے بچے!
تو اپنی صحت کو
Manage کرنا سیکھ!ا



# میرے بچے! حسد کی آگ سے ہمیشہ دُور رہنا

دوسری آگیں
دوسروں کو جلاتی ہیں
حسد کی آگ
خود اسے
جلاتی ہے
جو حسد کرتا ہے
حسد سے
اس کا
کچھ نہیں بگڑتا
جس سے
حسد کیا جاتا ہے
حسد
احساس کمتری ہے
حسد
بیوقوفی ہے
کسی کو گرانے سے
کوئی خود
آگے نہیں بڑھ جاتا
کسی کو بُرا کہنے سے
کوئی خود
اچھا نہیں ہو جاتا
کسی کا بُرا چاہنے سے
کسی کو
بڑائی
نہیں مل جاتی
میرے بچے!
کسی کو
گرا کر
کوئی اوّل آیا
تو کیا آیا
میرے بچے!
اپنی کوشش سے آگے
بڑھنا
کسی کو گرا کر نہیں
Never Try to Steal Victory
چوری کی
کامیابی بھی
کوئی کامیابی ہے
کھلے میدان میں
دن کی روشنی میں

حوصلے سے ہارنا
رات کی تاریکی میں
دھوکے سے
جیتنے سے
بہتر ہے
اور ہزار درجہ
بہتر ہے

میرے بچے!
Self respect کا
محنت کا
دیانت کا
کوئی بدل
نہیں



# میرے بچے! تُو برداشت کرنا سیکھ

جو
حق پر ہوتا ہے
جو
مضبوط ہوتا ہے
جو سمجھ دار
Proactive
ہوتا ہے
وہ برداشت بھی کرتا ہے
Tolerate بھی
کرتا ہے
آواز
اس کی اونچی ہوتی ہے
چہرہ
اس کا سرخ ہوتا ہے
جس کا مقدمہ
کم زور ہو
میرے بچے!
اپنے مقدمے کو
اپنے کام کو
سیدھا
رکھنا
کبھی آواز کو
اونچا نہ کرنا
آواز کو
اونچا کرنے سے
اینٹ کا جواب
پتھر سے
دینے سے
Reactive
ہونے سے
بات
بنتی نہیں
بگڑتی ہے
میرے بچے! میری جان!
یاد رکھ
نفرت کی
آگ
کبھی
نفرت سے
نہیں بجھتی!





# میرے بچے! کبھی پیچھے مُڑ کے نہ دیکھنا

جو پیچھے مڑ کے
دیکھتا ہے
اس کا اگلا قدم
رُک جاتا ہے
میرے بچے!
کبھی پیچھے مڑ کے نہ دیکھنا
چھوٹی چھوٹی باتوں میں
نہ الجھنا
اپنی ترجیحات پر
نظر رکھنا
تکلیف اٹھا لینا
ذلت نہ اُٹھانا
زندگی
آزمائش بھی ہے
اور
انعام بھی
میرے بچے!
آزمائش سے گزر کر
انعام کا
انتظار کرنا

گلاب
کانٹوں میں
کھلتا ہے
دانہ خاک میں مل کر
گل و گلزار ہوتا ہے
میرے بچے!
اپنے حصے کی
آزمائشوں کے لیے
اپنے حصے کے
کانٹوں کے لیے
تیار رہنا
پریشان ہونے سے
کوئی پریشانی
دور نہیں ہوتی
الجھنے سے
کوئی مسئلہ
حل نہیں ہوتا
زبردستی کرنے سے
کوئی نہیں بدلتا
غصہ کرنے سے

کسی کا غصہ
کم نہیں ہوتا
میرے بچے!
ذہن کو
اور دامن کو
صاف رکھنا

اور
کسی سے الجھے بغیر
آگے بڑھتے رہنا
جب تک
قدم اٹھتا رہے گا
فاصلے طے ہوتے رہیں گے



# میرے بچے! غیرت ہے بڑی چیز جہان تگ و دو میں

غیرت ہے بڑی چیز
جہان تگ و دو میں
یہ قول
علامہ اقبال رحمہ اللہ کا ہے
میرے بچے!
اپنی غیرت کی
حفاظت کرتے رہنا
سوال سے
(مانگنے سے)
خودی ضعیف ہوتی ہے
یہ قول بھی
اقبال رحمہ اللہ ہی کا ہے
میرے بچے!
دست سوال
(کسی شکل میں بھی)
دراز نہ کرنا
تعلیم میں بھی
اپنی خودی کو
ضعیف نہ ہونے دینا
ہمیشہ

اپنی عقل سے
اپنے تجربے سے
کام لینا
صرف
اپنی محنت
اپنے مطالعہ
سے
آگے بڑھنا
فرد ہو
یا قوم
اپنی خودی کی
حفاظت
اس پر
لازم ہے
دست سوال
خواہ وہ
کسی شکل میں ہو
اپنی خودی
اپنی انا
اپنی شخصیت کی

توہین ہے
تکلیف اٹھالینا
بہتر ہے
مانگنے کی

ذلت اٹھانے سے
میرے بچے!
اپنی غیرت کی
حفاظت کرنا
ہر قیمت پر



# میرے بچے! تُو Trust کیا کر

جس کی
نیت
صاف ہو
جس کا
دل
شفاف ہو
جسے
اپنے کردار پر
اعتماد ہو
وہ
Trust کرتا ہے
میرے بچے!
تُو Trust
کیا کر
جو وفا کرے
اس سے وفا
کی جاتی ہے
جو Trust کرے
اس پر
Trust کیا جاتا ہے
میرے بچے!
تُو Trust
کیا کر
جو Trust کرتا ہے
وہ
خاموشی سے
دل میں گھر
کر لیتا ہے
جو Trust
کرتا ہے
وہ Tension کا
شکار
نہیں ہوتا
Trust
Creativity کو
اُکساتا ہے
Trust کے
ماحول میں
Efficiency
بڑھ جاتی ہے
Trust

Confidence دیتا ہے
اسے
جو Trust کرتا ہے
اور اسے بھی
جس پر Trust
کیا جاتا ہے
میرے بچے!
ہر رشتہ
خواہ وہ
ذاتی ہو،
Official یا کاروباری
Trust سے
اور Trust پر
قائم رہتا ہے
قائم ہوتا ہے
Trust نہ رہے
تو رشتہ بھی نہیں رہتا
جس دل میں
Trust نہ ہو
اس میں
بدگمانی ہوتی ہے
اور
بعض بدگمانیاں
گناہ کے
زمرہ میں آتی ہیں (القرآن)
میرے بچے!
کبھی بدگمانی نہ کرنا
اپنوں کو
دشمن نہ بنا لینا
اپنے سکون کو
خود برباد
نہ کر لینا
میرے بچے!
تُو Trust کیا کر





# میرے بچے! Modest ہونا اچھا ہوتا ہے

ذہانت
Talent
حسن
دولت
خوبصورتی
رب کریم کی
عطا کی ہوئی
کوئی
نعمت ہو
اسے Over expose
کبھی
نہ کرنا
Modesty سے
کام لینا
میرے بچے!
Modest ہونا
ہمیشہ
اچھا ہوتا ہے
جیت
کتنی بڑی ہو
کامیابی
خواہ کتنی
شاندار ہو

اس پر
کبھی
نہ اترانا
کبھی اسے
Over Project
نہ کرنا
Modesty
میرے بچے!
اللہ کو پسند ہے
Modesty میں
برکت ہے
عاجزی،
سو بلاؤں سے
محفوظ رکھتی ہے
نام بڑا ہو
تو
میرے بچے!
ظرف بھی
بڑا رکھنا
فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ
فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ
(سورۃ الرحمٰن)





# میرے بچے! کبھی لالچ نہ کرنا

سچ ہے
لالچ بُری بلا ہے
لالچ
انسان کو
اندھا کر دیتا ہے
لالچ میں اسے
اپنے غیر
اچھے بُرے کا فرق
نظر نہیں آتا
لالچ
انسان کو
بے انصاف
ظالم بنا دیتا ہے
لالچ میں
انسان کی عقل پر
پتھر پڑ جاتے ہیں
وہ ہوس کی دلدل میں
پھنستا چلا جاتا ہے
میرے بچے!
کبھی لالچ نہ کرنا
کبھی زیادہ چالاک
بننے کی
بیوقوفی نہ کرنا





# میرے بچے! کبھی Reactive نہ ہونا

اپنے آپ کو
اپنے Mood
یا
دوسروں کے
Responses
(ردِعمل)
کا قیدی
نہ بنا لینا
میرے بچے!
کبھی
Reactive نہ ہونا
جو اپنے آپ سے
ہار گیا
وہ کس سے
جیت سکے گا!



# میرے بچے! تُو ربّ کا شکر کیا کر

حضرت علی رضی اللہ عنہ
کا
قول ہے
جو شخص
بصیرت رکھتا ہے
وہ آنکھ سے بھی
دیکھتا ہے
دماغ سے بھی
دیکھتا ہے
اور دل سے بھی
دیکھتا ہے
میرے بچے!
تُو آس پاس کی دُنیا کو
اپنے
آپ کو
آنکھ سے دیکھ
دماغ سے
دیکھ
دل سے
دیکھ

اور سجدے میں گر جا
میرے بچے!
تو ربّ کریم کا
شکر کیا کر
صبح و شام

**افلا یشکرون** (القرآن)



# یہ کون لوگ ہیں؟

یہ
صاحب خیر
کون لوگ ہیں؟
جن کے راستے میں
کوئی کہکشاں نہیں ہے
جو آدمی میں
انسان کی تلاش میں
پتھروں پہ چل رہے ہیں
یہ باعث خیر
کون لوگ ہیں؟
جن کا سارا سرمایہ
شفاف خلوص ہے
یہ اہل نظر
کون لوگ ہیں؟
جو شب گزیدہ
بستیوں کی
تاریک راہوں میں
صلہ کی تمنا
اور
ستائش کی پروا
کیے بغیر
خدمت کے دیئے
جلا رہے ہیں؟
آیئے
سلطانہ فاؤنڈیشن کے
اس
انسان دوست قافلے میں
شریک ہوں
اور
اپنے حصے کا
دیا جلائیں
”جس کا عمل ہے بے غرض
اس کی جزا
کچھ اور ہے۔“





# غور سے دیکھو

لوگو!
آدمیوں کے
ہجوم میں
''اس انسان
(استاد)
کو
غور سے دیکھو

اس کی آنکھوں میں
کوئی بڑا
مقصد ہے
اپنے کیریئر سے
بڑا
اپنے خاندان سے
بڑا''





# چند ہم عصر

یہاں سول اور ملٹری کالج کے سٹاف کے اُن مندرجہ ذیل ہم عصرین کا تذکرہ ہے جو کالج کی خدمت کم وبیش دس سال یا اس سے زیادہ طویل عرصے تک دل و جان سے بجا لائے اور جن کے خونِ جگر سے اس ادارے کی آبیاری ہوئی۔



## 1۔ پروفیسر فضل حق حیدری

مجموعہ کمالات مسٹر حیدری جو کالج پر صبح کے ستارہ کی طرف برسہا برس چمکتے رہے۔بمبئی کے ایک پارسی پبلک سکول سے آ کر ۸ اگست ۱۹۴۲ء کو کالج سے وابستہ ہوئے اور اسے پبلک سکول کا آب و رنگ دیا۔ ۲۰/دسمبر ۱۹۴۶ء کو کالج کو خیر باد کہا۔ یکم اگست ۱۹۴۸ء کو دوبارہ کالج سے منسلک ہوئے اور ۲۹ دسمبر ۱۹۶۹ء تک اس ادارہ کو اپنی شخصیت کے جمال و کمال سے فروزاں رکھا۔ انگریزی کے با کمال استاد مسٹر حیدری کالج کے فائن آرٹس اینڈ کلچرل سینٹر کے بانی اور اس کے روحِ رواں تھے۔



## 2۔ پروفیسر برکت علی چوہان

بزرگ استاد بی اے چوہان ۱۹۴۸ء سے ۱۹۵۸ء تک تقریباً دس سال کالج میں ریاضی کے اعزازی استاد رہے، آپ نے اپنے ٹیچنگ کیریئر کی ابتدا ۱۹۱۳ء میں لکھنؤ میں ریاضی کے لیکچرر کی حیثیت سے کی تھی۔ اس سے ان کی سینیارٹی اور تجربے کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔



## 3۔ پروفیسر عین الدین علوی

مسٹر عین الدین علوی نے ۸ اپریل ۱۹۵۳ء کو اس کالج میں اُردو کے سینئر ماسٹر کی حیثیت سے قدم رکھا تھا۔ ۲۲/فروری ۱۹۸۷ء کی شام یہیں سے ان کا جنازہ اُٹھا اور کالج کے ہی قبرستان میں دفن ہوئے۔ ان کے سنگ مزار پر لکھا ہے پروفیسر عین الدین علوی استاد ملٹری کالج جہلم (۸۷۔ ۱۹۵۳ء) وہ جو چراغ جلاتے جلاتے خود جل بجھے۔صاحبِ کتاب مصنف اور صاحبِ طرز ادیب ہونے کا امتیاز بھی انہیں حاصل تھا۔اس کالج کے لیے انہیں ایک تحفۂ خداوندی کا درجہ حاصل تھا۔



## 4۔ پروفیسر شفیق احمد

کیمسٹری کے بے مثال اُستاد شفیق صاحب ۱۹۵۴ء میں کالج کے اکیڈیمک اسٹاف سے وابستہ ہوئے۔ تیس سال بعد اپنی درخواست پر ریٹائرمنٹ لی۔ کالج کو خیر باد کہا۔ سائنسی دماغ پایا تھا لیکن مزاج کے اعتبار سے فنکار اور لائف سٹائل میں درویش تھے۔



## 5۔ بریگیڈیئر آئی آر صدیقی

۱۹۵۸ء میں سیکنڈ لیفٹیننٹ ہو کر یہاں آئے۔ ریاضی کے بہترین استاد، مزید برآں اسکاؤٹر اور آؤٹ ورڈ باؤنڈ سرگرمیوں کے ماہر اور بہت ہی مؤثر ہاؤس ماسٹر تھے۔ ۱۹۶۲ء میں اپنے تبادلے تک کیپٹن صدیقی نے کئی زاویوں سے کالج کو روشن کیے رکھا۔ ۸۴۔۱۹۸۳ء میں بریگیڈیئر کے رینک میں کالج کے کمانڈانٹ بھی رہے۔



## 6۔ پروفیسر محمد مشتاق

اُردو کے اُستاد کی حیثیت سے ۱۹۷۱ء میں کالج کے شعبہ میں اُردو سے مُنسلک ہوئے۔ ۸۷۔۱۹۸۶ء سے ۱۹۹۹ء تک میگزین عالمگیرین کے ایڈیٹر اور محمود غزنوی ہاؤس کے ہاؤس ماسٹر رہے۔





## 7۔ پروفیسر طارق محمود

ریاضی کے استاد طارق محمود کالج میں ۱۹۷۴ء سے ۲۰۰۰ء تک تدریسی خدمات انجام دیتے رہے۔ شعائر اسلامی کے پابند تھے۔ اسلامی قدروں کے امین اور قدروں کے مینارۂ نور تھے۔



## 8۔ پروفیسر مرزا عبداللطیف

آرٹ کے فاضل استاد مرزا عبداللطیف صاحب ۱۹۷۵ء سے ۲۰۰۰ء تک تدریسی خدمات انجام دیتے رہے ہیں۔ شعبہ فائن آرٹس اور ایئرو ماڈلنگ کے نگران بھی رہے۔

## 9۔ ڈرائنگ ماسٹر احمد دین

ڈرائنگ کے باکمال اُستاد کریالے کے احمد دین صاحب نے ۱۹۲۶ء سے فروری ۱۹۵۱ء تک پچیس سال سے زیادہ کالج کی بے لوث خدمت کی۔ سینٹرل ہال میں کالج کی پہلی آرٹ گیلری انہی نے قائم کی تھی۔

## 10۔ مولوی عزیز احمد

مولوی عزیز احمد صاحب ۱۹۴۲ء سے ۱۹۷۰ء تک کالج میں دینیات کے اُستاد اور امام مسجد رہے۔ وہ کالج کے پہلے انگریزی داں امام مسجد تھے۔

## 11۔ سلطان حسین شمسی

شمسی صاحب ۱۹۴۵ء میں کالج میں جغرافیہ کے اسٹاف میں شامل ہوئے۔ ۱۹۵۶ء میں یہیں سے ای سی میں کمیشن لیا۔

## 12۔ اقبال احمد

پرنس آف ویلز کالج ڈیرہ دون کے سابق استاد مسٹر اقبال احمد ۱۹۴۸ء کے اواخر میں کالج میں آئے۔ سوِکس اور تاریخ پڑھاتے تھے۔ انٹرنیشنل افیئرز پر بڑی نظر تھی۔ انہوں نے کالج میں ذوقِ آگہی عام کیا۔ ۱۹۵۸ء میں ریٹائر ہوئے لیکن نقش قدم چھوڑ گئے۔

## 13۔ مظہر علی خان

۱۸ اگست ۱۹۴۸ء کو کالج میں آئے، کالج کی نئی لیبارٹری انہی نے سیٹ کی۔ بیالوجی کا میوزیم بھی قائم کیا۔ ہائیجین اور فزیالوجی ان کا مضمون تھا۔ جس کو وہ اُستادانہ مہارت سے پڑھاتے تھے۔ بحیثیت ہاؤس ماسٹر بھی بہت کامیاب تھے اور بچوں کی تربیت کرنے کا اپنا اسٹائل تھا۔ ۱۹۶۸ء میں کالج کو ریٹائرمنٹ پر خیر باد کیا۔

## 14۔عبدالحمید قریشی

تاریخ و جغرافیہ کے استاد مسٹر عبدالحمید قریشی کے جی آر آئی ایم کالج جالندھر سے ۱۹۴۸ء کے اوائل میں یہاں آئے تھے۔ جغرافیہ کی بے شمار درسی کتابوں کے مصنف تھے۔ رضیہ سلطانہ پر ایک تاریخی کتاب ''ملکہ ہند'' بھی لکھی تھی۔ ۱۹۶۹ء میں ریٹائر ہوئے۔

## 15۔محمد ایوب خان

انگریزی کے مستند استاد مسٹر محمد ایوب خان یکم اگست ۱۹۴۸ء کو کالج سے وابستہ ہوئے۔ تقریباً ستائیس سال اس ادارہ کی تعمیر میں منسلک رہے۔ جولائی ۱۹۷۶ء میں کالج کو خدا حافظ کہا۔

## 16۔صوبیدار عریف الحسن

کلکتہ یونیورسٹی کے پرانے بی ایس سی آنرز تھے۔ ۱۹۴۸ء سے ۱۹۵۵ء تک تقریباً سات سال یہاں سائنس اور ریاضی پڑھاتے رہے۔ اس وقت جب یہاں سائنس کے استادوں کی بہت کمی تھی وہ قطب ستارے کی طرح جمے رہے اور بڑے خلوص سے اس شعبہ کو چمائے رکھا۔

## 17۔ضمیر احمد صدیقی

۱۹۴۸ء سے ۱۹۵۴ء تک انگریزی کے سینئر استاد رہے۔ انگریزی گرائمر پڑھانے میں خصوصی مہارت تھی۔ طلبا کی مذہبی تربیت پر بھی توجہ دیتے تھے۔

## 18۔سراج احمد علوی

۱۹۴۸ء سے ۱۹۵۲ء تک اُردو کے سینئر استاد اور ''تربیت'' کے ایڈیٹر رہے۔ شاعر بھی تھے۔

## 19۔ریحان احمد بلگرامی

اکتوبر ۱۹۵۰ء سے ۱۹۶۵ء تک مسٹر بلگرامی نے اپنے علم اور تجربہ سے کالج کے بام و دَر کو روشن رکھا۔ اپنی ذات میں ایک انجمن تھے۔

## 20۔ محمد حسن

علی گڑھ یونیورسٹی سے بیالوجی کے پُرانے بی ایس سی، کشمیر کے ریٹائرڈ ہیڈ ماسٹر محمد حسن جامع کمالات انسان تھے۔ فی البدیہہ شعر کہتے تھے۔ مقرر تھے، باوجودِ کہ عمر کے بڑے مگر زندہ دل چاق و چوبند تھے اور سونے پر سہاگہ کہ اُردو انگریزی کے علاوہ حساب کے بھی ماہر استاد تھے۔ ۱۹۵۲ء سے ۱۹۵۹ء تک وہ اپنے علم و فن کے موتی یہاں لُٹاتے رہے۔

## 21۔ قاضی عبدالحکیم ڈرائنگ ماسٹر

آرٹ میں انگلینڈ کے سند یافتہ، قاضی صاحب ۱۹۵۱ء سے ۱۹۵۹ء تک کالج میں ڈرائنگ کی تدریس کے علاوہ آرٹ کے شعبہ کے نگران رہے۔ اپنے فن کے ماہر تھے۔

## 22۔ کیپٹن آغا نسیم

۶۰۔۱۹۵۷ء میں صرف چند سال یہاں رہے لیکن بہت ہی مؤثر ثابت ہوئے۔ اپنے مضمون ریاضیات میں یدِطولیٰ رکھتے تھے۔

## 23۔ کیپٹن اعجاز اکبر

۱۹۵۸ء سے ۱۹۶۸ء تک تقریباً دس سال کیپٹن اعجاز اکبر اپنے کام سے کالج کے اُفق پر چھائے رہے۔ بحیثیت ریاضی کے استاد اور ٹیپو ہاؤس کے ہاؤس ماسٹر ان کا جواب نہ تھا۔

## 24۔ عبدالرشید

مارچ ۱۹۶۰ء سے نومبر ۱۹۸۲ء تک رشید صاحب نے بڑے جوش و جذبے سے تاریخ کے شعبہ میں تدریسی و تعلیمی خدمات انجام دیں۔ کالج میں مذہبی امور کے نگران بھی تھے۔

## 25۔ کیپٹن غلام سرور

۱۹۶۱ء سے ۱۹۶۸ء تک کیپٹن غلام سرور کالج میں علم و ادب کی شمعیں روشن کرتے رہے۔ انگریزی کے سکہ بند اُستاد تھے۔ مذہبی اور قومی جذبے سے معمور غلام سرور صاحب نے کالج کو اپنے ذوقِ آگہی سے بہت فیضیاب کیا۔

## 26۔ مصطفیٰ کمال

نومبر ۱۹۶۱ء سے جولائی ۱۹۷۵ء تک مسٹر مصطفیٰ کمال ہینڈی کرافٹس کے شعبہ میں اپنے کمالات دکھاتے رہے۔ ان کی سدا بہار شخصیت اپنی جگہ ذریعہ تربیت تھی۔

## 27۔ پروفیسر محمد لطیف عباسی

بزرگ صورت و سیرت عباسی صاحب ۱۹۶۲ء میں کیمسٹری کے ڈیمانسٹریٹر ہو کر کالج میں آئے تھے۔ تعلیمی تجربہ اور کرداری برگزیدگی طلبا کے لیے سرچشمہ فیض ہے۔

(داستانِ علم و عمل، ''ملٹری کالج جہلم کی تاریخ ۱۹۲۵ء تا ۲۰۰۱ء'' ص ۲۶۴ تا ۲۶۷)



# ملٹری کالج جہلم کا ترانہ

ملٹری کالج جہلم! زندہ تابندہ، پائندہ باد

علم کی شمعوں سے روشن ہیں ہر کیڈٹ کی راہیں
ذہن منور ہنستی آنکھیں اور فولادی باہیں
پائیں جو بھی چاہیں

ہم ہیں عالمگیرین
ہم ہیں عالمگیرین

اے کالج جی جان سے پیارے
ہر لحظہ ہر آن سنوارے
تو کردار ہمارے

مرحبا۔ مرحبا۔ مرحبا
اللہ اکبر اللہ اکبر اللہ اکبر
ملٹری کالج جہلم! زندہ تابندہ، پائندہ باد

کس میں ہمت پاکستان کی جانب آنکھ اُٹھائے
او للکارنے والو ٹھہرو! ہم آئے ہم آئے
ہم شیروں کے جائے

ہم ہیں عالمگیرین
ہم ہیں عالمگیرین

ان کی روایت دائم ہم سے
شان شہادت قائم ہم سے
گونج رہے ہیں نعرے

مرحبا۔ مرحبا۔ مرحبا
اللہ اکبر اللہ اکبر اللہ اکبر
ملٹری کالج جہلم! زندہ تابندہ، پائندہ باد